


# قادیانی غدّاروں کی نشاندہی

ترتیب وتحقیق
محمّد طاہر رزّاق

عالمی مجلس تحفظِ ختمِ نبوت
حضوری باغ روڈ ملتان




ایک ایسا ادیب...... جس کا قلم صفحہ قرطاس پہ چراغاں کرتا ہے۔

ایک ایسا صحافی...... جس کا بے باک خامہ ...... پھول کو پھول اور خار کو خار کہتا ہے

ایک ایسا دانشور...... جو مادیت کے گھٹا ٹوپ اندھیروں میں تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی دانش سے ضوفشانیاں کرتا ہے۔

ایک ایسا خطیب...... جو کبھی باد صبا کا جھونکا...... کبھی شعلے کی لپک...... اور کبھی رعد کی کڑک ہے۔

ایک ایسا وکیل ناموس رسالت ﷺ...... جس کا قلم حرمت رسول ﷺ کے دفاع پر مامور ہے اور شاتمان رسول سے نبرد آزما رہنا جس کا منشور ہے۔

ایک مجاہد ختم نبوت...... جس کا آہنی قلم مرزا قادیانی کو ایسی پٹخنیاں دیتا ہے...... کہ قادیانیت کا انجر پنجر ٹوٹ جاتا ہے۔

# جناب خورشید گیلانی

کے نام

# حرفِ سپاس

ابتدائے کتاب سے لے کر تکمیل کتاب تک تمام مرحلوں میں میرے محترم دوست جناب محمد فیاض اختر ملک' جناب محمد متین خالد' جناب محمد صدیق شاہ بخاری' جناب سید علمدار حسین شاہ بخاری' جناب طارق اسماعیل ساگر' جناب حافظ شفیق الرحمٰن' جناب عبدالرؤف روفی' جناب ممتاز اعوان' جناب محمد سلیم ساقی کا تعاون ہر دم مجھے میسر رہا اور ان دوستوں کی جدو جہد اور دعاؤں سے یہ کتاب منصۂ شہود پر طلوع ہوئی۔ میں ان تمام دوستوں کا دل کی اتھاہ گہرائیوں سے شکر گزار ہوں اور اللہ تعالیٰ کے حضور بدست دعا ہوں کہ اللہ پاک انہیں اجر عظیم سے نوازے۔ (آمین)

میں ممنون ہوں خواجہ خواجگان حضرت مولانا خان محمد مد ظلہ' خطیب ختم نبوت حضرت مولانا محمد اجمل خان مد ظلہ' فقیہ العصر مولانا محمد یوسف لدھیانوی مد ظلہ' نمونہ اسلاف حضرت مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری مد ظلہ' فدائے ختم نبوت حضرت مولانا سید نفیس شاہ الحسینی مد ظلہ' جانثار ختم نبوت الحاج محمد نذیر مغل مد ظلہ' سفیر ختم نبوت مولانا منظور احمد چنیوٹی مد ظلہ' پروانہ ختم نبوت جناب ارشاد احمد عارف مد ظلہ' میر صحافت ختم نبوت جناب حامد میر مد ظلہ' مجاہد ختم نبوت صاحبزادہ طارق محمود مد ظلہ' متکلم ختم نبوت مولانا زاہد الراشدی مد ظلہ' محب ختم نبوت جناب جاوید مغل مد ظلہ' مجاہد ختم نبوت جناب طارق مغل' مجاہد ختم نبوت جناب جمشید مغل مد ظلہ وکیل ختم نبوت جناب سید محمد کفیل شاہ بخاری مد ظلہ کا' جن کی سرپرستی کا سحاب کرم میرے سر پر چھایا رہا۔ اللہ تعالیٰ ان تمام بزرگوں کا سایہ ہمارے سروں پر تادیر سلامت رکھے۔ (آمین ثم آمین)

محمد طاہر رزاق

# آئینہ مضامین

# مرزا قادیانی.....ایک خاندانی غدار

انگریز غلام ہندوستان میں اسلام اور مسلمانوں پر "جھوٹی نبوت" کی کاری ضرب لگانے کا فیصلہ کر چکا تھا---- منصوبہ مکمل ہو چکا تھا---- صرف اس شخص کی تلاش تھی---- جسے نبی بنانا تھا----اور اس سے دعویٰ نبوت کرانا تھا---- انگریز نے ہندوستان سے اپنے چند اہم غداروں کو بلایا---- ایک خفیہ میٹنگ ہوئی---- انگریز نے انہیں جھوٹی نبوت کے سارے منصوبے سے آگاہ کیا---- اور انہیں ترغیب دی کہ ان میں سے کوئی شخص دعویٰ نبوت کرے---- یہ بات سن کر بڑے بڑے غدار کانپ اٹھے---- وہ فرنگی کے سامنے ہاتھ باندھ کر کھڑے ہو گئے---- اور کہنے لگے:

"جناب! ہم آپ کے غلام ہیں---- ہم ضمیر فروش ہیں---- ہم ملت فروش ہیں---- ہم غیرت فروش ہیں---- ہم نے اپنی دھرتی ماتا کا خون پیا ہے---- ہم نے اپنے وطن کے مجاہدوں کو غلامی کی یہ زنجیریں پہنائی ہیں---- اذیت ناک سزائیں دلوائی ہیں---- ہم نے آپ کو انتہائی سستے فوجی سپاہی بھرتی کے لیے دیے ہیں---- لیکن اس کام کی ہم میں ہمت نہیں---- اس کے تصور سے ہی ہم جیسے بے ضمیر بھی لرز لرز جاتے ہیں---- ہم رسول اللہ ﷺ کے تخت ختم نبوت پر اپنے غلیظ قدم نہیں رکھ سکتے---- ہم محمد عربی ﷺ کے تاج ختم نبوت کو نوچ نہیں سکتے---- ہم قرآن و حدیث پر تحریف کی قینچی نہیں چلا سکتے---- ہمیں معاف کر دیجئے---- یہ کہہ کر بڑے بڑے غدار انگریز کے قدموں پہ گر گئے۔

اس صورت حال میں ایک کریہہ الصورت اور کانا شخص سینہ تان کر کھڑا ہوتا ہے اور انگریز سے کہتا ہے کہ جناب میں اس کام کے لیے حاضر ہوں۔ جہاں ان غداروں کی غداریوں کی انتہا ہوتی ہے' وہاں سے میری غداریوں کی ابتدا ہوتی ہے۔

اس کے بعد اس کریہہ الصورت شخص نے سر جھکائے غداروں کی طرف پلٹتے ہوئے پھنکار کر کہا" جناب انگریز صاحب! یہ سب غدار تو ہیں لیکن ان میں سے کوئی بھی نسلی غدار نہیں جبکہ میں ایک پکا نسلی اور خاندانی غدار ہوں۔ مجھے غداری وراثت میں ملی ہے۔ غداری میرے خون میں شامل ہے۔ غداری میری گھٹی میں پڑی ہوئی ہے ---- میرا سارا وجود غداری کی کمائی سے پلا ہوا ہے ---- میرا باپ مرزا غلام مرتضیٰ ایک تاریخ ساز غدار تھا ---- میرا بھائی مرزا غلام قادر غداروں کی پیشانی کا جھومر تھا ---- ان کے مرنے کے بعد یہ خدمات اب میرے ذمے ہیں ---- اور میں چوبیس گھنٹے آپ کے اشارہ ابرو پر حاضر ہوں"۔

محترم قارئین! آپ نے پہچانا ---- یہ کریہہ الصورت اور کانا شخص کون تھا؟ یہ فخر غداراں' مرزا قادیانی تھا۔ مرزا قادیانی' اس کے باپ اور اس کے بھائی نے ملت اسلامیہ کے ساتھ کیا کیا غداریاں کیں۔ بطور نمونہ ثبوت پیش خدمت ہیں:

- اور میرا باپ اسی طرح خدمات میں مشغول رہا۔ یہاں تک کہ پیرانہ سالی تک پہنچ گیا اور سفر آخرت کا وقت آگیا اور اگر ہم اس کی تمام خدمات لکھنا چاہیں تو اس جگہ سما نہ سکیں اور ہم لکھنے سے عاجز رہ جائیں۔ پس خلاصہ کلام یہ ہے کہ میرا باپ سرکار انگریزی کے مراحم کا ہمیشہ امیدوار رہا اور عندالضرورت خدمات بجالاتا رہا۔ یہاں تک کہ سرکار انگریز نے اپنی خوشنودی کی چٹھیات سے اس کو معزز کیا اور ہر وقت اپنی عطاؤں کے ساتھ اس کو خاص فرمایا اور اس کی غم خواری فرمائی اور اس کی رعایت رکھی اور اس کو اپنے خیر خواہوں میں سے سمجھا۔ (نور الحق' حصہ اول' ص ۲۸' مصنفہ مرزا قادیانی)
- "پھر جب میرا باپ فوت ہو گیا' تب ان خصلتوں میں اس کا قائم مقام میرا بھائی ہوا جس کا نام مرزا غلام قادر تھا اور سرکار انگریزی کی عنایات ایسے ہی اس کے شامل حال ہو گئیں جیسی کہ میرے باپ کے شامل حال تھیں اور میرا بھائی چند سال بعد اپنے والد کے فوت ہو گیا۔ پھر ان دونوں کی وفات کے بعد میں ان کے نقش قدم پر چلا اور ان کی سیرتوں کی پیروی کی" (نور الحق' حصہ اول' ص ۲۸' مصنفہ مرزا قادیانی)
- "میں ایک ایسے خاندان سے ہوں کہ جو اس گورنمنٹ کا پکا خیر خواہ ہے۔ میرا

والد مرزا غلام مرتضیٰ گورنمنٹ کی نظر میں ایک وفادار اور خیر خواہ آدمی تھا۔ جن کو دربار انگریزی میں کرسی ملتی تھی اور جن کا ذکر مسٹر گریفن صاحب کی "تاریخ رئیسان پنجاب" میں ہے اور ۱۸۵۷ء میں انہوں نے اپنی طاقت سے بڑھ کر سرکار انگریز کو مدد دی تھی یعنی پچاس سوار اور گھوڑے بہم پہنچا کر عین زمانہ غدر کے وقت سرکار انگریزی کی امداد میں دیئے تھے۔ پھر میرے والد صاحب کی وفات کے بعد میرا بڑا بھائی مرزا غلام قادر خدمات سرکاری میں مصروف رہا اور جب تموں کی گزرگاہ پر خفسداروں کا سرکار انگریزی کی فوج سے مقابلہ ہوا تو سرکار انگریزی کی طرف سے لڑائی میں شریک تھا" (کتاب البریہ' اشتہار مورخہ ۲۰ ستمبر ۱۸۹۷ء' ص ۳' مصنفہ مرزا قادیانی)

O۔ "سب سے پہلے میں یہ اطلاع دینا چاہتا ہوں کہ میں ایسے خاندان میں سے ہوں جس کی نسبت گورنمنٹ نے ایک مدت دراز سے قبول کیا ہوا ہے کہ وہ خاندان اول درجہ پر سرکار دولت مدار انگریزی کا خیر خواہ ہے" (مرزا قادیانی کی لیفٹیننٹ گورنر بہادر کے حضور درخواست مندرجہ تبلیغ رسالت' جلد ہفتم۔ ص ۸-۹-۱۱' مولفہ میر قاسم علی قادیانی)

O۔ "ہمارا جاں نثار خاندان سرکار دولت مدار (سلطنت انگلشیہ) کا خود کاشتہ پودا ہے۔ ہم نے سرکار انگریزی کی راہ میں اپنا خون بہانے اور جان دینے سے بھی کبھی دریغ نہیں کیا" (تبلیغ رسالت' جلد ہفتم مصنفہ مرزا قادیانی)

O۔ "مرزا قادیانی کے باپ کے جہنم رسید ہونے پر پنجاب کے فنانشل کمشنر نے مرزا قادیانی کے بڑے بھائی مرزا غلام قادر کے پاس ۱۹ جون ۱۸۷۶ء کو جو مراسلہ بھیجا' اس میں تعزیتی کلمات کے بعد لکھا گیا۔ مضمون پیش خدمت ہے:

"Ghulam Murtaza who was a great well wisher and faithful Chief of Government. In consideration of your family services, I will esteem you with the same respect as that on your loyal father. I will keep in mind the restoration welfare of your family when a

favourable opportunity occurs"

ترجمہ: "مرزا غلام مرتضیٰ سرکار انگریز کا اچھا خیر خواہ اور وفادار رئیس تھا' آپ کے خاندان کی خدمات کو مد نظر رکھتے ہوئے ہم آپ کی بھی اسی طرح عزت کریں گے' جس طرح تمہارے وفادار باپ کی کی جاتی تھی۔ ہم کو اچھے موقع کے نکلنے پر تمہارے خاندان کی بہتری اور پابجائی کا خیال رہے گا" (المرقوم ۲۹ جنوری ۱۸۷۶ء کتاب البریہ' مصنفہ مرزا قادیانی)

○۔ "مرزا صاحب مشفق مہربان دوستان مرزا غلام مرتضیٰ خاں صاحب رئیس قادیان' بصد شوق ملاقات واضح ہو کہ پچاس گھوڑے مع سواران زیر افسری مرزا غلام قادر برائے امداد سرکاری و سرکوبی مفسدان مرسلہ آن مشفق ملاحظہ سے گزرے۔ ہم اس ضروری امداد کا شکریہ ادا کر کے وعدہ کرتے ہیں کہ سرکار انگریزی آپ کی اس وفاداری اور جاں نثاری کو ہرگز فراموش نہ کرے گی۔ آن مشفق اس مراسلہ کو بمراد اظہار خدمات سرکار اپنے پاس رکھیں تاکہ آئندہ افسران انگریزی کو آپ کے خاندان کی خدمات کا لحاظ رہے۔ فقط

(الراقم مسٹر جیمس نسبٹ صاحب بہادر ڈپٹی کمشنر ضلع گورداسپور
دستخط بحروف انگریزی ۵۷ء مقام گورداسپور

خاکسار عرض کرتا ہے کہ مرزا غلام احمد مرتضیٰ صاحب حضرت صاحب کے والد ماجد تھے جنہوں نے ۱۸۵۷ء کے غدر کے موقعہ پر اپنی گرہ سے پچاس گھوڑے اور ان کا سارا ساز و سامان مہیا کر کے اور پچاس سوار اپنے عزیزوں اور دوستوں سے تیار کر کے سرکار کی امداد کے لیے پیش کیے تھے۔

از پیش گاہ (مسٹر جیمس نسبٹ (صاحب بہادر) ڈپٹی کمشنر ضلع گورداسپور
دستخط بحروف انگریزی (مہر دفتر ڈپٹی کمشنر گورداسپور)
عزیز القدر مرزا غلام قادر ولد مرزا غلام مرتضیٰ رئیس قادیان۔
بمقابلہ باغیان ناعاقبت اندیش ۵۷ء آن عزیز القدر نے بمقام میر تھل اور ترموں

گھاٹ جو شجاعت اور وفاداری سرکار انگریزی کی طرف سے ہو کر ظاہر کی ہے 'اس سے ہم اور افسران ملٹری بدل خوش ہیں۔ ضلع گورداسپور کے رئیسوں میں سے اس موقعہ پر آپ کے خاندان نے سب سے بڑھ کر وفاداری ظاہر کی ہے۔ آپ کے خاندان کی وفاداری کا سرکار انگریزی کے افسران کو ہمیشہ مشکوری کے ساتھ خیال رہے گا۔ یہ جلدوئے اس وفاداری کے ہم اپنی طرف سے آن عزیز القدر کو یہ سند بطور خوشوندی مزاج عطا فرماتے ہیں۔

المرقوم یکم اگست ۱۸۵۷ء

خاکسار عرض کرتا ہے کہ مرزا غلام قادر صاحب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے حقیقی بھائی تھے جو حضرت صاحب سے چند سال بڑے تھے اور ۱۸۸۳ء میں فوت ہوئے۔

دستخط بحروف انگریزی جنرل نکلسن بہادر

تہور پناہ شجاعت دستگاہ مرزا قادر خلف مرزا غلام مرتضیٰ رئیس قادیان

"چونکہ آپ نے اور آپ کے خاندان نے بمقابلہ باغیان بداندیش و مفسدان بدخواہ سرکاری انگریزی غدر ۱۸۵۷ء میں بمقام ترموں گھاٹ و میر تھل وغیرہ نہایت دلدہی اور جاں نثاری سے مدد دی ہے۔ اور اپنے آپ کو سرکار انگریزی کا پورا وفادار ثابت کیا ہے اور اپنے طور پر پچاس سوار معہ گھوڑوں کے بھی سرکار کی مدد اور مفسدوں کی سرکوبی کے واسطے امداد دیے ہیں۔ اس واسطے حضور ایں جناب کی طرف سے بنظر آپ کی وفاداری اور بہادری کے پروانہ ہذا سندا آپ کو دے کر لکھا جاتا ہے کہ اس کو اپنے پاس رکھو۔ سرکار انگریزی اور اس کے افسران کو ہمیشہ آپ کی خدمات اور ان حقوق اور جاں نثاری پر جو آپ نے سرکار انگریزی کے واسطے ظاہر کیے ہیں 'احسن طور پر توجہ اور خیال رہے گا اور ہم بھی بعد سرکوبی و انتشار مفسدان آپ کے خاندان کی بہتری کے واسطے کوشش کریں گے اور ہم نے مسٹر نسبٹ صاحب ڈپٹی کمشنر گورداسپور کو بھی آپ کی خدمات کی طرف توجہ دلادی ہے۔ فقط

المرقوم اگست ۱۸۵۷ء

Mirza Ghulam Murtaza Khan.

Chief Of Qadn.

As you rendered great help in enlisting sowars and supplying horses to Government the Mutiny of 1857 and maintained loyalty since begining up-to-date and thereby gained the favour of the Government a khilat worth Rs.200/= is presented you in recognition of good services and as a reward for your loyalty.

Moreover in accordance with the wishes of Chief Commissioner as conveyed in his No.576, dated 10th August, 1858, this parwana is addressed to you as a token of satisfaction of Government for your fidelity and repute.

Financial Commissioner
Punjab.

تہور و شجاعت دستگاہ مرزا غلام مرتضیٰ رئیس قادیان بعافیت باشندہ از آنجد کہ ہنگام مفسدہ ہندوستان موقوعہ ۱۸۵۷ء از جانب آپ کے رفاقت و خیر خواہی و مدد دہی سرکار دولتمدار انگلشیہ در باب نگہداشت و بہم سانی اسپان بخوبی عنصہ ظہور پہنچی اور شروع مفسدے سے آج تک آپ بدل ہوا خواہ سرکار رہے۔ اور باعث خوشنودی سرکار ہوا۔ لہٰذا تعلق اس خیر خواہی اور خیر سگالی کے خلعت مبلغ دو صد روپیہ سرکار سے آپ کو عطا ہوتا ہے۔ اور حسب منشا چھٹی صاحب کمشنر بہادر نمبر ۵۷۶ مورخہ ۱۸۵۸ء پروانہ ہذا باظہار

خوشنودی سرکار و نیک نامی وفاداری بنام آپ لکھا جاتا ہے۔

مرقومہ تاریخ ۲۰ ستمبر ۱۸۵۸ء

نقل مراسلہ

فنانشل کمشنر پنجاب مشفق مہربان

دوستان مرزا غلام قادر رئیس قادیان حفظ

مسلمانو! یہ خاندانی غدار ---- یہ نسلی غدار ---- آج بھی اسلام اور ملت اسلامیہ کے خلاف پوری قوتوں سے مصروف ہیں اور یہ لوگ کلیدی اور حساس عہدوں پر بیٹھے ہوئے ہیں ---- اور ملک کو تاریک گڑھوں کی طرف لے جارہے ہیں۔

مسلمانو! ہر قادیانی کا مذہبی عقیدہ ہے ---- کہ پاکستان ٹوٹ جائے گا ---- اکھنڈ بھارت بنے گا ---- اس لیے ہر قادیانی پاکستان کا غدار ہے ---- ہر قادیانی کا وجود پاکستان کے لیے خطرہ ہے ---- جب تک پاکستان میں قادیانی موجود ہیں ----

پاکستان کو استحکام نہیں مل سکتا ----

پاکسنان میں امن وسکون قائم نہیں ہو سکتا ----

پاکستان میں فرقہ واریت کی جنگ ختم نہیں ہو سکتی ----

پاکستان میں اسلامی نظام قائم نہیں ہو سکتا ----

پاکستان میں دہشت گردی ختم نہیں ہو سکتی ----

پاکستان بیرونی طاقتوں کے ہاتھوں کھلونا بننے سے نہیں بچ سکتا ----

کسی گاؤں کے کنوئیں میں کتا مر گیا ---- لوگ گاؤں کے مولوی صاحب کے پاس آئے اور سارا ماجرا سنایا ---- مولوی صاحب نے لوگوں سے کہا کہ کنوئیں کا سارا پانی نکال دو ---- لوگوں نے سارا پانی نکال دیا ---- پانی نکالنے کے بعد لوگ دوبارہ مولوی صاحب کے پاس آئے ---- اور انہیں بتایا ---- کہ ہم نے سارا پانی نکال دیا ہے ---- اور کنوئیں میں جو نیا پانی آیا ہے ---- اس میں سے یہ پیالہ بھر کر آپ کے لیے لائے ہیں ---- کہ سب سے پہلے آپ پانی پئیں اور اس کے بعد ہمیں پینے کی اجازت دیں ---- مولوی صاحب نے

پانی پینے کے لیے پیالہ منہ کے قریب کیا----تو انہوں نے دیکھا----کہ پیالے میں کتے کے بال تیر رہے ہیں----- مولوی صاحب نے پیالہ پرے رکھ دیا---- اور لوگوں سے پوچھا "کیا تم نے کنوئیں کا سارا پانی نہیں نکالا تھا؟

"سارا پانی نکال کر باہر پھینک دیا تھا؟" سب نے جواب دیا۔

"کتا کہاں پھینکا تھا" مولوی صاحب نے پوچھا۔

"کتا تو کنوئیں میں ہی پڑا ہے۔ کتے کے بارے میں تو آپ نے کچھ کہا ہی نہیں تھا" سادہ لوح لوگوں نے جواب دیا۔

مولوی صاحب ان کی اس سادہ لوحی پر پیچ و تاب کھا کر رہ گئے----

عزیز مسلمانو! انگریز جاتے ہوئے پاکستان کے کنوئیں میں "قادیانیت" کا کتا پھینک گیا ہے جس سے پورے ملک کی آب و ہوا میں بدبو و تعفن پھیلا ہوا ہے---- ہم بار بار بدبو سے تنگ آ کر کنوئیں کا سارا پانی تو بار بار نکالتے ہیں---- لیکن قادیانیت کا کتا نہیں نکالتے----- ہم ہزار جتن کر لیں---- جب تک یہ کتا پاکستان کے کنوئیں سے نہیں نکلے گا---- پاکستان کی آب و ہوا کبھی صاف نہیں ہو گی-----

آؤ مسلمانو! اپنے اتحاد کی قوت سے اس کتے کو کنوئیں سے نکال کر برطانیہ کی گود میں پھینک دیں---- تاکہ کتا اپنے مالک کے پاس واپس چلا جائے---- اور ہم کتے کی نجاست سے بچ جائیں-----!!!

خاکپائے مجاہدین ختم نبوت

محمد طاہر رزاق

بی ایس سی، ایم اے (تاریخ)

2 مارچ 2000ء

لاہور

# آؤ! اپنے حصہ کا چراغ جلائیں

قادیانی اس مادر گیتی سے اسلام کی روشنی ختم کر کے کفر کے اندھیروں کو پھیلانے کے شیطانی منصوبے پر بڑی شدت سے عمل پیرا ہیں۔ اس خطرناک صورت حال میں ہر مسلمان کا فرض بنتا ہے کہ وہ اپنے حصہ کا اسلام کا چراغ روشن کرے۔

یہ چراغ کہاں روشن کیے جائیں؟ یہ چراغ اپنے مکانوں میں...... اپنی گلیوں میں...... اپنے محلوں میں...... اپنی بستیوں میں...... اپنے قصبات میں...... اپنے شہروں میں...... اپنے ملکوں...... میں روشن کیے جائیں۔

تاکہ قادیانیت کے اندھیروں میں کسی کا ایمان لٹ نہ سکے۔ کوئی مرتد نہ ہو جائے...... کسی کا ناطہ رسول رحمت ﷺ سے کٹ نہ جائے۔ ورنہ کل ہمیں اللہ کے دربار میں لٹنے والوں کے ایمان کا حساب دینا ہو گا۔

آیئے ہم سب ملکر اپنے اپنے حصے کا چراغ روشن کریں۔ اللہ پاک ہماری دنیا و آخرت روشن کر دے گا۔ (آمین)

خاکپائے مجاہدین ختم نبوت
الحاج محمد نذیر مغل

# نقاب کشائی۔۔۔۔۔۔حقیقت آشنائی

اکیسویں صدی نے آنکھیں کھولیں تو پہلے ہی مہینے کی نبضیں ڈوبنے سے پہلے مجھے دفتر (نوائے وقت) میں فون آیا حمید اصغر نجید سے ملنا ہے...... جی میں بول رہا ہوں..... نجید صاحب السلام علیکم۔ میں محمد طاہر رزاق..... وعلیکم السلام و رحمتہ اللہ و برکاتہ۔ جی طاہر رزاق صاحب..... یہ ابتدائی گفتگو تھی۔ طاہر رزاق فون پر صوتی اعتبار سے میرے لیے نیا نام تھا۔ صحافی ہوں ۵۰ برس سے قلم کی محنت ہی میرا معاش ہے۔ صحافی کا دماغ کمپیوٹر کی طرح ہوتا ہے۔ یادداشت کا متعلقہ نمبر دبایئے' بات لوح حافظہ پر ابھر آئے گی.... محمد طاہر رزاق صاحب سے کبھی مجلس تو نہ ہوئی تھی' دو ایک مرتبہ چلتے چلتے علیک سلیک ضرور ہوئی تھی۔ صرف اتنا یاد تھا کہ محمد طاہر رزاق پر اللہ تعالیٰ کا خاص کرم ہے۔ اس نوجوان کو اللہ تعالیٰ نے کوثر و تسنیم سے دھلا ہوا دل عطا کیا ہے جس کا غالب حصہ صرف محبت رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں رچا بسا ہے۔ محمد طاہر رزاق نے ختم نبوت کے حوالے سے متعدد کتابیں بھی لکھی ہیں......

یہ سب باتیں میرے ذہن کے کمپیوٹر نے یادداشت کی فلاپی میں ڈال دی تھیں۔ چند لمحوں میں یادداشت کی اسی دستگیری نے محمد طاہر رزاق صاحب سے ملاقات کا وقت طے کرنے میں مدد کی اور اسی روز بعد دوپہر ملاقات بھی ہوگئی جو قریباً ۹۰ منٹ پر محیط تھی۔ فرصت کا دامن وسیع ہوتا تو گفتگو پر بخیل ہونے کی تہمت نہ لگتی۔ بہرحال جتنی بات ہوئی' اسے ہی غنیمت جانا اور میں اپنا دامن خاتم النبیین امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فدائی (محمد طاہر رزاق) کی باتوں سے اپنے دامن کو اسی

طرح سجاتا رہا جس طرح ہمارے وطن عزیز پاکستان کے ڈیرہ غازی خاں ڈویژن کی نوجوان لڑکیاں اپنی کسی سہیلی کی شادی کا لباس چھوٹے چھوٹے تاروں اور دلاویز رنگوں اور دھاگوں کی میناکاری اور گل کاری سے مزین کرتی ہیں۔

محمد طاہر رزاق صاحب اپنے ساتھ ایک بڑا سا ہینڈ بیگ بھی لائے تھے۔ اس میں ان کی وہ ایک درجن کتابیں تھیں جو انہوں نے گزشتہ عشرہ میں تحریر کی تھیں۔ ایک ایک کتاب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کی خوشبو سے اس طرح معطر تھی کہ مشک نافہ بھی پانی بھرتا نظر آ رہا تھا۔

محمد طاہر رزاق صاحب کا کمال یہ تھا کہ انہوں نے اپنی ہر کتاب میں رحمتہ اللعالمین محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری نبی ہونے کے حوالے سے ایسے دلائل دیے ہیں کہ ایک طالب علم اپنے لیے سرمہ بصیرت پا لیتا ہے۔ ان کتابوں کی اہم خصوصیت یہ ہے کہ ان میں جعلی نبوت کا ڈھونگ رچانے والے قادیانیوں کا بھرپور تعاقب کیا اور بقول' کسے چور کو چور کے گھر تک پہنچایا ہے۔

در مضمون کوئی یوں گوندھ لے اے شاد مشکل ہے
سلیقہ انتہا کا چاہیے موتی پرونے میں

محمد طاہر رزاق صاحب کی کتابیں میرے سامنے تھیں۔ ایک ایک کتاب کو دیکھ کر میں اپنے ذہن و خیال کو نئی توانائی و رعنائی کی دولت سے مالا مال کر رہا تھا کہ طاہر رزاق صاحب نے میرے سامنے اپنی زیر طبع کتاب کا مسودہ رکھ دیا اور مجھے اس کتاب کا دیباچہ لکھنے کے لیے کہا۔

نحمدہ و نصلی علی خاتم النبیین۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ دستار ختم نبوت کا تحفظ اگرچہ پوری ملت اسلامیہ پر فرض ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمت بالغہ سے اپنے بعض مخصوص بندوں کو اس سعادت سے نوازا ہوا ہے۔ ان میں علماء' واعظ' ادیب اور صحافی شامل ہیں۔ تاہم کچھ افراد ایسے ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق میں جیتی جاگتی تصویر بن جاتے ہیں۔ آج کے دور میں معروف قلم کار محترم محمد طاہر رزاق ان میں معتبر نام ہے۔ زیر نظر کتاب "قادیانی غداروں کی نشاندہی" ان کی تازہ ترین تصنیف ہے۔ مجھے اس نادر کتاب کا دیباچہ لکھنے کا فریضہ سونپا گیا ہے۔

میں روایتی کسر نفسی کا اظہار کرتے ہوئے یہ تو نہیں کہوں گا کہ میں اس کا اہل نہیں بلکہ میرا یقین کچھ مختلف ہے۔ اور وہ یہ کہ مجھے اللہ تعالیٰ کی رحمت کاملہ پر قطعی بھروسہ ہے۔ مجھے علم ہے کہ نہیں' میں کچھ لکھ سکتا ہوں کہ نہیں۔ مجھے اس سے کچھ غرض نہیں۔ میں تو یہ جانتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ مجھے اپنی رحمت سے ضرور نوازیں گے۔ رب زدنی علما (اے اللہ میرے علم میں اضافہ فرما) میرا وظیفہ ہے اور جب میں یہ وظیفہ پڑھ کر لکھنا شروع کرتا ہوں تو غیب سے مضامین آنا شروع ہو جاتے ہیں۔ زیر نظر کتاب جعلی نبوت کا ڈھونگ رچانے والے قادیانیوں کے بارے میں ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے قلم میں اتنی طاقت اور روانی عطا کریں گے کہ یہ درہ عمرؓ بن جائے گا۔

"قادیانی غداروں کی نشاندہی" اچھوتا موضوع ہے۔ اور میں ایسا محسوس کرتا ہوں کہ محمد طاہر رزاق صاحب اب اصل موضوع کی طرف آئے ہیں۔ مرض کا علاج بھی اسی وقت ممکن ہے جب مرض کی نشاندہی ہو جائے۔ تحفظ ختم نبوت کے حوالے سے ۱۹۵۳ء کی تحریک ہو یا سیالکوٹ کے عالم دین اسلم قریشی کا اغواء' اللہ تعالیٰ نے ہر موقعہ پر اس نابکار سے کام لیا ہے اور میں بطور صحافی فرض کفایہ ادا کرتا ہی رہا ہوں۔ اب یہ نئی کتاب کا مسودہ سامنے آیا ہے تو میرے لیے خیر تلاش کرنے کی عادت کے اعتبار سے سب سے پہلا سوال یہ ابھرا ہے کہ جس شخص نے مجھے اس کتاب کا دیباچہ لکھنے کے لیے کہا ہے' وہ خود کیا ہے۔ میں نے اس شخص (محمد طاہر رزاق صاحب) کے بارے میں سوچا تو اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ نور بصیرت سے میں نے اسے ممتاز مقام پر فائز پایا۔ اس کے بعد عنوان پر غور کیا تو دینی اعتبار سے اس میں نئی لذت پائی اور میں نے محسوس کیا کہ اس کتاب کا دیباچہ لکھنا میدان حشر میں شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ التفات متوجہ کرنے کے مترادف ہے۔ ان دونوں باتوں کے بعد اب سوال صرف یہ ہے کہ جن غداروں کی نشاندہی کے لیے کہا گیا ہے' وہ غدار کس کے ہیں؟ جواب سیدھا سادا ہے۔ وہ اسلام کے غدار ہیں۔ اسلام کے غدار کیوں ہیں؟ کیونکہ انہوں نے ایوان نبوت میں نقب لگائی ہے۔ یہ ایوان نبوت کیا ہے؟ یہ اللہ کے رسولؐ کا منصب و مرجع ہے۔ یہ اللہ کے رسولؐ کون ہیں؟ اس کا جواب اللہ کے نازل کردہ

قرآن مجید میں ہے۔ وہ جواب کیا ہے؟ وہ اللہ تعالیٰ ہی ارشاد فرماتے ہیں: محمد رسولؐ اللہ۔۔۔ (محمد اللہ کے رسولؐ ہیں) یعنی یہ بات کسی لمبی چوڑی بحث کے بغیر طے ہوگئی کہ محمدؐ اللہ کے رسول ہیں۔ اللہ کے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا منصب کیا ہے؟ وہ بھی اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں خاتم النبیینؐ کہہ کر واضح کر دیا یعنی ان پر انبیاء کا سلسلہ ختم ہوگیا۔

یہ دو باتیں میں نے قرآن مجید کے حوالے سے عرض کیں۔ اب بطور صحافی میں اللہ کے نبی یعنی محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ خود رسول اکرمؐ کا فرمان ہے لا نبی بعدی اس فرمان پر ہر مکتب فکر کے علماء کا اتفاق ہے۔ اس فرمان کا مطلب ہے "میرے بعد کوئی نبی نہیں" اس واضح فرمان کے بعد بھی اگر کوئی شخص نبوت کا دعویٰ کرتا ہے تو اسے یا تو جھوٹا اور یا فاطر العقل ہی کہا جا سکتا ہے۔ اس سلسلے میں رسول اکرمؐ کی ایک اور حدیث کا حوالہ بھی بے جا نہ ہوگا کہ خود رسول اکرمؐ نے فرمایا کہ ایک عمارت اگرچہ بظاہر مکمل تھی مگر اس میں ایک اینٹ کی جگہ خالی تھی۔ پھر فرمایا وہ اینٹ میں ہوں۔ یہ بات بھی رسول اکرمؐ نے ختم نبوت کے حوالے سے ارشاد فرمائی۔

محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے آخری نبی ہیں اور قیامت تک اب کوئی نیا نبی نہیں آئے گا۔ اس سلسلے میں علماء کرام نے قرآن و حدیث ہی کے حوالے سے بہت کچھ کہا اور لکھا ہے۔ میں نے بطور صحافی خبر کی صرف بڑی بڑی سرخیاں پیش کی ہیں تاکہ ہر قلب سلیم میں جگہ پا سکیں۔

میری معروضات سے یہ بات حتمی طور پر واضح ہوگئی کہ رسول اکرم محمد مصطفیٰؐ اللہ تعالیٰ کے آخری نبی ہیں۔ اب سوال یہ ہے کہ اتنے واضح حقائق کے باوجود ہندوستان میں غلام احمد قادیانی نامی شخص نے نبی ہونے کا دعویٰ کیوں کیا؟ اس کی اصل وجہ معلوم کرنے کے لیے ہمیں انیسویں صدی کے واقعات پر نظر ڈالنا ہوگی۔ یہ واقعات کیا تھے اور جعلی نبی ہونے کا دعویٰ کرنے والے مرزا غلام احمد نے خود کیا اس سلسلے میں کوئی وضاحت کی ہے؟ تاریخی اعتبار سے یہ وضاحت موجود ہے۔ خود مرزا غلام احمد قادیانی نے کہا ہے کہ قادیانیت انگریزوں کا خود کاشتہ پودا ہے۔ مرزا

غلام احمد کے بیان کے بعد یہ کام اور بھی آسان ہوگیا اور اب صحیح سمت پر قدم اٹھایا جا سکتا ہے۔ مرزائیت جب انگریزوں کا خود کاشتہ پودا ہے تو پھر سوال یہ ہے کہ یہ انگریز کسے کہتے ہیں اور انگریزوں نے یہ پودا کیوں کاشت کیا؟

بیسویں صدی میں ہمارے یہاں برصغیر میں ہندوستان میں برطانیہ میں آباد گوروں کو جو مذہب کے اعتبار سے عیسائی تھے' انگریز کہلاتے تھے۔ یہ لوگ برصغیر کے حکمران تھے۔ ان حکمرانوں کے آباؤ اجداد نے نہایت عیاری و مکاری سے کوئی تین سو برس قبل مغل حکمران جہانگیر کے دور میں ہندوستان کے ساحلی علاقوں میں تجارت کرنے کی اجازت مانگی تھی۔ جہانگیر ان دنوں اپنی اہلیہ نورجہاں کی زلفوں کا اسیر تھا اور مختلف شواہد سے پتہ چلتا ہے کہ کاروبار حکومت کی عنان عملی طور پر اسی ایرانی قتالہ کے ہاتھوں میں تھی۔ جہانگیر درباریوں سے مشورہ کرتا' پھر اہلیہ کی طرف رجوع کرتا اور عام طور پر نورجہاں کا مشورہ نتیجہ خیز ثابت ہوتا۔

المختصر انگریزوں کو ساحلی علاقوں میں تجارت کرنے کی اجازت مل گئی۔ عشروں میں یہ تجارت پھیلتی گئی۔ انگریزوں نے ایسٹ انڈیا کمپنی کا ڈول ڈالا۔ اس تجویز کو بھی مغل فرمانرواؤں نے بے ضرر جان کر قبول کر لیا۔ لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہی فیصلہ سلطنت کے قلب میں خنجر بن کر پیوست ہوگیا۔ اور انگریزوں نے ہندوستان کے بہت سے علاقوں پر قبضہ کر کے مغل سلطنت کو چند شہروں تک محدود کر دیا۔ حتیٰ کہ انیسویں صدی کے وسط میں اپنی باقاعدہ حکومت بھی قائم کر لی۔ اس دوران عوام نے بالخصوص علماء کرام نے بغاوت کر دی۔ یہ دراصل جنگ آزادی تھی جسے ۱۸۵۷ء کے غدر کا نام دیا گیا۔ اس دوران انگریز حکمرانوں نے عوام کا قتل عام کیا۔ خاص کر مسلمانوں کو چن چن کر شہید کیا گیا اور علماء حق کو پکڑ پکڑ کر درختوں سے لٹکا دیا گیا۔ یہ انسانی درندگی کا بدترین دور تھا اور اس نے چنگیز و ہلاکو کی روح کو بھی شرمندہ کر دیا تھا۔ انگریزوں نے اس طرح برصغیر پر قبضہ کر لیا۔ اس کے لیے راستے کی رکاوٹ مسلمانوں کا وجود تھا۔ اسے ختم کرنے کے لیے اس نے مختلف جتن کیے۔ بالاآخر غور و فکر کے بعد طے کیا کہ مسلمان صرف ختم نبوت کے مسئلے پر متفق ہیں اور وہ محمدؐ مصطفیٰ کا نام آتے ہی اپنا تن من دھن سب کچھ نچھاور کر دیتے ہیں۔

انگریزوں کے لیے اب مسئلہ مسلمانوں کی وحدت کو ختم کرنا تھا۔ یہی وحدت ختم کرنے کے لیے انگریزوں نے مسلمان کے گھر جنم لینے والے ایک شخص غلام احمد کا انتخاب کیا اس کی سرپرستی کی۔ اس نے مجدد ہونے کا دعویٰ کیا' پھر وہ مہدی بن گیا اور آخر میں اس نے نبی ہونے کا دعویٰ کر دیا۔ اس جھوٹے نبی نے خود اپنی کتاب میں تحریر کیا کہ قادیانیت انگریزوں کا خود کاشتہ پودا ہے۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے بار بار اعلان کیا کہ وہ انگریز حکومت کے وفادار ہیں۔ انگریزوں کے خلاف جہاد منسوخ کیا جاتا ہے۔ انگریز اولی الامر ہیں لہٰذا اس کی اطاعت کی جائے۔ اس اعلان کے ساتھ ساتھ چونکہ انگریز حکومت اس جعلی نبی' اس کے خانوادے اور ماننے والوں کی مکمل سرپرستی کر رہی تھی۔ اس لیے مرزا غلام احمد نے مرزائیت کو انگریزوں کا خود کاشتہ پودا کہا۔

انگریزوں نے اپنے وفاداروں اور قادیانیت کی تبلیغ کے لیے اخبارات کا رخ کیا۔ دہلی کے اخبارات جھوٹے نبی کو گھاس ڈالنے کے لیے تیار نہ تھے۔ کیونکہ مرزا غلام احمد کا تعلق ہی پنجاب سے تھا' پھر پنجاب کے اخبارات پر الفت و محبت کے ڈورے ڈالے گئے۔ اس وقت پنجاب کا سب سے بڑا اخبار زمیندار تھا۔ اس کے مالک اور ایڈیٹر مولانا ظفر علی خان تھے۔ مولانا ظفر علی خان بہت ہی بے باک' نڈر مسلمان شخصیت تھے۔ انہیں کسی لالچ کے ذریعے اپنے شیشے میں نہیں اتارا جا سکتا تھا۔ خوف ان کی چمڑی میں نہیں تھا۔ وہ اس روایت و حکایت کی جیتی جاگتی تصویر تھے کہ اللہ کے خوف کے بعد کسی اور کا خوف کیوں؟ چنانچہ اعلیٰ ترین سطح پر مرزا بشیر الدین کے ایما پر اخبار زمیندار کو زیر عتاب لانے کا منصوبہ بنایا گیا۔ مولانا ظفر علی خان اگرچہ اپنے جذبات و خیالات کے اعتبار سے انگریز دشمن تھے اور جس طرح امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کا وظیفہ تھا "لعنت بر پدر فرنگ" (انگریز کے باپ پر لعنت) اسی طرح مولانا ظفر علی خاں اس وظیفہ کے حدی خواں تھے۔ انگریزوں نے زمیندار اخبار سے بار بار ضمانت مانگی۔ پریس کی ضبطی کے لیے بھی اقدام کیے گئے لیکن مولانا ظفر علی خاں کے پائے استقلال میں لغزش نہ آئی۔

ایک مرتبہ اخبار زمیندار سے بھاری رقم بطور ضمانت طلب کی گئی۔ یہ مولانا

ظفر علی خاں کے بس کی بات نہ تھی۔ وہ لدھیانہ گئے اور مفتی محمد نعیم کی دو منزلی مسجد میں علماء کا اجلاس ہوا۔ مولانا حبیب الرحمٰن کی تجویز اور دوسرے علماء کی تائید سے اللہ کی رحمت و شفقت سے مزین قرآنی آیات کو تعویذ کی شکل میں شائع کیا گیا اور یہ تجویز دی کہ ایک روپے فی تعویذ کے حساب سے ضلع لدھیانہ اور ضلع جالندھر کے مختلف علاقوں میں فروخت کیا جائے۔ اس عظیم دو منزلی مسجد کے مدرس مولانا کرم الدین کے نواسے علی محمد کو مولانا ظفر علی کا رفیق بنایا گیا۔ چنانچہ یہ دونوں حضرات گاؤں گاؤں گئے اور جب واپس لاہور پہنچے تو زر ضمانت سے بھی زیادہ رقم مسلمانوں کے عطیات اور تعویذ کی فروخت سے حاصل ہو چکی تھی۔ یہاں یہ ذکر شاید بے محل نہ ہو کہ مولانا ظفر علی خاں کے ساتھی علی محمد راقم الحروف حمید اصغر نجید کے والد تھے۔

مولانا ظفر علی خان کے علاوہ پنجاب میں دوسرا بڑا صحافی آغا شورش کاشمیریؒ تھے۔ خود راقم الحروف کو برس ہا برس آغا شورش کے نائب کے طور پر ہفت روزہ "چٹان" میں کام کرنے کا موقع نصیب ہوا۔ میں نے دیکھا کہ جب بھی مرزائیوں کی کوئی سازش یا بات سامنے آئی تو آغا شورش کاشمیریؒ کا خون کھول اٹھتا۔ میں نے صحافیوں میں عشق رسالتؐ سے معمور اتنا بڑا صحافی کبھی نہ دیکھا تھا۔ چنانچہ انگریزوں اور مرزائیوں کو صحافت کے شعبے میں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا۔ یہ درست ہے کہ لاہور کے بعض دوسرے اخبارات طرح دار انداز میں مرزائیوں کے لیے نرم گوشہ رکھتے تھے لیکن وہ اپنی موت آپ مر گئے اور مرزائیوں سے رقم بٹورنے کے باوجود تاج و تخت ختم نبوتؐ کو نقصان نہ پہنچا سکے۔ مولانا ظفر علی خان اور آغا شورش کاشمیری کے بعد میں نے تیسرا صحافی مجید نظامی کی شکل میں دیکھا۔ مجید نظامی اس وقت عالم اسلام کے سب سے بڑے اور پوری دنیا کے پانچ بڑے صحافیوں میں سے ایک ہیں۔ یہ چودہ پندرہ برس پہلے کی بات ہے کہ مرزائیوں نے سیالکوٹ کے عالم دین مولانا محمد اسلم قریشی کو اغوا کر لیا۔ جب پہلا سال گزرا تو سیالکوٹ میں بہت بڑا جلسہ ہوا۔ سیالکوٹ کے اکابر محترم و مکرم مجید نظامی کو دعوت دینے آئے تھے مگر انہوں نے اپنی کسی ناگزیر پیشگی مصروفیت کی بنا پر معذرت کر دی اور میرا تعارف نہایت خوبصورت الفاظ میں

کراتے ہوئے کہا "نجید صاحب آ جائیں گے" ان اکابر کو میرے بارے میں کافی کچھ معلوم تھا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اور جب وہ لوگ چلے گئے تو محترم مجید نظامی نے مجھے کہا "نجید صاحب—— تُسی وج کے تقریر کرنی اے" یہ شاندار اور جاندار الفاظ ہی نہیں تھے بلکہ اس وقت میں نے محترم مجید نظامی صاحب کی آنکھوں میں جو چمک اور لہجے میں گھن گرج دیکھی وہ میرے لیے آج بھی سرمۂ بصیرت اور تریاق القلب ہے۔ مجھے نوائے وقت سے منسلک ہوئے اس وقت (سن ۲۰۰۰ میں) ۳۱ برس ہوگئے ہیں۔ میں نے دیکھا' میں نے محسوس کیا اور میں علی وجہ البصیرت کہتا ہوں کہ مجید نظامی اس دور میں عشق رسالتؐ کے اعتبار سے ممتاز ترین صحافی ہیں۔ ان کی عملی زندگی بھی تقویٰ کی تصویر ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں صحت اور ایمان کے ساتھ لمبی عمر عطا کرے۔ سو میں نے پچاس برسوں میں یہ تین عظیم و جلیل صحافی دیکھے جو تحریص و ترغیب سے پاک تھے اور پاک ہیں۔ اس طرح اگرچہ اب انگریز نہیں مگر اس نصف صدی میں بھی قادیانی صحافت میں نقب نہیں لگا سکے۔ بے شک غدار آج بھی موجود ہیں مگر عوام میں ان کی پذیرائی نہیں ہے۔

انگریزوں کے دور میں قادیانیوں کی جو گت بنتی رہی' وہ سب کے سامنے ہے۔ قیام پاکستان کے بعد پاکستان کی پارلیمنٹ نے بھی متفقہ طور پر قادیانیوں کو کافر اور غیر مسلم قرار دیا۔ یہ ذوالفقار علی بھٹو کا کارنامہ تھا۔ پاکستان پیپلز پارٹی کے پارلیمانی اجلاس میں جب وزیراعظم بھٹو نے اپنے رفقاء کی رائے طلب کی تو ہر ایک نے اپنے اپنے انداز میں محبت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا اظہار کیا۔ اس ایوان میں فیصل آباد کے رکن محمد افضل رندھاوا نے جو عام طور پر "ترقی پسند" سمجھے جاتے تھے' پوری بلند آواز سے کہا "سر—— اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم نہیں تو پھر باقی کیا ہے" ان کی اس تقریر سے مجھے بھی احباب نے مبارک باد دی تھی کیونکہ وہ میری چھوٹی بہن عائشہ رندھاوا سینئر لیکچرار زرعی یونیورسٹی فیصل آباد کے شریک حیات ہیں۔ بہرحال یہ عجیب منظر تھا کہ پاکستان پیپلز پارٹی جس کے ارکان کی اکثریت کے بارے میں منفی ردعمل پایا جاتا تھا' ختم نبوت کے معاملے میں یک جان تھے اور ہر کوئی عشق رسالتؐ میں دیوانہ بن چکا تھا۔ یہی معاملہ جب پارلیمنٹ میں پیش ہوا تو قادیانیوں کے سربراہ مرزا ناصر

احمد کو مکمل آزادی سے کہنے سننے کا موقع دیا گیا اور ایوان میں بیٹھے قادیانی ندامت اور شرمندگی کے پسینے سے شرابور مرزا غلام احمد کی جعلی نبوت کا دفاع نہ کر سکے اور قومی اسمبلی نے اتفاق رائے سے قادیانیوں کو غیر مسلم اور کافر قرار دے دیا۔ جیسا کہ میں نے لکھا یہ بھٹو کا کارنامہ تھا۔ اس کے بعد جنرل ضیاء الحق نے قانون سازی کی اور قادیانیوں کے نئے سربراہ مرزا طاہر احمد کو پاکستان چھوڑ کر لندن کی طرف بھاگنا پڑا۔ اس طرح "پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا"۔

ان تمام حقائق سے معلوم ہوا کہ جس شخص کے دل میں ایمان کا ذرہ برابر نور موجود ہے وہ اسلام کا غدار نہیں ہو سکتا۔ اب رہ جاتا ہے کہ پھر غدار کون ہے؟ اس سلسلے میں میرا موقف واضح ہے کہ غدار خود قادیانی ہیں۔ وہ اسلام کے غدار ہیں۔ یہ غدار پاکستان کے ہر محکمے میں موجود ہیں۔ جس جس محکمے میں یہ لوگ کام کر رہے ہیں اور جس جس نجی شعبے میں سرگرداں ہیں وہ ڈھکے چھپے نہیں۔ ان کے ساتھی ملازم اور رفقاء کار بتا سکتے ہیں کہ یہ قادیانی ہے۔ اور جو بھی قادیانی ہے وہ بلا استثنیٰ اسلام کا غدار ہے۔ اس لیے ان غداروں کی نشاندہی ہر مسلمان پر فرض ہے۔

میں آخر میں محترم و مکرم طاہر رزاق کو ایک مرتبہ پھر دل کی گہرائیوں سے ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں کہ انہوں نے تحقیق و تدقیق کے بعد اتنی جلیل الشان کتاب تالیف کی۔ جو انشاء اللہ آخرت میں ان کے لیے بہترین توشہ ثابت ہوگی۔

طالب دعا

حمید اصغر نجید

نیوز ایڈیٹر روزنامہ "نوائے وقت" لاہور

۳ مارچ ۲۰۰۰ء

# ایوان صدر میں قادیانی

م۔ ب خالد

ایک صاحب عبدالوحید تھے۔ تعلیم میٹرک تک تھی۔ انہیں وائسرائے ہاؤس دہلی میں چوہدری سر محمد ظفراللہ خاں نے کلرک بھرتی کروایا تھا۔ برصغیر کی تقسیم کے وقت پاکستان OPT کرنے والا عملہ کراچی پہنچا تو عبدالوحید سب کلرکوں میں سینئر قرار پائے۔ چوہدری صاحب نے جو وزیر خارجہ تھے' اعانت فرمائی اور عبدالوحید گورنر جنرل کے سیکرٹریٹ میں سپرنٹنڈنٹ بنادیے گئے۔

۱۹۵۵ء میں میجر جنرل سکندر مرزا تشریف لائے تو اسسٹنٹ سیکرٹری فرخ امین کو' جنہیں قائداعظم کے پی۔ اے ہونے کا اعزاز حاصل رہا تھا اور بعد میں خواجہ ناظم الدین اور غلام محمد کے منظور نظر رہے تھے۔ ٹرانسفر کر دیا گیا۔ ان کی جگہ عبدالوحید کو اسسٹنٹ سیکرٹری بنایا گیا۔ اب کی دفعہ اس کی سفارش چوہدری صاحب نے ہیگ (ہالینڈ) سے کی تھی جہاں وہ بین الاقوامی عدالت کے جج کے عہدہ جلیلہ پر متمکن تھے۔

اگرچہ وحید کا شمار سکندر مرزا کے ذاتی سٹاف میں ہونے لگا تھا تاہم ضروری تربیت نہ ہونے کے سبب عبدالوحید کی ذمہ داریاں دفتری عملے تک محدود رہیں۔

یہ شخص کٹر قادیانی تھا۔ اسے چوہدری سر محمد ظفراللہ خاں کی سرپرستی حاصل تھی۔ اس کے علاوہ ایم ایم احمد (ڈپٹی چیئرمین پلاننگ کمیشن) اور بھٹو دور میں ملک گیر شہرت پانے والے اسٹیبلشمنٹ سیکرٹری وقار احمد (جو رشتے میں عبدالوحید کے بھانجے تھے) عبدالوحید کے مربی اور نگران کے فرائض انجام دے رہے تھے۔ عبدالوحید کے ایوان صدر میں موجود ہونے کے سبب قادیانی جماعت کے امیر اور خلیفہ مرزا ناصر احمد ربوہ سے تشریف لاتے تو

عبدالوحید کو میزبانی کا شرف بخشا کرتے اور عبدالوحید ہمیں فخر سے بتایا کرتا۔ فرخ امین نے عبدالوحید کو اس کے مقام پر رکھا ہوا تھا۔ فرخ امین چلا گیا تو عبدالوحید نے پر پرزے نکالے اور خوب نکالے کیونکہ قدرت اللہ شہاب طبیعت کی نرمی کی وجہ سے عبدالوحید کو لگام ڈالنے کی پوزیشن میں نہیں تھے۔

قائداعظم کے مزار کی تعمیر کا مسئلہ التوا میں چلا آ رہا تھا۔ تعمیر کی غرض سے خطیر رقم ایوان صدر کی تحویل میں تھی۔ عبدالوحید نے اس رقم میں اضافہ کرنے کے بہانے شہاب صاحب کو قائل کر کے اس رقم سے مزار کے لیے مختص شدہ سرکاری قطعہ زمین پر دکانیں تعمیر کروائیں' جسے شبینہ مارکیٹ کا نام دیا گیا۔

یہ مارکیٹ آدھی رات تک کھلی رہتی تاکہ سارا دن مصروف رہنے والے لوگ رات کو شاپنگ کر سکیں۔ اس مارکیٹ کی تعمیر میں عبدالوحید نے صرف ایک آفس اسسٹنٹ مرزا عبدالرحمٰن کو اپنے ساتھ رکھا۔ تیسرے کسی شخص کو علم نہ ہونے دیا کہ ٹھیکے دار کون ہے؟ انجنیئر کون ہے؟ دکانیں کون الاٹ کرتا ہے؟ کرایہ کون وصول کرتا ہے؟ حساب کتاب کون رکھتا ہے؟ وغیرہ وغیرہ۔ بس ایک عبدالوحید اور دوسرا مرزا عبدالرحمٰن۔

مرزا عبدالرحمٰن خود بڑا آزاد خیال مشہور تھا۔ البتہ اس کا والد آنجہانی مولوی عمر دین مشہور قادیانی مبلغ اور قادیانی جماعت کے بانی آنجہانی مرزا غلام احمد کا قریبی دوست تھا۔ گویا قادیانیوں کے مطابق مولوی عمر دین "صحابی" کے درجہ پر فائز تھا۔

یہ مارکیٹ خوب چلائی گئی۔ شام کے بعد عبدالوحید اور مرزا عبدالرحمٰن وہیں اپنا دفتر بھی لگاتے۔ عبدالوحید کے بقول ایک طرف قائداعظم میموریل فنڈ میں خاطر خواہ اضافہ ہوا تو دوسری طرف سرکاری زمین غیر قانونی تجاوزات سے محفوظ رہی۔

جب دارالحکومت کراچی سے راولپنڈی منتقل ہوا تو عبدالوحید کو راولپنڈی آنا پڑا۔ مگر اس نے مرزا عبدالرحمٰن کو کراچی شبینہ مارکیٹ میں اپنا نمائندہ بنا کر چھوڑ دیا۔ چند ماہ بعد محسوس ہوا کہ سیٹھ صاحب کے منیجر کے بجائے مرزا قادیانی خود سیٹھ بن بیٹھے ہیں تو عبدالوحید نے مارکیٹ بند کروا کر بلڈوزر چلوا دیے۔ عبدالوحید نے نام بھی کمایا اور دام بھی۔ اس کے ساتھ کاروبار کا تجربہ حاصل ہوا اور مونچھوں کو خون بھی لگ گیا۔

اچھے کاموں کا شوق ہو تو اللہ تعالیٰ اچھے اسباب پیدا کر دیتا ہے۔ نیت بری ہو تو خدا

ڈھیل دیے جاتا ہے تاکہ اتنی ڈھیل اور رسی اتنی دراز ہونے کے بعد مشکیں کسنے کا وقت آئے تو رسی کم نہ پڑ جائے۔

ایوب خان تشریف لا چکے تھے اور مزار قائد کی تعمیر ایوب خاں کی پہلی ترجیحات میں سے تھی۔ ابتدائی مراحل کے بعد تعمیر شروع ہوئی۔

عبدالوحید پہنچ گئے۔ قدرت اللہ شہاب کی خدمت میں عرض کی کہ جناب پی ڈبلیو ڈی اور دوسرے ادارے بڑا گھپلا کرتے ہیں۔ اس لیے میٹریل کی سپلائی ہمیں اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہیے۔ سنگ مرمر مردان اور ملاگوری سے مہیا ہونا تھا۔ ان جگہوں کے دورے شروع ہو گئے۔ سنگ مرمر کے تاجروں کو خبر ہو گئی۔ وہ لال کرتی میں عبدالوحید کے گھر کا طواف کرنا شروع ہو گئے۔ مزار قائد کی تعمیر کی نگرانی کرنے کے لیے کنسلٹنگ انجینئر کی ضرورت تھی۔ چنانچہ تلاش کرنے سے مطلب کا آدمی مل گیا۔ پی ڈبلیو ڈی سے ریٹائر شدہ سپرنٹنڈنگ انجینئر عبدالرحمٰن' ان کے لیے ایوان صدر میں اسسٹنٹ سیکرٹری بڑی چیز تھی۔ جب بھی عبدالوحید بلاتا' سر کے بل تشریف لاتے اور ادب سے گفتگو کرتے۔ عبدالوحید کو اب بھی ایک عبدالرحمٰن میسر آ گیا تھا۔ ایوان صدر سے باہر سنگ مرمر کی خریداری میں کسی کو دخل اندازی کی جرات نہ تھی اور نہ ہی حق حاصل تھا۔ عبدالوحید اس سلسلے میں مختار کل تھا۔ البتہ آفس اسسٹنٹ مرزا عبدالرحمٰن توبہ تائب کر کے دوبارہ خدمت پر مامور ہو چکا تھا۔

افسران بالا کے لیے اتنی بات ہی وجہ اطمینان تھی کہ مزار کی تعمیر پروگرام کے مطابق جاری ہے۔ گھپلا کس نوعیت کا ہو رہا تھا اور کون کر رہا تھا' انہیں اس سے دلچسپی نہ تھی۔

عبدالوحید نے موقع پا کر مطالبہ کیا کہ چونکہ اس کے فرائض منصبی میں گرانقدر اضافہ ہوا ہے۔ لہٰذا اسے اسسٹنٹ سیکرٹری سے ترقی دے کر ڈپٹی سیکرٹری بنا دیا جائے۔ سیکرٹری شہاب صاحب نے کہا' ٹھیک ہے۔ پریذیڈنٹ صاحب کی منظوری کے بعد وزارت خزانہ سے رجوع کیا گیا تاکہ ضابطے کی کارروائی پوری ہو۔ کسی نائب قاصد کو دس پندرہ روپیہ ماہانہ اضافہ کی بات ہوتی تو وزارت خزانہ کے افسران بال کی کھال اتارنا شروع کر دیتے۔ یہ تو صرف ایک افسر کا رتبہ بڑھانا اور اس کی تنخواہ میں چار پانچ سو روپیہ ماہوار کا اضافہ کرنا تھا اور بس۔ افسر بھی ایوان صدر کا جس سے کسی وقت بھی کام پڑ سکتا تھا۔ لہٰذا

اعتراض کیا کرتا تھا۔

پولیس نوں آکھاں رشوت خور تے فائدہ کیہہ
بوتھی ہو جاؤ ہور دی ہور تے فائدہ کیہہ

منظوری آگئی اور عبدالوحید ڈپٹی سیکرٹری بن گیا۔ دریں اثناء عبدالوحید نے اسلام آباد کے سیکٹر جی سکس میں جو سب سے پہلے آباد ہوا تھا ایک مکان بنوا لیا۔ راقم کو یہ مکان دیکھنے کا اتفاق ہوا۔

قدرت اللہ شہاب جو اب سیکرٹری وزارت اطلاعات تھے اور ان کی بیگم عفت شہاب بھی ہمراہ تھیں۔ عبدالوحید مکان دیکھنے گئے غسل خانے تو خیر سنگ مرمر کے ہونے ہی تھے۔ کمروں کے فرش اور مکان کی چار دیواری (اندر کی طرف سے) سنگ مرمر کی تھی۔ صرف کمروں کی چھتوں پر پلستر تھا۔ قائداعظم کے مزار والا مقدس سنگ مرمر۔ بیگم شہاب سے کہے بغیر نہ رہا گیا۔ وحید صاحب کا مکان گھر نہیں بلکہ کسی مغل بادشاہ کا مقبرہ لگتا ہے۔

عبدالوحید بتایا کرتا تھا کہ اپنی تنخواہ میں سے ایک طے شدہ رقم قادیانی جماعت کو ماہوار بھیجنا پڑتی ہے۔ قائداعظم کے مزار کی بدولت ماہانہ چندے میں یقیناً اضافہ ہوا۔

قائداعظم میموریل فنڈ سے شبینہ مارکیٹ اور سنگ مرمر کی سپلائی کی "سردردی" سے کاروبار کا وسیع تجربہ ہو گیا تھا۔ پریذیڈنٹ کے سیکرٹری اب این اے فاروقی تھے جو خود بھی مرزائی تھے۔ ان سے منظوری لے کر قائداعظم میموریل فنڈ سے چھ عدد کالے رنگ کی فورڈ پر یفیکٹ کاریں خرید کر ٹیکسیاں رجسٹر کروائیں جن کی نمبر پلیٹ پر کیو ایم ایف لکھوایا گیا تاکہ ٹریفک پولیس کا عملہ قائداعظم کے احترام میں ان ٹیکسیوں کا بھی احترام کرے۔ اگر بالفرض پولیس والے اپنی ہوس میں اندھے بھی ہو چکے ہوں تو ان کی آنکھوں کا نور بحال کرنے کے لیے ڈرائیور فوراً وہ کاغذ دکھا دے جس پر لکھا تھا کہ یہ ٹیکسی ایوان صدر سے تعلق رکھتی ہے تاکہ پولیس والا پیچھے ہٹ کر سلام کرے اور اگلے سپاہی کو اشارہ کر دے کہ "جان دیویں" بھروسے کے ڈرائیور بھرتی کیے گئے تھے جن سے روزانہ کی وصولی دولت خانہ پر ہوتی تھی۔

حساب کتاب کے لیے اب کی دفعہ عبدالرحمٰن کو نظرانداز کر کے اپنے پی۔ اے عبدالقادر بھٹی اور نائب قاصد سرفراز خان کی خدمات حاصل کی گئیں۔ حق خدمت کے

طور پر انہیں ٹیکیوں کی آمدن میں سے ماہانہ الاؤنس دیا جاتا۔ یہ مشغلہ ۱۹۶۸ء تک جاری رہا۔ اس دوران سیکرٹری صاحبان کی تبدیلیاں ہوتی رہیں۔ قدرت اللہ شہاب کے بعد تھوڑی مدت کے لیے میاں ریاض الدین اور اعجاز نائیک تشریف لائے تھے۔ ان کے بعد این۔ اے فاروقی اور سید فدا حسن تشریف لائے تھے۔ مگر عبدالوحید سب کی آنکھوں میں دھول جھونکنے میں کامیاب رہا نہ کسی کوتوال شہر کو ہی مسجد کے زیر سایہ اس خرابات پر انگلی اٹھانے کی جرات ہو سکی۔

ایوان صدر میں سیکرٹریٹ کے عملے نے عبدالوحید کے بارے میں کھسر پھسر کرنی شروع کردی تو بات عبدالوحید تک پہنچی۔ آدمی ہشیار تھا۔ وقت پر گڑبڑ بھانپ کر تدارک کر لیتا تھا۔ سید فدا حسن کے پاس گیا کہ جناب ایوان صدر میں غریب عملے کو ان کی لمبی خدمات کے عوض صوبائی حکومت سے تھوڑی تھوڑی سرکاری اراضی دلوائی جائے۔ فدا حسن نے کہا ٹھیک ہے۔ گورنر موسیٰ کے نام چٹھی لکھ لاؤ۔ چٹھی لکھ کر لے گئے۔ دس بارہ چپڑاسیوں کے لیے ساڑھے بارہ ایکڑ (آدھا مربع) اور فہرست کے اخیر میں خود اپنا نام اور اس کے آگے صرف سو ایکڑ یعنی چار مربع زرعی اراضی۔

چٹھی روانہ ہوئی۔ گورنر موسیٰ کے سٹاف نے دیکھا تو ان کے منہ میں بھی پانی بھر آیا اور نام شامل ہوئے ضلع میانوالی کی تحصیل بھکر میں اراضی الاٹ ہو گئی۔

جن چپڑاسیوں کے نام گئے تھے۔ وہ عبدالوحید کی غریب پروری پر عش عش کر اٹھے۔ جن کے نام رہ گئے تھے۔ ان میں سے دو چار جو زیادہ بولتے تھے۔ ان کو سمجھایا گیا کہ دیکھو! اگلے سال پھر نام بھجوانے ہیں۔ تم کام اچھا کرتے رہو۔ وہ اچھا کام کرنے کا مطلب سمجھ گئے اور خاموش ہو گئے۔

۱۹۶۸ء کے وسط میں سید فدا حسن تبدیل ہو گئے۔ ان کی جگہ عبدالقیوم تشریف لے آئے۔ یہ حضرت بالکل ہی دوسری قسم کے تھے۔ آتے ہی ٹیکیوں کا کاروبار بند کروایا اور حساب کتاب طلب کر لیا۔ ابھی ہفتہ عشرہ بھی نہ گزرا تھا کہ عبدالوحید کو بوریا بستر لپیٹنے کا حکم مل گیا۔

اگرچہ اس وقت تک آرسی ڈی کے لیے میری سلیکشن ہو چکی تھی اور ایوان صدر سے رخصت ہونے کے لیے پریذیڈنٹ صاحب کی اجازت کا منتظر تھا۔ تاہم عبدالقیوم

صاحب نے مجھے عبدالوحید سے چارج لینے کو کہا۔ عبدالوحید نے اپنے ذاتی کاغذات اور سامان سمیٹنے کے لیے قیوم صاحب سے دو دن کی مہلت مانگی جو مل گئی۔ آخری دن تھا۔ شام کے بعد رات شروع ہو گئی۔ عبدالوحید اپنے پی۔اے عبدالقادر بھٹی اور نائب قاصد سرفراز کی مدد سے "پھولا پھالی" میں مصروف رہا اور وقفہ وقفہ سے پیشانی سے پسینہ پونچھتا رہا میں بھی انتظار میں بیٹھا تھا کہ میں رات نو بجے کھانا کھانے اپنے گھر' جو ایوان صدر کی حدود کے اندر تھا چلا گیا۔ واپس آیا تو عبدالوحید کاغذات کا ڈھیر لگائے انہیں جلانے میں مشغول تھا۔ راکھ بتا رہی تھی کہ بوری بھر کاغذ جلائے جا چکے ہیں۔

میں نے اپنے کمرے میں آکر ٹیلیفون پر عبدالقیوم صاحب کو اطلاع دینے کی کوشش کی' مگر وہ گھر پر نہ تھے۔ رات گیارہ بجے چارج لیا۔ صبح قیوم صاحب کو پتہ چلا تو سیخ پا ہو گئے اور لگے مجھ پر برسنے۔ ان کا غصہ بجا تھا مگر میں بے گناہ تھا۔ ریکارڈ جل چکا تھا اور عبدالوحید جا چکا تھا۔ کچھ عرصہ وہ چھٹی پر رہا پھر اس کی پوسٹنگ سی ڈی اے میں جہاں این۔اے فاروقی چیئرمین تھے۔ بطور راڈمن آفیسر ہو گئی۔ میں ایوان صدر کو چھوڑ کر آر۔سی۔ڈی میں تہران چلا گیا۔ ایران سے واپسی پر میری تقرری وزارت تعلیم میں ہو گئی۔ ایوان صدر کے پرانے دوستوں سے معلوم ہوا کہ عبدالوحید کے خلاف انکوائری ہوئی تھی۔ جس کے نتیجے میں اسے جبری ریٹائر کر کے آدھی پنشن بحق سرکار ضبط کر لی گئی تھی۔ اس تمام کارروائی کا کریڈٹ عبدالقیوم کو جاتا ہے۔ اگرچہ جرائم کے مقابلے میں سزا بہت کم تھی' ممکن ہے بلکہ یقینی طور پر کہا جا سکتا ہے کہ ایم۔ایم احمد' وقار احمد' این اے فاروقی اور دوسرے قادیانی افسروں نے مک مکا کی پوری کوشش کی ہو گی۔ اپنے خلاف بیشتر کاغذی شہادتیں وہ پہلے ہی ایوان صدر سے نکلتے وقت تلف کر چکا تھا۔ تاہم مکافات عمل سے کون بچا ہے' جو عبدالوحید بچ جاتا۔

("ایوان صدر میں بارہ سال" ص ۱۹۰ تا ۱۹۷)



# پاکستان میں اسمگلنگ اور منشیات کے تین بڑے اڈے

## ربوہ---- محمود آباد---- ناصر آباد

## ان اڈوں کا آپریشن کلین اپ کب ہو گا؟

محمد حنیف ندیم

افیون قادیانیوں کے پیشوا (جھوٹے نبی) مرزا قادیانی کی "سنت" ہے۔ اس لیے اس کار کھنا' فروخت کرنا' خود استعمال کرنا یا دوسروں کو استعمال کرانا' قادیانیوں کے نزدیک کوئی معیوب بات نہیں ہے۔ مرزا قادیانی جو چیزیں ہر وقت اپنے ساتھ صندوق میں رکھتا تھا' ان میں افیون بھی شامل ہے۔ چنانچہ مرزا قادیانی کا لڑکا مرزا بشیر احمد سیرت المہدی' حصہ سوم' ص ۲۸۴ پر یہ روایت نقل کرتا ہے:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ مفصلہ ذیل ادویات حضرت موعود (مرزا قادیانی) اپنے صندوق میں رکھتے تھے اور انہی کو زیادہ استعمال کرتے تھے۔ انگریزی ادویہ میں سے کونین' ایسٹن سیرپ' فولاد' ارگٹ' وائینم اپی کاک' کوکا اور کولا کے مرکبات' سپرٹ ایمونیا' بید مشک' اسٹرنس وائن آف کاڈلور آئل' کلورو ڈین' کاکل

پل' سلفیورک ایسڈ ایرومیٹک' سکاٹس ایملشن رکھا کرتے تھے اور یونانی میں سے مشک عنبر' کافور' ہینگ' جدوار اور ایک مرکب جو خود تیار کیا تھا یعنی تریاق الٰہی رکھا کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ افیون میں عجیب و غریب فوائد ہیں۔ اسی لیے اسے حکماء نے تریاق کا نام دیا ہے"۔

مرزا قادیانی کا دوسرا لڑکا مرزا محمود کہتا ہے:

"حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے تریاق الٰہی دوا خدا کی ہدایت کے تحت بنائی اور اس کا ایک بڑا جزو افیون تھا اور یہ دوا کسی قدر اور افیون کی زیادتی کے بعد حضرت خلیفہ اول کو حضور ۶ ماہ سے زائد عرصہ تک دیتے رہے اور خود بھی وقتاً فوقتاً مختلف امراض کے دوران استعمال کرتے رہے"۔

(الفضل' جلد ۱۷' نمبر ۱۶' بحوالہ علم طب مسیح موعود' الموسوم بہ طبی نسخہ جات' ص ۴۷)

ہیروئن افیون کی بگڑی ہوئی شکل کا نام ہے۔ اس لیے افیون چونکہ مرزا قادیانی کی "سنت" ہے اس لیے قادیانیوں کے نزدیک اس کا کاروبار کوئی معیوب بات نہیں اور جب معیوب بات نہیں تو بیرون ملک اسمگل کرنے سے خواہ ملک کا نقصان ہی کیوں نہ ہو' وہ مرزا قادیانی کی اس "سنت" پر عمل کرنے سے ہرگز ہرگز باز نہیں آسکتے۔

حکومت نے سہراب گوٹھ میں "آپریشن کلین اپ" کیا۔ بتایا جاتا ہے کہ وہاں اسلحے اور منشیات کا مرکز تھا۔ ہم اس بحث میں نہیں پڑنا چاہتے کہ آپریشن کیوں کیا گیا' کیا جانا چاہیے تھا یا نہیں' اس لیے کہ ہمارے کوئی سیاسی عزائم نہیں اور نہ ہی عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کوئی سیاسی جماعت ہے۔ البتہ ہم یہ ضرور کہیں گے کہ حکمران طبقہ کو سہراب گوٹھ میں تو اسلحہ بھی نظر آگیا' منشیات بھی دیکھ لیں۔ اسمگل شدہ اشیاء بھی نظر آگئیں۔ ان کو تخریب کاری کے تین بڑے مرکز' اسلحے اور ہیروئن و افیون کی تین اہم منڈیاں ربوہ' محمود آباد اور ناصر آباد کیوں نظر نہیں آتیں؟

گزشتہ سال ابو ظہبی میں چار قادیانیوں کو ہیروئن کے الزام میں تین تین سال قید کی سزا ہوئی تھی۔ ان کا تعلق ربوہ سے تھا۔ ثبوت کے لیے روزنامہ جنگ کوئٹہ کی خبر ملاحظہ ہو:

"کسووال (نامہ نگار) گزشتہ دنوں ربوہ کے چار قادیانیوں کو ابو ظہبی میں ہیروئن

اسمگل کر کے فروخت کرنے کے جرم میں تین تین سال قید بامشقت کی سزا سنائی گئی ہے۔ تفصیلات کے مطابق فیکٹری ایریا ربوہ کے قادیانی زاہد منیر' طاہر منیر' طارق احمد اور مسرور احمد کو ابو ظہبی میں پاکستان سے ہیروئن اسمگل کرنے کے الزام میں گرفتار کر کے مذکورہ سزا سنائی گئی۔ جب کہ اس گروہ میں شامل بشیر احمد اور اس کی بیوی گرفتاری سے بچنے میں کامیاب ہو کر خفیہ طور پر پاکستان فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے"۔

کراچی کے اخبارات میں ۲۵ اپریل ۸۵ء کو ایک خبر شائع ہوئی۔

"۱۴ اپریل کو پاکستان نیشنل شپنگ کارپوریشن کے ایک جہاز کے کراچی سے دبئی پہنچنے پر ایک کنٹینر سے جس میں چاول لدا ہوا تھا' ایک ٹن ہیروئن برآمد کرلی۔ یہ چاول پاکستان رائس ایکسپورٹ کارپوریشن نے دبئی کی ایک فرم وارسم کو برآمد کیا تھا"۔

پاکستان رائس ایکسپورٹ کارپوریشن کے جس شعبہ نے یہ چاول برآمد کیا' اس شعبہ کا منیجر حمزہ بن عبد القادر' پروکیورمنٹ منیجر ایس۔ کے۔ ملک اور فنانس منیجر عبد الغنی تھا اور یہ تینوں پکے قادیانی ہیں---- جہاں تک ربوہ' محمود آباد اور ناصر آباد میں اسلحہ کی بھرمار کا تعلق ہے' تو ایک اطلاع کے مطابق کراچی سے وہاں دھڑا دھڑ اسلحہ پہنچ رہا ہے اور مبینہ طور پر این ایل سی کے ٹرک بھی استعمال ہو رہے ہیں۔ اور وہ اسلحہ اندرون سندھ منتقل ہو رہا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ڈاکو یہی اسلحہ استعمال کر رہے ہیں۔

قادیانی پیشوا مرزا طاہر نے ۸۲ء میں ایک جمعہ کو تقریر کرتے ہوئے انتہائی پر جلال انداز میں کہا تھا کہ:

"ساری دنیا کی ساری طاقتیں بھی مل جائیں ان خزانوں کو اربوں سے ضرب دے لیں تب بھی اس روپیہ کو (جو قادیانی بجٹ کی صورت میں تیار کرتے ہیں) شکست نہیں دے سکتیں۔ تب بھی یہ روپیہ جیتے گا اس کے مقدر میں شکست نہیں"۔

(الفضل' ربوہ ۱۲ جولائی ۱۹۸۲ء' بحوالہ الفضل' ۲۱ جولائی ۸۲ء)

قادیانیوں کے پاس واقعی روپے کی کمی نہیں۔ اس لیے کہ مسلمانوں کی طاقت کو کمزور کرنے اور ان کے باہمی اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کے لیے مسلمان دشمن طاقتوں نے اپنی تجوریوں کے منہ کھول رکھے ہیں۔ مغربی سرمایہ داروں' یہودی سیٹھوں اور ہندو ساہوکاروں کی نظر عنایت ان پر جاری ہے۔ تنہا قادیانی اپنے سرمائے سے کچھ نہیں کر سکتے۔

کیونکہ ان کی تعداد آٹے میں نمک کے برابر بھی نہیں ہے۔ یہ غیر ملکی سرمایہ ہے۔ جو مرزا طاہر کی زبان سے بول رہا ہے۔ اسی بنا پر آج سے ایک سال پہلے مرزا طاہر نے اپنے پیروکاروں کو یہ لائن دی تھی کہ:

"صوبہ سندھ میں افغانستان جیسے حالات پیدا ہو جائیں گے"۔

اس لائن کے بعد صوبہ سندھ خصوصاً کراچی کے حالات خراب ہوئے اور یہاں تک خراب ہوئے کہ فوج کو متعین کرنا پڑا۔ آج اندرون سندھ اور کراچی میں فوج متعین ہے۔ فوج خود ملوث نہیں ہوئی بلکہ ایک سازش کے تحت فوج کو ملوث کرنے کے حالات پیدا کیے گئے۔ اب جبکہ فوج ملوث ہو چکی ہے' قادیانی بغلیں بجا رہے ہیں۔ ان کی باچھیں کھلی ہوئی ہیں اور وہ ایک دوسرے کو مبارک باد پیش کر رہے ہیں اور یہ تاثر دے رہے ہیں کہ ہمارے مرزا طاہر نے جو یہ پیش گوئی کی تھی "صوبہ سندھ میں افغانستان جیسے حالات پیدا ہو جائیں گے"' اب پوری ہوتی نظر آ رہی ہے۔

کراچی اور حیدر آباد میں جو واقعات رونما ہوئے' ان پر ہر محب وطن پاکستانی خون کے آنسو رو رہا ہے جس کا ثبوت ان بیانات سے ملتا ہے جو روزانہ اخبارات میں شائع ہوتے رہتے ہیں۔ ملک کی کوئی بھی سیاسی جماعت' تنظیم یا ادارہ ایسا نہیں ہوگا جس نے ان واقعات پر اظہار افسوس نہ کیا ہو۔ قادیانی تنظیم ہی وہ واحد تنظیم ہے' جو چپ سادھے ہوئے ہے۔۔۔۔ ایسا کیوں ہے؟ اس لیے کہ جب مسلمان آپس میں لڑیں گے تو اس کا فائدہ ہر دشمن دین گروہ اور تنظیم کو پہنچے گا۔ چونکہ قادیانیوں میں اسلام اور مسلم دشمنی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے' اس لیے وہ ان حالات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کر رہے ہیں۔

ہمیں یہ بھی اطلاعات ملی ہیں کہ ہنگاموں کے دوران خدام الاحمدیہ (قادیانیوں کی مسلح تنظیم) کے نوجوان اپنے گھروں سے غائب رہے۔ کہا جا سکتا ہے کہ جو شرپسند ایک آبادی سے دوسری آبادی میں جا کر حملے کر رہے تھے' مکانات کو جلا رہے تھے' بوڑھوں' عورتوں اور معصوم بچوں کا بھی جنہیں خیال نہیں آیا' وہ شرپسند قادیانیوں کی اسی مسلح فورس کے نوجوان تھے۔

اس کے علاوہ بہت سے علاقوں سے قادیانی ہنگاموں سے قبل ہی گھر بار چھوڑ کر محفوظ مقامات پر منتقل ہو گئے۔ سوال یہ ہے کہ کیا ہر قادیانی کو مرزا قادیانی کی طرح (شیطانی)

الہام ہونے لگے ہیں کہ انہیں آنے والے خطرات اور ہنگاموں کا علم ہو گیا؟ اور وہ مکانات چھوڑ کر محفوظ مقامات پر چلے گئے۔

دراصل ان کا پروگرام تھا کہ ایسا کرنا ہے اس وجہ سے وہ خود تو چلے گئے اور اپنی مسلح فورس کو شہر کراچی کا امن تباہ کرنے پر مامور کر گئے ----- حالیہ ہنگاموں کا ایک افسوس ناک پہلو یہ بھی ہے کہ کراچی کے ایک علاقہ میں ایک مسجد کی بے حرمتی بھی کی گئی جو آگ سے بری طرح متاثر ہوئی۔ مشہور محقق ڈاکٹر ابو سلمان شاہ جہان پوری کی لائبریری، جس میں قرآن پاک کے نادر نسخے اور دینی کتب کا ایک نادر ذخیرہ تھا' آگ لگائی گئی۔ مسلمان خواہ کتنا ہی گیا گزرا کیوں نہ ہو' اللہ کے گھر اور قرآن پاک کی بے حرمتی ہرگز نہیں کر سکتا۔ ایسا وہی کر سکتا ہے جس کے دل میں کفر ہو' نفاق ہو' مسلم دشمنی ہو' اسلام سے نفرت ہو اور وہ صرف قادیانی ہی ہو سکتے ہیں۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی' جلد ۵' شمارہ ۳۱' جنوری ۱۹۸۷ء)

پاکستان کا اصل خطرہ یہ ہے اور پنجاب اس خوفناک سانحہ کی زد میں ہے' نہ جانے حزب اقتدار اور حزب اختلاف اس بارے میں غور کیوں نہیں کرتیں۔ اس سیاسی مسئلہ کا اس وقت تعاقب نہ کیا گیا اور ایک پولیٹکل خطرہ کے طور پر اس کا محاسبہ نہ کیا گیا تو کیا پاکستان کی آنکھ اس وقت کھلے گی جب طوفان سر سے گزر چکا ہو گا اور پاکستان کی تاریخ استعماری انقلاب کے ہاتھوں الٹ چکی ہو گی۔ تب مورخ یہ لکھیں گے کہ ان علاقوں میں ایک ایسی قوم رہتی تھی۔ جس نے اپنے مسلمان ہونے کی بنیاد پر برعظیم ہندوستان سے کٹ کے ایک علیحدہ ملک پاکستان بنوایا تھا۔ لیکن اس پر تیسری یا چوتھی دہائی نہ گزری تھی کہ اپنی مجرمانہ غفلتوں اور احمقانہ سرکشیوں سے اس ملک کو خود مٹا ڈالا اور اب وہ ملک و قوم ماضی کی ایک طربناک یاد کا المناک تتمہ ہیں۔

# پنجاب میں وٹو حکومت تمام قادیانی افسروں کو کلیدی عہدوں پر فائز کر رہی ہے

عبید اللہ شیخ ایم۔ پی۔ اے

"پنجاب کے حلقہ ۱۱۶ سے صوبائی اسمبلی کے رکن عبید اللہ شیخ صاحب نے ہفت روزہ "چٹان" لاہور کو ایک انٹرویو میں وزیر اعلیٰ منظور وٹو کے قادیانی نواز اقدامات کا انکشاف کیا ہے۔ یہ انٹرویو "چٹان" کے ادارہ تحریر کے فاضل رکن جناب حافظ شفیق الرحمٰن صاحب نے کیا ہے۔ ذیل میں اس کا انتخاب ہدیہ قارئین ہے۔ منظور وٹو کو غیر قادیانی اور خادم اسلام ہونے کا سرٹیفکیٹ عطاء کرنے والے "زاہدان شب زندہ دار" اسے ضرور پڑھیں۔" (ادارہ)

س: وٹو حکومت کے ساتھ اپوزیشن کی محاذ آرائی اگر سیاسی نوعیت کی ہے تو کیا یہ سیاسی محاذ آرائی مذاکرات کے ذریعے ختم نہیں کی جاسکتی؟

ج: میں یہ بات واضح کردوں کہ وٹو صاحب کے ساتھ ہمارا تصادم سیاسی نوعیت کا ہی نہیں بلکہ یہ تصادم نظریاتی اور فکری بھی ہے۔ اسے مذاکرات 'اعلانات یا بیانات کے ذریعے ختم نہیں کیا جاسکتا۔۔۔ میں اس کی صرف ایک مثال دوں گا کہ آج پنجاب میں وٹو حکومت نے تمام قادیانی افسروں کو کلیدی عہدوں پر فائز کردیا ہے۔ آپ پنجاب میں صرف لاہور کی مثال لیں کہ یہاں بلدیہ عظمیٰ کے ایڈ منسٹریٹر اے۔ یو سلیم قادیانی ہیں۔ ایل۔ ڈی۔ اے کے ڈی جی قادیانی ہیں۔ پوسٹ ماسٹر جنرل نصیر الدین شیخ قادیانی ہیں۔ واپڈا ٹیلی کمیونیکیشن کے جی۔ ایم قادیانی ہیں۔ چیف منسٹر

ہاؤس میں بیٹھے ہوئے کئی افسران اسی وطن دشمن نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔
غرضیکہ قادیانی افسروں کو کونوں کھدروں سے چن چن کر سامنے لایا جا رہا ہے اور
انہیں پبلک ڈیلنگ والے اداروں کے اہم مناصب پر مامور کیا جا رہا ہے۔

س آخر صرف لاہور کے ساتھ یہ کرم فرمائی اور حسن سلوک کیوں؟.... کہ اسے
قادیانیوں کے حوالے کر دیا گیا ہے؟

ج بات صرف لاہور کی نہیں' وہ تو میں نے ایک مثال دی ہے۔ آپ مرکز میں دیکھ لیں
کہ وزارت خارجہ' وزارت خزانہ اور وزارت داخلہ کو انہوں نے دوہری تہری
شہریتیں رکھنے والے افسران اور سیکریٹریوں کے حوالے کیا ہوا ہے۔ آپ اپنے
وزیر خارجہ کے بارے میں کیا کہیں گے۔ کیا وہ اس قابل ہیں کہ کسی بین الاقوامی
پلیٹ فارم پر پاکستان کی نمائندگی کر سکیں۔ وہ شخص جس کی شراب و شباب سے
آلودہ راتیں بھارتی سفارت خانوں میں بسر ہوتی رہیں۔ جو بھارتی سفارت کاروں
کی تالیوں کی گونج میں پاکستان پر دہشت گردی کے الزامات لگا تا رہا۔ میں تو حکومت
کے اعلیٰ عہدیداروں کی فہرست دیکھ کر کانپ کانپ اٹھتا ہوں کہ اس گلشن کا خدا
حافظ کہ جس کے رکھوالے باغبانوں کے بجائے گل چین بنے بیٹھے ہوں۔

بلدیاتی اداروں کو توڑ کر لاہور کس کے حوالے کیا گیا؟ اے۔ یو سلیم کے' جو ایک
قادیانی ہے۔ اب پورا پنجاب اس کے حوالے کرنے کی سازش کی جا رہی ہے۔ شنید ہے کہ
اسے پنجاب لوکل گورنمنٹ کا سیکرٹری بنایا جا رہا ہے جو آج لاہور کی ناگفتنی حالت ہے کل
پورے پنجاب کی حالت اسی طرح ناگفتہ بہ ہو گی کیونکہ وہ ربوہ ہیڈ کوارٹر کی ہدایات کے
مطابق تمام صوبے کے تعمیر و ترقی کے منصوبوں کو تاخت و تاراج کریں گے --- قادیانیوں
کے سرپرست اعلیٰ کے طور پر پنجاب میں منظور وٹو موجود ہیں اور مرکزی حکومت تو ہے ہی
قادیانیوں کے نرغے میں۔

(ہفت روزہ "چٹان" لاہور' ۱۰ جنوری ۱۹۹۴ء)



# امریکی سفارت کار کا پُراسرار دورہ ربوہ

رپورٹ: اختر خان

## مولانا اللہ یار ارشد کے انکشافات

گزشتہ دنوں امریکی قونصلر مقیم لاہور رچرڈ میکی کی ربوہ آمد کی خبریں اخبارات کا موضوع خاص بنی رہیں' بلکہ علماء کی جانب سے اس کی مذمت کا سلسلہ ابھی تک جاری ہے۔ رچرڈ میکی ربوہ آئے تو انہوں نے ربوہ کے قریب چنیوٹ میں پیپلز پارٹی سے تعلق رکھنے والے ایک ایم پی اے کے ہاں رات قیام بھی کیا' باخبر ذرائع کے مطابق انہوں نے چنیوٹ میں اپنے قیام کے دوران جھنگ اور سرگودھا سے تعلق رکھنے والی بعض اہم مذہبی اور سیاسی شخصیات سے ملاقات بھی کی' بعض اطلاعات کے مطابق امریکہ اس وقت پاکستان میں موجودہ حکومت کی اسلام پسندی اور خود انحصاری کی پالیسیوں کو ناپسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتا ہے' اس لیے اس کی کوشش ہے کہ پاکستان میں مذہبی تصادم کرایا جائے اور اس کے لیے امریکی سرکار نے قادیانیوں کی مدد حاصل کرنے کا فیصلہ کیا ہے' کیونکہ ان کے پاس پورے ملک میں ایک منظم ٹیم بھی موجود ہے' جس سے ۱۹۸۴ء میں بھی وہ یہ کام لے چکے ہیں' قادیانی بھی امریکی سرکار کی طرح پاکستان میں شریعت کے نفاذ سے خوفزدہ ہیں' رچرڈ میکی صرف ربوہ ہی نہیں آئے بلکہ پورے ملک میں "اپنے دوستوں" سے ملاقاتوں میں مصروف ہیں' امریکی سفارت خانے کے ذرائع کے مطابق رچرڈ میکی امریکہ واپس جارہے ہیں اس لیے اپنے دوستوں سے الوداعی ملاقاتوں میں مصروف ہیں' اس سلسلہ میں بعض حقائق معلوم کرنے کے لیے ہم نے مجلس احرار اسلام کے مرکزی رہنما اور مسجد احرار ربوہ کے خطیب مولانا اللہ یار ارشد سے ملاقات کی۔

مولانا اللہ یار راشد نے ۱۹۷۸ء میں جامعہ رشیدیہ ساہیوال سے درس نظامی کی سند حاصل کی اور ۱۹۷۹ء سے مجلس احرار اسلام سے وابستہ ہیں اور مجلس کے شعبہ تبلیغ ختم نبوت کے مرکزی مبلغ بھی ہیں اور اب یہی ان کی زندگی کا مشن ہے۔ ۱۹۸۴ء میں ان کا انٹرویو ہفت روزہ "تکبیر" میں شائع ہوا تھا' جس میں انہوں نے ایک ملک گیر سازش کا انکشاف کیا تھا' جسے بعد میں حالات نے ۱۰۰ فیصد درست ثابت کر دیا تھا اس لیے اس موقع پر بھی ہم نے ان سے رابطہ کیا۔

مولانا اللہ یار راشد نے بتایا کہ رچرڈ میکی کی ربوہ آمد کے تین مقاصد ہیں:

۱۔ قادیانیوں اور امریکی حکومت کے درمیان بعض اختلافات ختم کر کے قادیانیوں کو دوبارہ امریکی ویزے کے اجراء کی نوید سنانا۔

۲۔ قادیانیوں کی مالی امداد کی بحالی اور قادیانیوں کے موجودہ بجٹ کا خسارہ پورا کرنا۔

۳۔ پاکستان میں فرقہ وارانہ فسادات کرانے کے لیے قادیانیوں کی خدمات حاصل کرنا اور اس کے لیے مالی وسائل مہیا کرنا۔

امریکہ اور قادیانیوں میں اختلافات کی تفصیل بتاتے ہوئے کہا کہ کچھ عرصہ قبل ایک قادیانی جوڑے (میاں بیوی) نے امریکہ میں ایک بیمہ کمپنی سے ۳۰ لاکھ ڈالر کا بیمہ کرایا اور پریمیم کی پہلی قسط ۶ ہزار امریکی ڈالر ادا کر کے وطن پاکستان آ گئے' یہاں آ کر ربوہ میں ایک حادثہ میں خاتون کی ہلاکت کا ڈرامہ رچایا گیا جس کی باقاعدہ تھانہ ربوہ میں ایف۔ آئی۔ آر درج کرائی گئی' خاتون کے شوہر نے امریکی بیمہ کمپنی کو ۳۰ لاکھ ڈالر کا کلیم بھیج دیا' جس پر بیمہ کمپنی نے اپنے طور پر تحقیقات کرائیں اور بالآخر ثابت ہو گیا کہ خاتون زندہ ہے' جس پر امریکی حکام نے قادیانیوں کے لیے ویزے جاری کرنے پر پابندی لگا دی' لہٰذا اب وہ پابندی ختم کرنے اور تجدید تعلقات کی خاطر امریکی قونصلر کو یہاں آنا پڑا۔

واضح رہے کہ امریکہ قادیانیوں کے لیے سماجی بہبود کے نام پر ہر سال معقول رقم فراہم کرتا ہے' لیکن اس سال تعلقات کی تجدید کی خاطر قادیانیوں کو زیادہ رقم فراہم کی گئی ہے۔ مجلس مشاورت (قادیانیوں کی تنظیم) کا اجلاس جس میں سالانہ بجٹ منظور ہوتا ہے' ماہ اپریل کے آخری ہفتہ میں ربوہ میں منعقد ہوا' بظاہر اس کی کارروائی کھلے عام ایوان محمود میں ہوتی ہے' لیکن اصل کارروائی رات کو قصر خلافت میں ہوتی ہے' جس کے بارے میں

عام قادیانیوں کو بھی علم نہیں ہوتا۔

مولانا اللہ یار ارشد کے مطابق رچرڈ میکی کی آمد کا تیسرا اور سب سے اہم مقصد پاکستان میں بڑے پیمانے پر فرقہ وارانہ فسادات کرانے کے لیے منصوبہ بندی تھا' انہوں نے بتایا کہ امریکہ کو اس مقصد کے لیے پاکستان میں قادیانیوں سے بہتر کوئی اور آلہ کار نہیں مل سکتا' ان کی پورے ملک میں شاخیں قائم ہیں۔ ۱۹۸۵ء میں بھی وہ فرقہ وارانہ فسادات کرا چکے ہیں' اس مقصد کے لیے انہوں نے پہلے ہی ربوہ میں ایک خصوصی سیل قائم کیا ہوا ہے جہاں "خدام الاحمدیہ" کے جوانوں کو تخریب کاری کے علاوہ مختلف مذہبی روپ دھارنے کی تربیت دی جاتی ہے' اس مقصد کے لیے بھی رچرڈ میکی قادیانیوں کے "اسکیم خاص" فنڈ میں ایک بھاری رقم جمع کرا گئے ہیں۔" مجلس مشاورت کے اجلاس کے موقع پر مرزا طاہر کا ایک خطبہ (پمفلٹ) تقسیم کیا گیا ہے' اس میں قادیانیوں سے بھی اپیل کی گئی ہے کہ "اسکیم خاص" میں زیادہ سے زیادہ فنڈ جمع کرایا جائے' تاہم پمفلٹ میں یہ نہیں بتایا گیا کہ "اسکیم خاص" میں جمع ہونے والے کروڑوں روپے خرچ کہاں کیے جائیں گے۔"

مولانا اللہ یار ارشد نے بتایا کہ اگر حکومت پاکستان ربوہ کی جانب توجہ مبذول کرے اور لوگوں کو تحفظ فراہم کرے تو غریب قادیانیوں کی ایک بڑی تعداد مسلمان ہونے کو تیار ہے' لیکن وہ اپنے بڑوں سے خوفزدہ ہیں' کیونکہ قادیانی منحرف ہونے والے قادیانیوں کو یا تو قتل کرا دیتے ہیں یا ان کے خلاف حدود آرڈی نینس کے تحت جھوٹا مقدمہ درج کروایا جاتا ہے۔ مثلاً غلام دین عرب زمیندار ولد شہزاد نے اسلام قبول کر لیا اور ریذیڈنٹ مجسٹریٹ ربوہ کی عدالت میں باقاعدہ قبول اسلام اور قادیانیت سے تائب ہونے کا بیان دیا' لیکن کچھ عرصہ بعد قادیانیوں نے اسے لنگر خانے میں قتل کر دیا اور اس واقعہ کو خودکشی کا رنگ دیا گیا۔ ربوہ کی مسلمان آبادی کے مطالبے کے باوجود قتل کا مقدمہ درج نہیں کیا گیا۔ اسی طرح بعض دیگر لوگوں کے مسلمان ہونے کی اطلاعات ملی ہیں' جو خوف سے ربوہ چھوڑ کر کسی دوسرے شہر میں گمنامی کی زندگی گزار رہے ہیں۔

انہوں نے بتایا کہ اگر پولیس اور انتظامیہ قادیانیوں کی مرضی پر نہ چلے تو ایسے افسران پر الزام لگایا جاتا ہے کہ یہ ان کی لڑکیوں کو چھیڑتے ہیں' وہ اپنی لڑکیوں سے ایسے بیانات دلواتے ہیں' تاکہ یا تو وہ افسران خود ہی بھاگ جائیں یا ان کی بلیک میلنگ کا شکار بن کر

رہیں۔

یہ امر قابل ذکر ہے کہ مولانا اللہ یار ارشد نے ۱۹۸۴ء میں فرقہ وارانہ فسادات کرنے کی قادیانی شازش کا انکشاف کیا تھا' لیکن کسی سرکاری ایجنسی نے اس کا نوٹس نہیں لیا' حالانکہ بعد میں وہ درست ثابت ہوئی۔ اس بار پھر مولانا اللہ یار ارشد امریکہ اور قادیانیوں کی ملی بھگت سے تیار ہونے والی فسادات کی سازش بے نقاب کر رہے ہیں' دیکھیں سرکاری ایجنسیاں اس کے سدباب کے لیے کیا اقدامات کرتی ہیں۔

مزید اطلاعات کے مطابق رچرڈ میکی نے ربوہ میں قادیانیوں کے قائم مقام خلیفہ منصور سے ملاقات کے دوران قادیانیوں کے خلیفہ طاہر سے بھی (بیرون ملک) ٹیلی فون پر کافی دیر بات چیت کی' ہمارے ذریعے کے مطابق انہوں نے کچھ دیر کے وقفہ سے دو مرتبہ مرزا طاہر سے بات چیت کی اور ان کی گفتگو کا دورانیہ آدھے گھنٹے سے زائد رہا۔ علماء اور عوام کے شدید احتجاج پر رچرڈ میکی نے ربوہ آمد پر پاکستانی عوام سے معذرت کی' انہوں نے معذرت ربوہ سے ۱۵ کلو میٹر دور قلعہ میں اپنے اعزاز میں دیے گئے ایک عشایئے سے خطاب کرتے ہوئے کی' یہ عشائیہ مسلم لیگی رہنما مہر ریاض احمد لالی کی جانب سے دیا گیا تھا' تاہم یہ معلوم نہ ہو سکا کہ رچرڈ میکی دوبارہ اس علاقے میں کیوں آئے ہیں' اگرچہ رچرڈ میکی کے مطابق وہ یہاں صرف معذرت کرنے آئے ہیں کیونکہ ان کے دورہ ربوہ سے مسلمانوں کے جذبات کو ٹھیس پہنچی ہے' لیکن رچرڈ میکی اس سوال کا جواب نہ دے سکے کہ انہوں نے لاہور یا اسلام آباد میں پریس کانفرنس یا پریس ریلیز کے ذریعے معذرت کیوں نہ کر لی۔ معلوم ہوا ہے کہ رچرڈ میکی قادیانیوں پر ہونے والے نام نہاد مظالم کی بریفنگ اور قادیانیوں کے خلاف قائم مقدمات کی فہرست بھی اپنے ہمراہ لے گئے ہیں تاکہ انسانی حقوق کی تنظیموں سے ان کے حق میں آواز بلند کرائی جا سکے۔ یہ امر قارئین کے لیے دلچسپی کا باعث ہو گا کہ قادیانیوں کے خلاف اکثر مقدمات قادیانی خود ہی درج کراتے ہیں تاکہ مقدمات کی آڑ میں انہیں امریکہ' انگلینڈ یا کینیڈا میں پناہ حاصل ہو سکے۔ اثر و رسوخ اور پیسے سے مقدمہ درج نہ ہو سکے تو پرانی ایف آئی آر میں تحریف کر کے اس کی فوٹو کاپی سے کام چلا لیا جاتا ہے اور اب تو بعض مسلمان بھی قادیانی بن کر بیرون ملک جا رہے ہیں' اس سے ایک طرف تو قادیانی اپنے آپ کو مظلوم ظاہر کر کے دنیا بھر کی ہمدردی حاصل کرنے

میں کامیاب ہو جاتے ہیں' دوسری طرف انہیں بیرون ملک قیام کی اجازت با آسانی مل جاتی ہے۔

قادیانیوں نے ہزاروں مسلم خاندانوں کو بے روزگار کرنے کا ایک منصوبہ بنایا ہے' جس پر کام جاری ہے۔ تفصیلات کے مطابق ربوہ میں واقع پہاڑی سلسلے پر پتھر توڑنے والے ہزاروں مسلمان مزدور آباد ہیں۔ جو اپنے مذہبی معاملات میں بھی بہت سخت پابند ہیں۔ قادیانیوں کو یہ گوارا نہیں کہ یہ مسلم آبادی وہاں رہے' چنانچہ ایک طے شدہ منصوبے کے مطابق ایک جانب اخبارات میں اس پہاڑی سلسلے کو خطرناک علاقہ قرار دلوانے کے لیے مضامین شائع کروائے جا رہے ہیں' دوسری جانب اعلیٰ سطحی اثر و رسوخ کے ذریعے اسے خطرناک علاقہ قرار دلوانے کے لیے جدوجہد کی جا رہی ہے' اگر یہ علاقہ خطرناک قرار دے دیا گیا تو نہ صرف حکومت کروڑوں روپے سے محروم ہو جائے گی' بلکہ بلدیہ بھی ۱۰ لاکھ روپے کی سالانہ آمدنی سے ہاتھ دھو بیٹھے گی۔

(بشکریہ "تکبیر" کراچی' ۲۰ جون ۱۹۹۱ء)



# اللہ تعالیٰ پاکستان کو ٹکڑے ٹکڑے کردے گا

## مرزا طاہر کی ہرزا سرائی



قادیانیت ملت کا ناسور اور بقول جناب شورش مرحوم عجم کا اسرائیل ہے۔ علماء کی مساعی' امت کے اتفاق اور ملت کی وحدت اور اہل اسلام کی زبردست قربانی کے صدقے باری تعالیٰ نے پاکستان میں ان کی قانونی حیثیت غیر مسلم بنادی ہے۔ اسلامی تعلیمات کی رو سے اسلام چھوڑ کر قادیانیت قبول کرنے والا دائرہ اسلام سے خارج اور مرتد ہے۔

قادیانیت' یہودی لابی کا کھلونا' انگریز کا جاسوس اور ملت اسلامیہ کا ناسور ہے۔ اس کا ہر قدم' اسلام کے خلاف' اس کا ہر سفر قرآن سے بغاوت اور ان کی ہر تدبیر شیطنت کی تزویر ہے۔

مگر عجیب بات ہے کہ یہ حقیقت ہم ہی نہیں حکومت بھی جانتی ہے اور رعایا بھی' مگر اس کے باوجود قادیانیت کو ملک کے خلاف دشمن سے ساز باز اور تبلیغ کے عنوان سے تخریب کی کھلی اجازت اور سفری مراعات بھی دی جاتی ہیں۔ اس بات کا علم تب ہوا اور ملک وملت کے افراد کے لیے یہ بات غم و غصہ کا ذریعہ بن گئی جب سینٹ میں حال ہی میں مرزائیوں کے تخریب کارانہ کردار اور ملک دشمنی منصوبہ بندی کے راز سربستہ کھلنے لگے اور حکومت کے بعض کارندوں کی مرزائیت نوازی طشت از بام ہو کر عوام کے سامنے آ گئی۔

۱۰ جولائی کی سینٹ سیکریٹ رپورٹ کے حوالے سے گزارش ہے کہ گزشتہ سال مرزائیوں نے ربوہ کی بجائے لندن میں کانفرنس کا انعقاد اور پھر یہاں سے اس کی مکمل تیاریاں اور حکومت کی اس کے لیے کھلی اجازتیں' سہولتیں جب علماء پر ظاہر ہوئیں تو سینیٹر مولانا سمیع الحق نے سینٹ میں تحریک التوا پیش کر دی اور قادیانیوں کی بیرون ملک' ملک دشمنی پر مبنی شہادتیں اور سینٹ میں مرزائی لیڈر مرزا ناصر کی اس کانفرنس میں کی گئی تقریر کی کیسٹ کا بھی ذکر کر دیا جس میں اس نے ملک کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جانے کا اعلان کیا تھا۔ ایسی کانفرنس جو سراسر پاکستان کی نظریے 'اعتقاد' ملکی آئین اور استحکام کے خلاف تھی' کے لیے حکومتی محکموں کی مراعات کو ایوان کے استحقاق کو مجروح کرنے کے مترادف قرار دیا اور اس پر حکومتی مراعات کا ثبوت بھی فراہم کر دیا۔ حکومتی پارٹی میں کوئی بھی ایسا نہ تھا جو یہ جرات کر سکتا کہ مراعات کا انکار کر دے اور یہ کہہ دے کہ حکومت نے قادیانی فرقے کو ایسی رعایات نہیں دیں۔ وجہ یہ تھی کہ مولانا سمیع الحق نے تحریک التوا کے ساتھ پی آئی اے کے اس ڈائریکٹو کی نقل بھی منسلک کر دی تھی۔ اس موضوع پر قاضی حسین احمد صاحب' قاضی عبداللطیف صاحب نے بھی خیالات کا اظہار کیا اور یہ بات اس وقت مزید واضح ہو کر قوم اور اہل اسلام کے سامنے آگئی اور سینٹ کے ریکارڈ میں محفوظ ہو گئی جب سینٹ کے چیئرمین غلام اسحاق کی دعوت پر مولانا سمیع الحق نے ایوان میں تقریر کی----- انہوں نے اپنی تقریر میں فرمایا:

جناب چیئرمین! میں اس موضوع پر صرف اتنا عرض کروں گا کہ یہ کوئی سیکولر نہیں' ایک نظریاتی ملک ہے اور ہم ایک نظریے کا پرچار کرتے چلے آئے ہیں۔ یہاں سے باہر جو بھی وفود جائیں گے' ہم ان کے نظریات کو دیکھیں گے کہ وہ کس مقصد کے لیے جا رہے ہیں۔ ہم قادیانیوں کو ایک مذہبی فرقہ بالکل تسلیم نہیں کرتے۔ ہم نے بارہا توجہ دلائی ہے کہ یہ ایک سیاسی محاذ ہے جو عالم اسلام اور مسلمانوں کے خلاف ہے۔ ان کی ساری سرگرمیاں سیاسی ہیں اور ان کے کنونشن کے بارے میں جو پچھلے سال ہوا تھا' میں نے پچھلے دنوں آنجناب کی خدمت میں ایک تحریک پیش کی تھی۔ جس میں مرزائی لیڈر مرزا ناصر کی ان تقریروں کا حوالہ دیا گیا تھا جو اس نے لندن کے ایک اجتماع میں کی تھیں اور میں مرزا ناصر کی تقریر کا کیسٹ بھی لایا تھا اور میں نے گزارش کی تھی کہ اگر آپ مجھے اجازت دیں گے تو اس

کیسٹ کے ایک دو جملے سارے ایوان کو سنا دیے جائیں گے۔ وہ کیسٹ اب بھی میرے پاس موجود ہے اور اس لندن کنونشن میں مرزا ناصر نے کہا کہ:

"اللہ تعالیٰ اس ملک پاکستان کے ٹکڑے ٹکڑے کر دے گا۔ اللہ تعالیٰ اس ملک کو تباہ کر دے گا۔ آپ بے فکر رہیں۔ چند دنوں میں آپ خوشخبری سنیں گے کہ یہ ملک صفحہ ہستی سے نیست و نابود ہو جائے گا"۔

مولانا سمیع الحق کو شکایت تھی جیسا کہ سینٹ سیکرٹریٹ کی رپورٹنگ کے صفحہ نمبر ۷۶ پر ان کی تقریر سے ظاہر ہوتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ اس قدر اہم مسئلہ پر حکومت نے کوئی توجہ نہیں دی۔ نہ انٹیلی جنس نے، نہ ایف آئی اے نے اور نہ ہی وزارت داخلہ نے اس کا کوئی نوٹس لیا۔ پاکستان کے وزیر انصاف جناب اقبال احمد خان صاحب نے اس موقعہ پر بھی اتنی اہم اور نازک ترین پیش آمدہ صورت حال کو اپنے وزارتی انداز کلام سے ٹرخانا چاہا تو مولانا سمیع الحق نے اس موقعہ پر بڑے کام کا لطیفہ ارکان سینٹ کو سنا دیا۔ کہنے لگے کہ انہی مرزائیوں نے پاکستان کے بارے میں زہریلا لٹریچر بھی چھاپا ہے۔ جس میں لکھا ہے کہ امریکی صدر کسی ملک گئے، صدر سے ایک شخص کا تعارف کرایا گیا کہ یہ وزیر ریلوے ہے تو وہ بڑا حیران ہوا کہ وزیر ریلوے کیسے ہیں۔ اس ملک میں تو ریلوے ہے ہی نہیں تو انہیں جواب دیا گیا کہ یہ ایسے ہی ہے، جیسے پاکستان میں وزیر انصاف ہے کہ انصاف ہے ہی نہیں اور جناب وزیر انصاف موجود ہیں۔ مولانا سمیع الحق اپنی بات پر زور دے کر کہنے لگے کہ قادیانیت ایک اسلام دشمن سیاسی جماعت ہے۔ اگر اس واقعہ کا سختی سے نوٹس نہ لیا گیا تو اس سے نہ صرف اہل پاکستان بلکہ تمام عالم اسلام کو شدید نقصانات کا سامنا کرنا پڑے گا اور اس وقت حیرت کی انتہا نہ رہی جب بعض سرکاری وکیلوں نے قادیانیت کو دی گئی مراعات کو تبلیغی جماعت سے تشبیہ دی۔ ارکان پارلیمنٹ سر پکڑ کر رہ گئے۔ سینٹر مولانا سمیع الحق نے اس موقع پر بھی حکومت اور ایوان پر مرزائیت کا شرمناک کردار واضح کرتے ہوئے فرمایا کہ:

بہر حال یہ چیز ثابت شدہ ہے کہ وہ لوگ اقوام متحدہ میں اور دنیا بھر کی لابیوں میں ہمارے خلاف لگے ہوئے ہیں اور مسلمانوں کے خلاف لٹریچر پھیلا رہے ہیں اور لٹریچر میں یہاں تک ہے کہ بنیادی حقوق کا قاتل ضیاء الحق ہے اور صدر کا عجیب منحوس کارٹون دیا ہے۔ علاوہ ازیں دنیا بھر کے خرافات اس لٹریچر میں بھرے ہوئے ہیں تو ہمیں چاہیے کہ ہم

ان کو پابند کریں۔ بیرون ملک سازشیں بنانے والوں کو رعایتیں دینا کہاں کا انصاف ہے۔ کل اگر وہاں الذوالفقار تنظیم کا اجلاس ہو' تخریب کار جمع ہوں تو کیا ان کو بھی رعایتیں دی جائیں گی۔ مولانا سمیع الحق نے کہا اسے تبلیغی جماعت سے مشابہت دینا' سراسر ظلم ہے۔ تبلیغی جماعت اسلام اور امن و سلامتی کا پیغام دنیا میں پھیلا رہی ہے۔ اس جماعت نے دنیا بھر میں اسلام اور پاکستان کا نام روشن کیا ہے۔ مرزائیت اہل اسلام کے لیے شرمناک اور گھناؤنا کردار ادا کر رہی ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ ایوان بالا میں قادیانیت کا اصل روپ ایک بار پھر ارکان پارلیمنٹ کے سامنے نکھر کر آگیا اور اب ہم نے یہ تفصیل سینٹ سیکرٹریٹ کی رپورٹ سے اخذ کر کے قارئین کے سامنے پیش کر دی تاکہ ملت کے بہی خواہ بیدار رہیں۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی' جلد ۵' شمارہ ۱۵' از: مولانا سمیع الحق)

# قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کا فیصلہ متفقہ طور پر کیا تھا

## قومی اسمبلی کے سابق سپیکر صاحبزادہ فاروق علی کے خیالات



س: کیا تحریک ختم نبوت کے دوران بھی آپ کو ایسے ہمدرد میسر آئے تھے جو آپ کے کام آئے۔ کہا جاتا ہے کہ مسئلہ ختم نبوت جو ایک ولولہ انگیز تحریک کے بعد حل ہوا اس تحریک کے دوران بھی اسمبلی کے ارکان کو حکومت نے اپنے ساتھ ملانے یا ان پر دباؤ ڈالنے کی کوشش کی تھی۔ آپ اس وقت قومی اسمبلی کے سپیکر تھے۔ کیا آپ اس کی وضاحت کریں گے؟

ج: صوبوں کی بات کیا تھی، صوبائی وزراء نے کسی اپوزیشن رہنما سے کوئی سودے بازی کی تھی یا نہیں۔ اس کے بارے میں میری معلومات کچھ نہیں۔ جہاں تک مرکزی حکومت کا تعلق ہے، تو اس نے ایسا ہرگز نہیں کیا نہ صرف یہ کہ کسی اپوزیشن رہنما کی ہمدردیاں حاصل کرنے کی کوشش نہیں کی بلکہ خود اپنی پارٹی کے ارکان اسمبلی پر بھی کسی قسم کا دباؤ نہیں ڈالا۔ پیپلز پارٹی کے دور کا شاید واحد کیس ہے جس کے بارے میں پورے دعوے اور کامل وثوق سے یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ حکومت نے ممبران اسمبلی پر کوئی دباؤ نہیں ڈالا۔ وہ اپنی سوچ اور رائے کے بارے میں بالکل آزاد تھے۔ البتہ اس بات کی پابندی

ضروری تھی کی ممبران اسمبلی نہ تو تحریک سے متاثر ہوں اور نہ اسمبلی کے اندر اٹھائے جانے والے سوالات سے۔ وہ صرف حالات اور مسائل کو سامنے رکھ کر اپنے ایمان، ضمیر اور دل و دماغ کے حوالے سے جس نتیجے پر پہنچیں، اس کے مطابق رائے دیں۔

س: جب مسئلہ ختم نبوت اسمبلی میں گیا تو اس بحث کی کارروائی خفیہ کیوں رکھی گئی۔ اجلاس خفیہ کیوں ہوتے رہے۔ کیا حکومت کسی فریق سے سودے بازی نہیں کرنا چاہتی تھی؟

ج: خفیہ اجلاس کا اس لیے فیصلہ کیا گیا کہ بحث اور کارروائی کے دوران کئی ایسے امور بھی پیش ہوں گے یا منظر عام پر آئیں گے، جن سے مسلمانوں کے جذبات کو ٹھیس پہنچ سکتی ہے۔ بحث میں قادیانی فرقے کے رہنماؤں کو بھی بلانا تھا۔ ان کا نقطہ نظر بھی سننا تھا۔ ظاہر ہے کہ وہ جو کچھ کہتے، اس سے مسلمانوں کو ہرگز اتفاق نہ ہوتا۔ ان کی باتیں بھی منظر عام پر آتیں تو اس سے تحریک کے تشدد کی راہ پر چلنے کا اندیشہ تھا۔ لوگ مشتعل ہو کر نہ جانے کیا کر گزرتے۔ لہٰذا بہت ہی غور و فکر کے بعد بحث اور کارروائی خفیہ رکھنے کا فیصلہ کیا گیا۔ اس اخفاء سے حکومت کوئی مفاد حاصل نہیں کرنا چاہتی تھی۔

حقیقت یہ ہے کہ ناموس رسالت ؐ کا مسئلہ سب سے زیادہ نازک اور حساس مسئلہ ہے۔ مسلمان ناموس رسالت ؐ کے لیے ہر قسم کی قربانی دینے کے لیے تیار ہوتے ہیں۔ اپنے پیغمبر ؐ کی عزت و عظمت کے لیے جان جیسی قیمتی چیز کو بھی آن واحد میں قربان کر دینا ایک مسلمان کے لیے انتہائی معمولی بات ہے۔ حضور رسالت مآب ﷺ کی ذات گرامی کے ساتھ امت کو جو والہانہ عشق ہے، اس کو زبان و قلم سے بیان کرنا ناممکن ہے۔ چنانچہ کسی بھی خطرناک اور جذباتی صورت حال سے بچنے کے لیے اس کارروائی کو خفیہ رکھنا ہی مناسب تھا۔ میں یہ نہیں کہتا کہ حکومتیں سودے بازیاں نہیں کرتیں یا ہماری حکومت اس سے بے نیاز تھی۔ لیکن کم از کم اس مسئلے پر وہ اس قسم کی بات سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔ عام مسائل پر سودے ہوتے بھی ہیں اور ٹوٹتے بھی ہیں۔ بات بنتی بھی ہے اور بگڑ بھی جاتی ہے۔ ہر دو حالات کا مقابلہ کرنے کے لیے حکومت کے پاس بے شمار وسائل اور ذرائع ہوتے ہیں مگر اس بارے میں کوئی سودے بازی خود حکومت کے حق میں نقصان دہ ہو سکتی تھی۔ اگر کوئی ایسی بات کی جاتی اور اس کی تھوڑی سے بھنک بھی عوام کے کانوں میں پڑ جاتی تو تحریک

کا رخ قادیانیوں سے ہٹ کر حکومت کی طرف مڑ جاتا۔

حکومت نے طے کر لیا تھا کہ وہ اس مسئلے پر غیر جانبدار رہے گی۔ وہ نہ تو تحریک کی حمایت کرے گی اور نہ ہی تحریک سے متاثر ہو کر دوسرے فرقے کو کچلنے کی اجازت دے گی۔ حکومت نے اپنے اس فیصلے کی پابندی کی۔ کسی شہر میں تحریک کو تشدد کی راہ پر نہیں چلنے دیا۔ تحریک کے دوران جہاں جہاں اشتعال کی فضا پیدا ہوئی' وہاں وہاں اقلیتی فرقے کی جان و مال کے تحفظ کا بندوبست کیا گیا۔ بعض مقامات پر حکومتی ذمہ داریاں ادا کرنے کے سلسلے میں تحریک سے متعلق مسلمانوں پر تشدد بھی ہوا لیکن دیدہ دانستہ طور پر کسی ایسی کارروائی کا ارتکاب کم سے کم میرے علم میں نہیں ہے۔ اس خفیہ بحث کا فیصلہ کھلا تھا اور اس فیصلے سے ملت اسلامیہ آج تک مطمئن ہے۔

## ہم ان کو نہ بچا سکے

س: بحث کے دوران اقلیتی فرقے کے رہنماؤں کے دلائل کیا تھے......؟

ج: ہمارے ممبران اسمبلی کا تاثر یہ تھا کہ اس جماعت کے اکثر لوگ پڑھے لکھے ہوتے ہیں۔ ان کے مذہبی پیشوا اپنے موقف کے حق میں وزنی اور حیران کن دلائل دیں گے۔ لیکن جب انہیں بلایا گیا تو یہ تاثر ختم ہو گیا۔ ان کے دلائل بہت ہی مضحکہ خیز اور مایوس کن تھے۔ مرزا ناصر احمد پر دو ماہ تک جرح ہوتی رہی۔ وہ جرح کا سامنا تو کر گئے لیکن اپنا موقف پیش کرنے میں بری طرح ناکام رہے۔ اس بحث کی روشنی میں حکومت اس نتیجے پر پہنچی کہ ربوے کی قادیانی جماعت کے عقائد فی الواقع خطرناک ہیں۔ لیکن قادیانیوں کی لاہوری جماعت ان عقائد کی حامل نہیں اور لاہوری جماعت کو غیر مسلم قرار دینا درست نہ ہو گا۔ ہمارا یہ تاثر مرزا ناصر احمد کا بیان سننے کے بعد قائم ہوا تھا۔ حکومت اپنے طور پر ایک طرح سے طے کر چکی تھی کہ لاہوری مرزائیوں کو بچا لیا جائے کیونکہ یہ جماعت مرزا غلام قادیانی کو نبی نہیں مانتی' جس کی بناء پر اسے غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے لیکن جب لاہوری جماعت کے معمر رہنما مولوی صدر الدین کو بلایا گیا تو معلوم ہوا کہ

ایں خانہ ہمہ آفتاب است

اس فرقے کا ہر گروہ عقائد کا خطرناک گورکھ دھندا لیے پھرتا ہے۔ صدر الدین کی

جماعت اس سے کہیں زیادہ خطرناک ہے' مولوی صدر الدین نے وہ تاثر ختم کر دیا جو ان کی جماعت کے بارے میں ہمارے دل میں پیدا ہو چکا تھا وہ صرف دو روز جرح کا سامنا کر سکے۔ ان کی گفتگو کی روشنی میں جب ہم نے اپنے ممبران اسمبلی کی رائے معلوم کی تو اکثر ممبران کا کہنا تھا کہ اگر مسلمانوں کے مطالبے کو تسلیم کر کے اس جماعت کو غیر مسلم اقلیت قرار دینا ہے تو لاہوری جماعت پر سب سے پہلے اس فیصلے کا اطلاق ہونا چاہیے۔ اس جماعت کو بچانا بہت خطرناک ہو گا۔ کیونکہ ان کے کتابی عقائد ربوے کے قادیانیوں سے کچھ زیادہ مختلف نہیں۔ ان دونوں فرقوں کے عقائد کا فرق مذہبی کے بجائے سیاسی ہے۔ مذہبی طور پر دونوں ایک ہیں۔ اس طرح ہم نے لاہوری جماعت کو بچانے کی کوشش کی' مگر دلائل ان کے خلاف جا رہے تھے۔ لہٰذا ہم اسے بچانے میں کامیاب نہ ہو سکے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مولوی صدر الدین کی دلی خواہش ہے کہ ان کی جماعت کو بھی غیر مسلم قرار دیا جائے کیونکہ ان کے دلائل خود ان کے خلاف تھے۔

س: کیا آپ اسمبلی کے اندر ہونے والی اس کارروائی کے بارے میں کچھ بتانا پسند کریں گے....؟

ج: میں تو بتانا یقیناً پسند کرتا لیکن جب یہ کارروائی ہوئی تھی اس وقت تمام ممبران اسمبلی سے یہ حلف لیا گیا تھا کہ کوئی شخص اس کارروائی کو منظر عام پر نہیں لائے گا۔ اس لیے اس کارروائی سے متعلق کوئی بات بتانا اس حلف کی خلاف ورزی ہو گا جو ہم نے اٹھایا تھا۔

س: کیا یہ کارروائی حمود الرحمٰن کمیشن رپورٹ کی طرح ہمیشہ خفیہ رہے گی......؟

ج: اگر کوئی منتخب حکومت چاہے تو اس کارروائی کو یا اس کے کسی حصہ کو شائع کر سکے گی لیکن یہ صورت اسی طرح ہو گی کہ جیسے کوئی حکومت آئین میں کسی وقت ترمیم کی مجاز ہوتی ہے۔

س: اس کا مطلب یہ ہے کہ آئین میں اس بات کی گنجائش نہیں۔

ج: جی ہاں! آئین میں تو اس کی کوئی گنجائش نہیں۔ اس کی اشاعت کے لیے آئین میں ترمیم کی ضرورت پڑے گی اور ترمیم کے بعد ہی اس بحث کو منظر عام پر لانے کی گنجائش پیدا ہو گی۔

س: اس فیصلے یا اس کارروائی کے سلسلے میں اقلیتی فرقے نے اپنے بیرونی ہمدردوں

اور بہی خواہوں کے ذریعے حکومت پر دباؤ ڈالنے کی کوشش تو کی ہوگی......؟

ج: جی نہیں، بالواسطہ یا بلاواسطہ اس فرقے کے کسی لیڈر نے ایسا نہیں کیا۔ البتہ جماعت کے بڑے لیڈر مسٹر ظفراللہ خان ذاتی طور پر یو این او کے سیکرٹری جنرل کے پاس پہنچے اور انہوں نے ان سے مطالبہ کیا کہ وہ اس بارے میں اپنا اثرورسوخ استعمال کریں۔ کیونکہ پاکستان میں ان کے فرقے کے ساتھ بہت ظلم ہو رہا ہے۔ چونکہ حالات وواقعات ان کے اس بیان کے خلاف تھے، اور پاکستان میں ان کے فرقے کے ساتھ ظلم کی مبینہ کہانی من گھڑت تھی، اس لیے یو این او کے سیکرٹری جنرل یا کسی دوسری بیرونی طاقت نے حکوت پر دباؤ ڈالنے کی جرات ہی نہیں کی۔ کیونکہ حالات کی ظاہری تصویر نہ صرف ان کے بیان کی تردید کرتی تھی، بلکہ اس نقشے پر مسلمان مظلوم نظر آتے تھے۔ ان کی تحریک کو بزور دبانے کی کوششیں جاری تھیں۔ لیڈروں کو گرفتار کیا جارہا تھا۔ ہزاروں کارکن جیلوں میں تھے اور قادیانیوں کی جان وصورت حال دنیا کے سامنے تھی۔ دوسری طرف پورے عالم اسلام کی خواہش تھی کہ اس فرقے کا اصل مقام متعین کر کے مسلمانوں کے مشتعل جذبات کو ٹھنڈا کیا جائے اور تحریک کے نتیجے میں پاکستان کو کسی طرح کا نقصان بھی نہ پہنچے۔ یہ تمام باتیں مسٹر ظفراللہ کے بیان کے خلاف تھیں۔ آخر دنیا اندھی تو نہیں کہ وہ سچ اور جھوٹ کے درمیان فرق نہ کر سکے۔

س: شنید ہے کہ مفتی محمود مرحوم نے مرزا ناصر پر جرح کی تو آپ نے انہیں جرح کرنے سے روک دیا۔ اگر یہ درست ہے تو آپ کے دعوئ غیر جانبداری کی کیا حیثیت ہے.....؟

ج: اسمبلی کی جملہ کارروائی ٹیپ ہوتی ہے۔ یہ کارروائی بھی ٹیپ ہوئی تھی۔ اس کا ریکارڈ آج بھی موجود ہے۔ اس ریکارڈ سے میرے بیان کی تصدیق کی جا سکتی ہے۔ مفتی محمود واحد ایسے ممبر تھے جنہوں نے مرزا ناصر احمد سے چند ایسے سوالات کیے اور انہیں روکا نہیں گیا۔ مرزا ناصر نے مفتی محمود کے سوالات کا جواب دینے سے انکار کیا لیکن میں نے بحیثیت سپیکر ان پر واضح کیا کہ انہیں نہ صرف مفتی محمود کے سوالات کا جواب دینا ہو گا بلکہ اگر کسی اور ممبر نے سوال کیا تو اس کا جواب دینے کے بھی وہ پابند ہیں۔ حتیٰ کہ وہ چاہیں تو خود بھی کسی ممبر سے سوال کر سکتے ہیں۔ وہ ممبر بھی ان کے سوال کا جواب دے گا۔ ہمیں

افہام و تفہیم کی غرض سے ایک اچھے اور خوشگوار ماحول میں بات کرنی چاہیے۔ حقیقت یہ ہے کہ نہ تو مفتی صاحب مرحوم کو سوال کرنے سے روکا گیا نہ ہی انہوں نے خود زیادہ سوالات کیے۔ کیونکہ براہ راست سوال و جواب کی ضرورت ہی نہیں تھی۔ سوالات کے لیے ایک کمیٹی بنائی گئی تھی جس کے چیئرمین اٹارنی جنرل یحیٰی بختیار تھے۔ سوالات خود یحیٰی بختیار کرتے تھے۔ یہ بات پہلے ہی طے کر لی گئی تھی کہ اگر کوئی ممبر سوال کرنا چاہے تو وہ اپنا سوال اس کمیٹی کے سامنے پیش کرے۔ کمیٹی کی طرف سے یحیٰی بختیار خود ہی سوال کریں گے۔ مفتی صاحب نے ذاتی حیثیت میں جو سوالات کیے' وہ ضمنی گفتگو سے متعلق تھے۔ ان کی نوعیت باقاعدہ سوالات کی سی نہ تھی۔ کیونکہ سوالات کے لیے جو ضابطہ بنایا گیا تھا مفتی صاحب بھی اس ضابطے کے پابند تھے۔ لہٰذا مفتی صاحب کو میری طرف سے کچھ کہنے یا ٹوکنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ میں تو ویسے ہی ان کا نیاز مند تھا۔

س: مسئلے پر بحث کے دوران سیکولر نظریات کی حامل جماعتوں کے ممبران کا رویہ کیا تھا۔ مسٹر ولی خان اور ان کی جماعت نے کیا رول ادا کیا؟

ج: قومی اسمبلی میں سیکولر یا غیر سیکولر کا سوال ہی پیدا نہیں ہوا۔ پاکستان کی تاریخ میں یا تو ۱۹۷۳ء کا آئین متفقہ طور پر بنایا یا پھر قادیانیوں کے بارے میں فیصلہ بالاتفاق ہوا۔ اس کے سوا متفقہ فیصلے کی کوئی مثال کم از کم میرے علم میں نہیں ہے۔ جہاں تک حکمران پارٹی کا تعلق تو اس نے ہاؤس کے فیصلے کو تسلیم کرنا تھا۔

ویسے بھی ہماری جماعت کا مزاج جمہوری ہے۔ ہم نے کسی حیل و حجت کے بغیر ہاؤس کا فیصلہ تسلیم کر لیا تھا۔ جس روز فیصلہ ہوا' ولی خان سوات میں تھے۔ میں نے ان کو سوات سے بلایا۔ وہ آئے اور انہوں نے بھی فیصلے پر دستخط کر دیے۔

(بہ شکریہ "جنگ" لاہور' جمعہ ایڈیشن) (ہفت روزہ "لولاک" جلد ۱۹' شمارہ ۲۱)

# جنگ ستمبر ۶۵، قادیانی سازش کے خوفناک خدوخال

پروفیسر مرزا محمد منور (لاہور)

جنگ ستمبر کی ماہیت اور اہمیت نیز نتائج و عواقب کے اعتبار سے ذوالفقار علی بھٹو پر نمایاں ذمہ داری عائد ہوتی ہے۔ مسٹر بھٹو کے بعد سب سے زیادہ بار مسئولیت جنرل اختر ملک پر پڑتا ہے۔ تیسرا نامی اور گرامی نام جناب عزیز احمد کا ہے، مگر بھٹو کے فدائی فرمائیں گے کہ یہ نتائج عموماً ان لوگوں کی تحریروں سے لیے گئے ہیں جو بھٹو کے کئی اور وجوہ سے مخالف تھے۔

دنیا کے کئی بڑے خونی حادثات رونما ہونے کا اصل سبب بالعموم نگاہوں سے اوجھل رہتا ہے۔ تاریخ ہمیں جو کچھ دیتی ہے ضروری نہیں کہ وہی حقیقت واقعہ ہو، یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تاریخ کے صفحات پر جو کچھ مرقوم شدہ باقی بچ گیا ہو، وہ اصلیت کے بالکل الٹ ہو۔ ہماری آنکھوں کے سامنے لیاقت علی خان کی شہادت کا واقعہ رونما ہوا۔ آج تک کوئی حقیقی اور سچی روداد قلمبند نہیں ہوئی ابھی کل کی بات ہے کہ ذوالفقار علی بھٹو نے کھلے بندوں پاکستان کو دولخت کیا، لیکن کوئی ایسی کتاب جو بھٹو کا اصلی کردار سو فیصد بیان کر دے، موجود نہیں۔ البتہ بھٹو کے مقام کو کیا سے کیا کر کے یوں پیش کر دیا گیا ہے کہ بار جرم دوسروں پر زیادہ پڑے اور بھٹو پر کم، ایسی کئی گمراہ کن کتب بھٹو صاحب نے اپنے دور حکومت میں بڑے بڑے جفادری اہل قلم سے لکھوائیں اور لائبریریوں کی زینت بنوائیں۔ یہ تو معاصر

تاریخ کا حال ہے۔ پچاس یا سو سال بعد جو محقق' جو معاصر تحریری شہادتوں پر مبنی تحقیقی مقالے رقم فرمائیں گے۔ وہ داستان کو پورے خلوص کے باوصف کون سا رنگ فرمائیں گے؟ اور یہ ظاہر ہے کہ روایتاً معاصر تحریروں کی بڑی وقعت ہوتی ہے' کیا آنکھوں دیکھا حال بیان کرنے والے ڈنڈی نہیں مارتے؟ پھر بعد کے دور کا مورخ کیونکر گمراہ نہ ہو گا۔

میں یہاں سابق وزیر خارجہ پاکستان' میاں ارشد حسین مرحوم کے بیان کا اقتباس پیش کرتا ہوں۔ میاں صاحب فرماتے ہیں:

"میرے خیال میں ۱۹۶۵ء کی جنگ نے ۱۹۷۱ء کی جنگ کو جنم دیا پہلی جنگ' دوسری جنگ اور اس میں پیدا شدہ المناک نتائج کا اہم سبب ہے۔ کیا اب وقت نہیں آگیا کہ جنگ ۱۹۶۵ء کے اسباب' انتظام و انصرام اور نتائج کے بارے میں بھرپور تحقیقات کرائی جائے؟ ان میں سے بعض افراد جنہیں جنگ میں کلیدی حیثیت حاصل تھی' ہمارے درمیان موجود نہیں' مگر اب بھی ہم میں بہت سے لوگ موجود ہیں' جو اس موضوع پر روشنی ڈال سکتے ہیں۔ چودہ ہزار پاکستانیوں نے جو شہید یا زخمی ہوئے' آزادی کی قیمت ادا کی۔ ان بہادر پاکستانیوں اور ان کے خاندانوں کی جانب سے ہم پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ ان حقائق کو جو اب تک پردہ راز میں رہے' بے نقاب کریں' ضرورت اس امر کی ہے کہ جسٹس حمود الرحمٰن ایک اور تحقیقاتی کمیشن کی سربراہی کریں اور کمیشن کی رپورٹ منظرعام پر آئے' تاشقند کا راز بھی بے نقاب ہو۔"

میاں ارشد صاحب کی یہ تحریر اکتوبر ۱۹۷۷ء میں ایک مراسلے کے طور پر روزنامہ "پاکستان ٹائمز" لاہور میں شائع ہوئی تھی۔ ظاہر ہے' اس وقت ابھی جسٹس حمود الرحمان زندہ و سلامت تھے' لیکن سرکاری منصب سے ریٹائر ہو چکے تھے۔ میاں صاحب کا یہ ارشاد کہ "جسٹس حمود الرحمان ایک اور کمیشن کی سربراہی کریں۔" صاف طور پر بتا رہا ہے کہ جو کمیشن پہلے بٹھایا گیا تھا' اس کے مقاصد محدود تھے۔ ہمیں معلوم ہے کہ تحقیقات کا دائرہ کار زیادہ تر دسمبر ۱۹۷۱ء کے باب میں پاکستانی عساکر اور خصوصاً کمانداران اعلیٰ کی کارکردگی کا جائزہ لینا تھا' اہل سیاست نے کیا کردار ادا کیا تھا؟ اس کمیشن کے دائرہ کار سے باہر تھا' یعنی اصل مجرم صاف بچا لیے گئے۔ سیاسی فیلڈ مارشل اور سیاسی جرنیل گویا سراسر معصوم تھے۔

پھر لطف یہ ہے کہ اس محدود اور معصوم سی انکوائری رپورٹ سے بھی عوام کو عوامی حکومت نے آگاہ نہ کیا۔ بہانہ یہ کہ اہل فوج ناراض ہوں گے۔ بھئی فوج کے ناراض ہو جانے کا خطرہ تھا تو پھر انکوائری کا تکلف ہی کیوں کیا تھا؟ اور ویسے فوج کی جو عزت اس عوامی دور میں ریڈیو' ٹی وی اور اخبارات کے ذریعے کی جا رہی تھی' وہ فوج کے بھی سامنے تھی اور عوام بھی اسے دیکھ' پڑھ اور سن رہے تھے۔ مزید بر آں یہ کہ خود جسٹس حمود الرحمٰن مرحوم کے خیال میں اس انکوائری رپورٹ کی اشاعت سے کوئی ایسی شرمندگی فوج کو لاحق نہ ہوتی۔

۱۹۷۶ء کے فروری کا آخری ہفتہ تھا یا شاید مارچ کا پہلا ہفتہ۔ یوم حمید نظامی' جناح ہال میں منایا گیا۔ جسٹس حمود الرحمٰن صاحب کی صدارت تھی۔ میٹنگ کے بعد دوپہر کا کھانا تھا' جس کے ضمن میں عزیز برادر حامد مجید نے اپنے گھر پر دعوت دے رکھی تھی۔ وہاں جسٹس حمود الرحمٰن صاحب سے بے تکلف ماحول میں کئی باتیں پوچھی گئیں۔ جن میں ایک یہ بھی تھی کہ اگر انکوائری کمیشن کی رپورٹ شائع ہو جائے تو کیا فوج والے برا مانیں گے؟ جسٹس صاحب نے فرمایا: "اس میں فوج کے خلاف کوئی ایسی خاص چیز نہیں کہ وہ برا مانیں یا توہین محسوس کریں"

خیریات تھی میاں ارشد حسین مرحوم کی۔ میاں صاحب اور میں جنوری ۱۹۸۰ء کے آغاز میں وزرائے خارجہ عالم اسلام کی اس میٹنگ میں بطور مبصر شریک تھے' جو افغانستان پر روسی حملے سے پیدا شدہ صورت حال کے بارے میں منعقد ہوئی تھی۔ میاں صاحب مرحوم اور میں لاہور سے چلے بھی اکٹھے' لوٹے بھی اکٹھے اور اسلام آباد میں بھی اکٹھے رہے۔ وہاں ہم دونوں کے لیے کار بھی مشترک تھی۔ اس اشتراکی صورت حال سے میں نے بہت فائدہ اٹھایا۔ میاں صاحب بڑے شائستہ بزرگ تھے۔ ٹھہر ٹھہر کر میٹھے میٹھے انداز میں بات کرتے تھے' جہاں اور بہت سی باتیں ہوئیں۔ وہاں جنگ ۱۹۶۵ء کے ضمن میں بھی گفتگو رہی' بلکہ یہ موضوع کئی بار تبادلہ خیال کی زد میں آیا۔

میاں صاحب مرحوم نے بڑے دکھ کے ساتھ بار بار کہا کہ میں حیران ہوں پاکستان نے ۱۹۶۵ء کی احمقانہ جنگ کیوں چھیڑی؟ یہ "احمقانہ جنگ" میاں صاحب کے اپنے الفاظ ہیں' یہ میری تعبیر نہیں۔ میاں صاحب کا ارشاد تھا کہ پاکستان شاہراہ ترقی پر گامزن تھا۔

زرعی شعبے میں کیے جانے والے اقدامات نے پاکستانی اقتصادیات کو نمایاں سہارا دینا شروع کر دیا تھا۔ صنعت و حرفت کے میدان میں بھی ہماری رفتار بڑی تیز تھی' نئے نئے کالج اور یونیورسٹیاں کھل رہی تھیں۔ فوج کی نئے اور جدید انداز میں تعمیر جاری تھی۔ سامان جنگ کے باب میں بھی فقر کا عالم نہ تھا۔ بڑا چین کا دور تھا کہ اچانک اگست ۱۹۶۵ء میں جنگ نازل ہو گئی۔ بلکہ ہم نے اپنے اوپر نازل کر لی۔ اس جنگ کے باعث ہمیں وہ دھکا لگا کہ پھر ہم سنبھل نہ سکے۔ ہم آج تک اس دھکے کے اثرات کا نتیجہ بھگت رہے ہیں۔ اس جنگ نے ملکی سیاست کو ضعف پہنچایا۔ خود غرض بنگالی اہل سیاست نے اسی جنگ کے بہانے اپنی بے بسی کا رونا رویا کہ بنگالی یتامی اور مساکین کی طرح چھوڑ دیے گئے تھے۔ ہمارا کون والی وارث تھا' لہٰذا ہمیں ہمارے استحکام اور بقائے وجود کے لیے خود مختاری دی جائے۔ معاہدہ تاشقند نے کئی فتنوں کو جنم دیا۔ ایک فتنہ کشمیر کیس کا کمزور ہو جانا تھا۔ دوسرا فتنہ مرکزی حکومت کا زوال و وقار' تیسرا فتنہ بھٹو خود تھا جس نے یہ احوال خود ہی پیدا کیے اور پھر خود ہی دوسروں کو مجرم بنا کے بگڑی ہوئی قومی حالت سے اپنی ذاتی' وجاہت شکار کرنے لگ گئے۔ آخر بات مشرقی پاکستان کی علیحدگی تک پہنچی' صنعت و حرفت کی ترقی کا قدم رک گیا۔ فوج کی ابھرتی ہوئی جوان قیادت میجر' کیپٹن اور لیفٹیننٹ کرنل کے درجے کی جوان اور بہادر قیادت میدان شہادت میں ٹوٹ گئی۔ وہ قابل افراد آگے جا کے نہ جانے کس شان کے اعلیٰ قائدین عساکر بنتے۔

۶۵ء کی جنگ کا مسئلہ میاں ارشد حسین مرحوم کے لیے تکلیف دہ احساسات کا مصدر و منبع تھا۔ باتوں باتوں میں' میں نے پوچھا میاں صاحب ۱۹۶۵ء کی جنگ کے ارد گرد کا زمانہ وہ تھا' جب آپ دہلی میں پاکستان کے ہائی کمشنر تھے۔ آپ تو سب کچھ دیکھ رہے تھے کہ بھارت کیا رد عمل ظاہر کرنا چاہتا تھا۔ کیا آپ نے پاکستانی حکومت کو اس کے احمقانہ جنگ کی طرف لے جانے والے احوال کے باب میں کوئی رپورٹ نہ دی؟ میاں صاحب نے بڑے تاسف سے کہا' میری کسی بات کی طرف محکمہ خارجہ پاکستان کے سربراہوں نے کوئی توجہ نہ دی' بلکہ بعد از جنگ جب میں نے ان سے پوچھا کہ بھئی میں دہلی میں بیٹھا ہوا صورت حال کا مشاہدہ کر رہا تھا اور آپ کو اس راہ پر چلنے سے روکنے کے لیے مراسلے پر مراسلہ لکھ رہا تھا' تو کیا آپ نے میری' یعنی اس شخص کی بات کو ذرہ بھر وزن عطا نہ فرمایا جو حقیقت واقعہ سے

آپ کو آگاہ کرنے پر پوری طرح قادر تھا۔ اس کے جواب میں پتہ ہے پروفیسر صاحب! محکمہ خارجہ کے کرتادھرتا حضرات نے کیا ارشاد فرمایا۔ ان کا ارشاد یہ تھا کہ میاں صاحب ہم کشمیر کے ضمن میں اس طرح مصروف تھے کہ ہم نے آپ کے بیگ BAG کم ہی کھولے اور اگر کھولے بھی تو آپ کے مہرزدہ لفافے کھولنے کی فرصت نہ ملی ----- دیکھا پروفیسر صاحب جس ملک کے ساتھ چھیڑ چھاڑ ہو رہی تھی۔ اس ملک میں اپنے بٹھائے گئے سب سے بڑے سرکاری نمائندے کے مراسلے ہی کھولنے کی تکلیف گوارا نہ کی گئی اور یہ وہ بات ہے جس کا میں اخبارات میں کئی بار ذکر کر چکا ہوں ----- اور ظاہر ہے میاں ارشد حسین صاحب اس منصبی غفلت یا کوتاہی یا دانستہ پہلوتہی کا سب سے بڑا مجرم عزیز احمد صاحب کو قرار دیتے تھے جو اس دور میں پاکستان کے محکمہ خارجہ کے سیکریٹری تھے' ان پر صدر ایوب خاں کو بھرپور اعتماد تھا اور بھٹو صاحب کے تو وہ ہمدم و ہمراز تھے۔

اسی سلسلے میں ایک بار یہ بھی فرمایا "میں آج تک حیران ہوں کہ فیلڈ مارشل صاحب جیسے انتہائی محتاط فرد کس طرح اس اقدام پر آمادہ ہو گئے۔ ایوب خاں جنگجو مزاج کے نہ تھے' وہ ہر قدم پھونک پھونک کر اٹھاتے تھے۔ اس کے باوجود بھٹو صاحب اور جنرل اختر ملک کی سکیم اور تجویز انہوں نے کیونکر مان لی' انہوں نے کیونکر فرض کر لیا کہ کشمیر میں خواہ صورت حال کیسی ہی خطرناک کیوں نہ ہو جائے' حتیٰ کہ کشمیر ہاتھ سے جاتا دکھائی دے تو بھی بھارت کشمیر کو بچانے کے لیے پاکستان پر حملہ نہ کرے گا؟ لیکن بھٹو صاحب نے "ڈیڈی ڈیڈی" کہہ کہہ کے کچھ ایسا اعتماد ایوب خان کے دل میں پیدا کر لیا تھا. بھٹو صاحب نے ایوب خان کو یہ یقین دلایا کہ امریکہ ہمیں اطمینان دلا رہا ہے کہ بھارت بین الاقوامی سرحد عبور نہیں کرے گا' لہٰذا پاکستان پر بھارتی یورش کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا' ظاہر ہے کہ مسٹر عزیز احمد صاحب نے بھی بھٹو صاحب کی پرزور تائید کی ہو گی' بہت کچھ تحریر میں آ چکا ہے' یہاں بات لمبی نہیں کرتا"۔

میاں صاحب مرحوم کے بقول مسٹر عزیز احمد صاحب نے جنرل اختر ملک پر بھی اپنے اعتماد کا اظہار کیا اور بھٹو پر بھی۔ اس طرح جو اعتماد صدر ایوب خان کو ان دونوں پر تھا' وہ رنگ لایا۔ رہا ملک اختر تو ظاہر ہے کہ اس وقت تک ایوب خان کے دل میں جنرل ملک اختر کی بڑی قدر تھی اور وہ ان کی ذہانت کے بھی قائل تھے اور شجاعت کے بھی ----- میاں

ارشد حسین صاحب کی رائے میں بھٹو صاحب بہت زیادہ (Ambitious) ہوس پرست تھے' ان کے سر میں جلد از جلد پاکستان کا حاکم اعلیٰ یا بادشاہ بننے کی دھن سمائی تھی' وہ صبر کر ہی نہیں سکتے تھے۔ میاں صاحب کے خیال میں بھٹو صاحب نے بدنیتی سے امریکہ کی ضمانت یا یقین دہانی والی بات گھڑی تھی جس سے عیاں ہے کہ وہ بے خبری میں پاکستان پر بھارتی حملے کا اہتمام کر رہے تھے۔ انہیں امید تھی کہ اچانک بھرپور حملے کے نتیجے میں پاکستانی فوجوں کے پاؤں اکھڑ جاتے' اس طرح ایوب خان کا تخت ڈول جاتا اور بھارتی حکومت کے حسب منشا کوئی معاہدہ بھارت سے کر کے پاکستان کے حکمران بن جاتے' مشرقی پاکستان اس صورت میں بھی بھٹو صاحب کے پاکستان سے الگ ہو جاتا مگر آزاد ملک نہ رہتا' بھارت کا صوبہ بن چکا ہوتا اور یہ ہمارا پاکستان ایک طرح کی بھارتی باج گزار مملکت سے زیادہ کچھ نہ ہوتا۔ ہاں بھٹو صاحب کی ہوس تو پوری ہو جاتی۔ اب قدرتی طور پر سوال پیدا ہوتا تھا کہ جنرل اختر ملک کے رویے کا کیا جواز تھا' کیا وہ بھی امریکی' بھارتی یا بھٹوئی کھیل کھیل رہے تھے یا وہ صرف ایک فتح جو منہ زور کمانڈار کا کردار ادا کر رہے تھے؟ کیا جنرل اختر ملک کا کردار واقعی ایک محبت وطن کا کردار تھا؟ یا کیا ملک اختر نے بھی بھٹو صاحب یا بھارت سے کوئی معاملہ کر رکھا تھا؟---- آپ کی اس باب میں کیا رائے ہے؟

میاں ارشد حسین نے فرمایا "جنرل ملک اختر کا بھٹو صاحب کے ساتھ گٹھ جوڑ تھا' مگر دونوں کے مقاصد میں بڑا واضح فرق تھا۔ بھٹو صاحب کی ذات اسیر ہوس تھی۔ وہ امنگ کے ہاتھوں بے تاب تھے۔ انہیں کرسی چاہیے تھی اور جلد ہی' خواہ وہ کسی قیمت پر ملتی' لیکن جنرل اختر ملک کا مسئلہ مذہبی تھا' بلکہ فرقہ وارانہ' مجھے بڑے ثقہ حضرات نے بتایا ہے کہ وہ اپنے مسیح موعود مرزا غلام احمد کے کسی قول کی عملی تعبیر اپنے ہاتھوں رونما ہوتے دیکھنا چاہتے تھے۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے کہیں لکھ رکھا ہے کہ قادیان کبھی میرے نیاز مندوں کے ہاتھ سے نکل بھی جائے تو پھر اچانک ان کی گود میں آ پڑے گا' خواہ وہ کسی بھی تدبیر سے آئے۔

میں نے عرض کیا۔ میاں صاحب یہ تو بڑی عجیب بات ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب کے خوابی وجدان پر مبنی کسی قول کو عملاً پورا کر دکھانے کے جوش میں پورے ملک کی تقدیر کو خطرے میں ڈال دیا جائے۔ میاں صاحب بولے' بہر حال ملک اختر کے دل میں تو "قادیان

کی بستی اچانک تمہاری گود میں آن پڑے گی" کو سچ کر دکھانا تھا تاکہ قادیانیت کی حقانیت دنیا بھر پر ثابت ہو سکے۔ میں نے کہا' میاں صاحب مجھ سے کئی قادیانی حضرات نے کشمیر میں جھڑپیں شروع ہونے پر پوچھا کہ "تاتیک بغتتہ" کا کیا معنی ہے۔ میاں صاحب چونکے اور فرمایا۔ ہاں 'بس ایسی ہی عربی عبارت تھی جو مرزا غلام احمد صاحب کی پیش گوئی کا لب لباب تھی اور اسی کی تعبیر عملاً بروئے کار لانے کی خاطر وطن کی تقدیر کو داؤ پر لگا دیا گیا تھا۔

میں نے وضاحت کی کہ میاں صاحب قرآن کریم میں ساعت قیامت کے بارے میں کئی بار آیا ہے اور وہ ہے "فتاتیھم بغتتہ" (ساعت قیامت ان کو اچن اچیت آن لے گی) ہاں خود مجھ سے بھی ایک سے زیادہ بار پوچھا گیا ہے کہ "تاتیک بغتتہ" کا معنی کیا ہے اور میں نے یہی عرض کیا ہے کہ مجھ تو اتنا ہی معلوم ہے یہ ساعت قیامت کی طرف اشارہ ہے کہ کسی سان گمان میں بھی نہ ہوگا اور قیامت آن لے گی اور لفظ "تاتیک" نہیں' بلکہ "تاتیھم" ہے۔ اب عین ممکن ہے کہ مرزائے قادیان نے "تاتیھم بغتتہ" ہی کہا ہو کہ میرے ماننے والوں کو شہر قادیان دوبارہ اچانک یوں حاصل ہو جائے گا کہ ان کے سان گمان میں بھی نہ ہوگا اور یاد رکھنے والوں میں سے بعض کے ضعف حافظہ نے اسے "تاتیک بغتتہ" بنا دیا ہو۔

میں نے میاں صاحب مرحوم کو بتایا کہ جب چھمب جوڑیاں پر جھڑپیں شروع ہوئیں تو میں آرمی سکول آف ایجوکیشن اپر ٹوپہ' مری میں اپنے ایک عزیز کے یہاں فروکش تھا۔ وہاں مجھ سے ایک جے سی او صاحب نے بھی یہی پوچھا تھا کہ "تاتیک بغتتہ" کا کیا معنی ہے؟ اس دور میں ایک بزرگوار تھے جو ماڈل ٹاؤن لاہور کے باسی تھے اور محترمی ظہیر الاسلام فاروقی صاحب کے پاس بوقت عشاء کبھی کبھی تشریف لایا کرتے تھے اور تھے قادیانی المذہب' انہوں نے بھی مجھ سے یہی پوچھا تھا کہ "تاتیک بغتتہ" کا کیا معنی ہے؟

جب میاں صاحب مرحوم نے جنرل اختر ملک کے باب میں بھی یہی کہا کہ جنرل اختر ملک کے سر میں دھن سمائی تھی کہ مرزا غلام احمد صاحب کے فلاں مفہوم کی پیش گوئی کو سچ کر دکھائیں تو اگرچہ یہ کلمات میرے لیے نئے نہیں تھے' تاہم میں چونکا ضرور' یا اللہ ایک جرنیل کے درجے کا آدمی اور فقط اپنی جماعت کا بول بالا کرنے کے لیے اپنے ملک اور پندرہ

بیس کروڑ اہل ملک کی تقدیر کی بازی لگا دے؟

میاں ارشد حسین مرحوم کی زبانی جنرل اختر ملک کے بارے میں یہ تنقیدی کلمات سن کر مجھے مزید حیرت اس لیے ہوئی کہ میاں صاحب کو قادیانیوں کا ہمدرد سمجھا جاتا تھا' اور یہ تو عیاں ہے کہ ان کے بزرگوار میاں سر فضل حسین اور میاں افضل حسین کے قادیانی فرقے کے سربراہوں اور ان کے افراد خاندان سے نہایت گہرے روابط تھے۔ لوگ تو اس فیملی کو قادیانیوں کا غم خوار جانتے تھے۔ خصوصاً سر ظفر اللہ سے جو قرب ان بزرگوں کو تھا' وہ پنجاب کے اس دور کے سیاسی حلقوں سے قطعاً پوشیدہ نہ تھا۔ پھر حیرت ہے کہ میاں ارشد حسین صاحب پاکستان کی بدبختی اور نکبت کا بڑا سبب جہاں مسٹر بھٹو کو قرار دیں' وہیں جنرل اختر کو بھی مجرم مانیں اور جنرل اختر کے بارے میں یہ کہہ کر اظہار کرب کریں کہ انہوں نے اپنے مسیح موعود کا کوئی قول سچا کر دکھانے کے لیے بھٹو کا ساتھ دیا اور اس طرح پاکستان کو ایسے جانکاہ حادثے سے دوچار کر دیا جس کے اثرات تاحال پاکستان کے آفاق پر منڈلا رہے ہیں۔

کچھ عرصہ ہوا مرزا طاہر صاحب نے جن قادیانی جرنیلوں کی پاکستان کے باب میں خدمات کا ذکر کیا' ان میں جنرل اختر ملک' ان کے بھائی جنرل ملک عبدالعلی' جنرل جنجوعہ اور جنرل حمزہ شامل تھے۔ جنرل حمزہ کا خط ''نوائے وقت'' میں جواب آں غزل کے طور پر چھپا' جس میں انہوں نے پہلے تو یہ کہا کہ وہ خود یعنی حمزہ صاحب ہرگز قادیانی جماعت کے فرد نہیں' دوم انہوں نے قادیانی جرنیلوں کی کارکردگی پر اشارتاً کچھ روشنی ڈالی اور وہ روشنی ایسی تھی کہ اسے ملاحظہ کر کے یقیناً حضرت مرزا طاہر صاحب کی دل شکنی ہوئی ہوگی۔ رہا مسٹر عزیز احمد سیکریٹری خارجہ کا معاملہ تو ان کے بارے میں مرحوم میاں صاحب نے اتنا ہی بتایا کہ وہ ایوب خان کے معتقد تھے اور بھٹو صاحب کے بھی۔ اب معلوم نہیں آیا وہ بھٹو صاحب کی امنگ سے ہم آہنگ تھے یا وہ بھی قادیانی مسیح موعود کے کسی قول کو سچ کر دکھانے کے ضمن میں جنرل اختر ملک کے ہم سنگ تھے' یہ خدا ہی جانے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

(ہفت روزہ ''زندگی'' لاہور)



# قادیانی اسرائیلی فوج میں

مرزا غلام احمد قادیانی نے کہا تھا کہ وہ انگریز کا خود کاشتہ پودا ہے۔ اس لیے اس نے اور اس کی جماعت نے اندرون و بیرون ملک ہمیشہ امریکی اور برطانوی سامراج کے مفاد میں کام کیا۔ چنانچہ آج مرزائیوں کے تعلقات اہل اسلام کے روحانی و علمی مراکز مکہ معظمہ ' مدینہ طیبہ 'بغداد اور قاہرہ کے بجائے واشنگٹن 'لندن 'تل ابیب سے ہیں۔ اور بین الاقوامی طور پر یہ اسلام کے بجائے یہود و نصاریٰ کے گماشتے ہیں۔

مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان' جو اتحاد اسلامی کی علمبردار اور تحفظ عقیدہ ختم نبوت کے لیے سرگرم عمل ہے' کی کوششوں سے تمام عالم اسلام مرزائی تحریک سے خبردار ہو کر اسے دائرہ اسلام سے خارج کر چکا ہے۔ حضرت شیخ الاسلام مولانا محمد یوسف بنوری" امیر مجلس تحفظ ختم نبوت اور ان کے زیر سایہ مبلغین تحفظ ختم نبوت کے تبلیغی وفود نے مرزا غلام احمد کی نبوت' مسیحیت' مہدویت کا لباس اتار کر اسے برطانوی امریکی سامراج کے گماشتہ کی حیثیت سے ایشیا' یورپ' افریقہ و عرب ممالک میں کھڑا کر دیا ہے۔ ذیل میں ایک اہم' خطرناک اقتباس کا مطالعہ فرمایئے۔

مولانا ظفر احمد انصاری ایم این اے کا اہم انکشاف۔

س: اسرائیلی فوج میں "احمدیوں" کی موجودگی ایک خوفناک انکشاف ہے۔ یہودیوں اور "احمدیوں" میں اس تعاون کی کیا تفصیل ہے اور آپ اسے پاکستان کی قومی اسمبلی میں کیوں زیر بحث لانا چاہتے ہیں؟

ج: پاکستان مسلم مملکت ہے اور یہودی ہر مسلم حکومت کو نیست و نابود کرنے کا عہد کر چکے ہیں۔ وہ اس کے لیے ہر ذریعے اور واسطے کو استعمال میں لا رہے ہیں۔ اور ان کے آلہ کار بننے والوں میں یہ مرزائی یا قادیانی بھی شامل ہیں جو اپنے آپ "احمدی" کہتے ہیں۔ اسرائیل یہودی صیہونیت کا ہتھیار ہے۔ جس کے ذریعے یہودی عالم اسلام کو زیر کرنا چاہتے ہیں۔ ۱۹۷۲ء تک اسرائیل میں موجود "احمدیوں" کی تعداد چھ سو تھی جن پر اسرائیلی فوج میں "خدمت" کے دروازے کھول دیے گئے تھے۔ یہ تفصیل پولٹیکل سائنس کے یہودی پروفیسر آئی ٹی نعمانی کی کتاب "اسرائیل اے پروفائل" (Israel A Profile) کے صفحہ نمبر ۷۵ پر موجود ہے۔ یہ کتاب پال مال لندن سے ۱۹۷۲ء میں چھپی ہے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ اس کتاب کے ص ۵۴ پر واضح طور پر بتایا گیا ہے کہ عربوں پر یہ پابندی اب بھی ہے کہ وہ کسی سرحدی گاؤں میں نہیں رہ سکتے اور اسرائیلی فوج میں بھرتی بھی نہیں ہو سکتے۔ اس کتاب کے ص ۷۵ پر یہ بھی موجود ہے کہ یہ "احمدی" پاکستان سے ہیں۔ ایک مسلمان بالخصوص پاکستانی مسلمانوں کے لیے یہ بات یوں بھی انتہائی اضطراب کا موجب ہے کہ ان "احمدیوں" کو پاکستانی قرار دیا گیا ہے۔ اس لیے بھی یہ معاملہ تحریک التواء کے ذریعے پاکستان کے مقتدر ترین ایوان میں زیر بحث لانا چاہتا ہوں۔

س: آپ اس تحریک التواء میں حکومت کی توجہ کن پہلوؤں پر مبذول کرانا چاہتے ہیں؟

ج: میں قوم کو بھی آگاہ کرنا چاہتا ہوں اور حضرات بر سر اقتدار سے بھی دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ جب یہ انہیں بھی معلوم ہے کہ "احمدی" دنیا کے کسی خطے میں بھی ہو، اپنے خلیفہ کے حکم پر کام کرتا ہے۔ اس "خلیفہ" کا ہیڈ کوارٹر پاکستان کے قصبے ربوہ میں ہے۔ اگر اسرائیل میں رہنے والے "احمدیوں" کو ربوہ سے یہ ہدایت ہے کہ عرب ممالک پر قبضے اور انہیں تاراج کرنے میں اسرائیل کی مدد کریں اور جیسا کہ جنگ ۱۹۶۷ء کے زمانہ کے اخبارات میں آیا کہ اسرائیلی پاکستان کو بھی ختم کرنا چاہتے ہیں اور پاکستان کے خلاف جس دشمنی اور نفرت کا اظہار بابائے اسرائیل بن گوریان نے کیا تھا۔ اس کے پیش نظر کیا یہ اندیشہ صحیح نہ ہوگا کہ اسرائیل، جیسے "احمدیوں" کو عربوں کے خلاف استعمال کر رہا ہے،

انہیں پاکستان کے خلاف آسانی سے استعمال کرے گا جب کہ "احمدیوں" کے "**خلیفے**" کا ہیڈ کوارٹر بھی یہیں ہے۔ یہ بھی معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ آخر چھ سو "احمدی" پاکستان سے اسرائیل کس راستے سے کیسے اور کب پہنچے؟ کیا اب یہ "احمدی" پاکستان کی شہریت رکھتے ہیں؟ ان کے پاس دوہری شہریت تو نہیں؟ ان میں سے کتنے پاکستانی پاسپورٹ پر گئے ہیں 'کیا وہ پاکستانی پاسپورٹ پر تھے اور پھر اسرائیل بھاگ گئے۔ ایسے لوگوں کے بارے میں ہماری وزارت خارجہ اور پاسپورٹ جاری کرنے والی وزارت داخلہ کو کیا علم ہے اور کیا علم نہیں ہے؟ کیا ان "احمدیوں" کی وہاں روک تھام کی جا رہی ہے کیونکہ ان کے پاکستانی کہلانے سے عربوں سے ہمارے تعلقات مجروح ہو سکتے ہیں۔ حکومت پاکستان کو اس صورت حال کی (Clarification) وضاحت کرنا چاہیے۔

س: اسرائیل کے عربوں کے خلاف جو عزائم ہیں تو ایسے ہی ناپاک عزائم ہمارے بارے میں بھی ہیں؟

ج: جی!! (بہت لمبی سی "جی") جس پر میں زور دینا چاہتا ہوں۔ ۱۹۶۷ء میں اسرائیل کی توسیع پسندی اور بیت المقدس پر غاصبانہ قبضے کے بعد پاکستان میں جس طرح کا ردعمل پیدا ہوا تھا' اس نے یہودیوں کے دل و دماغ کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔ چنانچہ بابائے اسرائیل بن گوریان نے ۱۹۶۷ء میں عرب اسرائیل جنگ کے بعد پیرس کی لوربون یونیورسٹی میں تقریر کرتے ہوئے کہا تھا (جس کی رپورٹ ۹ اگست ۱۹۶۷ء کو صیہونی رسالے "جیوئش کرانیکل" میں چھپی تھی۔ بابائے اسرائیل نے زور دیتے ہوئے کہا تھا "عالمی صیہونی تحریک کو پاکستان کے خطرے سے لاپرواہی نہیں برتنی چاہیے اور اب پاکستان اس کا پہلا نشانہ ہونا چاہیے۔ کیونکہ یہ نظریاتی مملکت ہمارے وجود کے لیے خطرہ ہے۔ سارے پاکستانی یہودیوں سے نفرت کرتے ہیں اور عربوں سے محبت کرتے ہیں۔ عربوں کے لیے یہ محبت ہمارے لیے خود عربوں سے بھی بڑھ کر خطرناک ہے۔ اسی خاطر عالمی صیہونیت کے لیے یہ ضروری ہو چکا ہے کہ اب پاکستان کے خلاف فوری اقدام کیا جائے۔

جہاں تک ہندوستانی سطح مرتفع کے باشندوں کا تعلق ہے وہ ہندو ہیں جن کے دل پوری تاریخ میں' مسلمانوں کے خلاف نفرت سے بھرے ہوئے ہیں۔ لہٰذا ہندوستان ہمارے لیے پاکستان کے خلاف کام کرنے کا اہم ترین مرکز (فوجی اصطلاح Base استعمال کی

گئی) ہے یہ ضروری ہے کہ ہم اس مرکز کا پورا استعمال کریں اور تمام ڈھکے چھپے اور خفیہ منصوبوں کے ذریعے یہودیوں کے دشمن پاکستانیوں پر ضرب لگائیں اور انہیں کچل دیں"

مولانا ظفر احمد انصاری نے یہ اقتباس ایک کتاب سے انگلش میں پڑھ کر سنایا۔ پھر سلسلہ کلام جاری رکھا۔ شاید بہت سے لوگوں کو معلوم نہ ہو گا کہ اس کے سوا چار سال بعد دسمبر ۱۹۷۱ء میں اندرونی سازش اور بیرونی جارحیت کے ذریعے ڈھاکہ میں داخل ہونے والی ہندو فوج کا ڈپٹی کمانڈر ایک یہودی تھا۔

اب پاکستان اور عالم اسلام کی حفاظت کے لیے حکومت پاکستان کا اولین فرض ہے کہ مرزائیوں کو فوری طور پر تمام کلیدی اسامیوں سے علیحدہ کیا جائے۔ افواج پاکستان میں مرزائیوں کی بھرتی پر مکمل پابندی لگائی جائے۔

مرزائیوں کے بیرون ملک جانے پر فوری پابندی عائد کی جائے۔ مرزائیوں کی گنتی ہو کر تناسب آبادی کے لحاظ سے اسمبلیوں میں ان کی نشستیں مختص کی جائیں۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی' جلد ۵' شمارہ ۴۴)

# عاشق حسین بٹالوی کی یادیں

خادم حسین

ہفت روزہ "ندا" کی اشاعت ۱۲ دسمبر اور ۱۹ دسمبر ۱۹۸۹ء میں جعفر قاسمی کا ایک مضمون چھپا ہے جس میں عاشق حسین بٹالوی کے بارے میں بہت سی باتیں بیان کی گئی ہیں۔ کچھ ادبی، کچھ معاشرتی اور کچھ سیاسی ----- جعفر قاسمی صاحب نے بٹالوی صاحب کے ساتھ ایک عرصہ گزارا، ظاہر ہے ایک آدمی دوسرے آدمی سے متاثر ہوتا ہے تو اس کے بارے میں تعریفی انداز اختیار کرتا ہے۔ مگر بقول شورش "بعض اوقات خوبصورت چہرے آنکھوں اور خوبصورت الفاظ کانوں کو دھوکا دے جاتے ہیں۔" قاسمی صاحب کے قلم نے اگر بٹالوی صاحب کے متعلق دھوکا نہیں کھایا اور ان کی تحریر واقعی مبنی بر حقیقت ہے تو پھر اس مضمون میں بیان کردہ واقعات و حالات خود شاہد ہیں کہ بٹالوی صاحب کی زندگی، قول و فعل اور کردار و گفتار کے لحاظ سے بہت سے تضادات کا مجموعہ تھی۔ بٹالوی صاحب کی موت کے بعد اس تجزیے کی چنداں ضرورت نہ تھی۔ مگر آنے والی نسل کو غلط فہمی سے بچانے اور مستقبل کے مورخین کو تاریخی ناانصافی سے دور رکھنے کے لیے متذکرہ بالا مضمون کا مختصر سا جائزہ نذر قارئین ہے ----- قاسمی صاحب نے تحریر کیا ہے:

"مذہب کے بارے میں حتی الوسع وہ دل آزاری سے کوسوں دور رہے، بالعموم حافظ کا یہ شعر ان کی رواداری پر صادق آتا ہے۔

مباش درپے آزار و ہرچہ خواہی کن
کہ در شریعت ما جز ازیں گناہے نیست

اور اس کے ساتھ ہی قاسمی صاحب نے بٹالوی صاحب کی مذہبی آزاری اور

دوسروں کی دل آزاری کے واقعات بھی خود تحریر کیے ہیں:

"مولانا عبدالمجید سابق چیف ایڈیٹر "اسلامی ریویو" لندن۔ نجی گفتگو میں خیر القرون کی بعض شخصیتوں کے بارے میں غلط کلامی کے مرتکب ہوتے تھے۔ جس کے زیر اثر عاشق صاحب نے ایک بار بی بی سی بش ہاؤس کی کنٹین میں بعض نامناسب باتیں کیں۔ میں نے ان کی تردید کی اور اس سے روکا جب وہ نہ مانے تو میں نے کہا کہ آج سے پھر آپ کی بی بی سی پر تقریر ہے۔ آپ یہی خیالات نشر کر دیجئے۔ اس کے بعد کافی دیر تک وہ ساکت و صامت رہے' اور بات آئی گئی ہو گئی۔ بہت بعد کو معلوم ہوا کہ "سکول آف اورینٹل اینڈ افریکن سٹڈیز" کی کنٹین میں بھی بعض پاکستانی طلبہ سے تلخ کلامی ہوئی تھی۔ جس کے ایک آدھ دن بعد کسی من چلے نے عاشق صاحب سے کہا کہ ایک پٹھان چھرا لیے آپ کی تلاش میں ہے تو وہ ہفتہ بھر گھر سے باہر نہ نکلے۔

"میں نے جب داڑھی رکھی تو عاشق صاحب کو اچھی نہ لگی۔ کہنے لگے' قاسمی صاحب! کیا آپ بہروپئے ہیں؟" اس سوال کا جواب خاموشی کے سوا اور کیا ہو سکتا تھا۔"

"ایک بار بیئر سے شوق فرما کر وہ پب سے باہر آ رہے تھے۔ تبلیغی جماعت کے ایک سیاح مبلغ نے انہیں راستے میں روکا اور بڑے ادب سے سلام کیا اور اپنا تعارف کرایا۔ انہیں (جیسا کہ تبلیغی بھائیوں کا دستور ہے) خود کلمہ پڑھ کر سنایا پھر اس کا ترجمہ پیش کیا۔ اور بعد ازاں یہی کچھ عاشق صاحب سے سننے کی خواہش ظاہر کی۔ وہ بھڑک گئے۔ تبلیغ کرنے آئے ہو؟ وہ سامنے شراب خانہ ہے۔ اس کے اندر کافر انگریزوں کو دعوت اسلام دو۔ ویسے تم نے یہاں آنے پر کتنا روپیہ خرچ کیا؟ اس مسکین نے تفصیل بتائی تو اسے آڑے ہاتھوں لیا۔ تمہیں اس اسراف پر شرم نہ آئی۔ اس رقم سے کسی محتاج کی بیٹی کے ہاتھ پیلے کیے ہوتے۔ بھاگ جاؤ یہاں سے۔ کیا لینے آئے ہو یہاں؟ ہونق! بھاگو' ورنہ....."

"کسی زمانے میں عاشق بٹالوی صاحب بھی بعض مذہبی خیالات سے کھیل کھیلتے تھے۔ تاہم زندگی کے اس آخری دور میں ان میں دین کے ناتے شوخی اور شرارت پہلے جیسی نہ رہی تھی۔"

ایک جگہ قاسمی صاحب رقم طراز ہیں:

"عاشق صاحب مداہنت کے بغیر صلح کل مسلک کے حامل تھے۔ وہ کٹر مسلم لیگی بھی

رہے۔ لیکن اس کے باوجود وہ بعض غیر مسلم لیگی اکابر کا بے حد احترام کرتے تھے۔ علامہ مشرقی کی ذہانت اور دیانت دونوں کے قائل تھے۔ امیر شریعت عطاء اللہ شاہ بخاری کی جرات اور بے نفسی کے بہت مداح تھے اور جماعت اسلامی کے اکابرین سے ملک نصر اللہ خاں عزیز کے اعلیٰ صحافیانہ کردار' خوش خلقی اور ظرافت کی بہت تعریف کیا کرتے تھے۔

"پاکستان میں اپنی آخری اقامت کے دوران...... وہ جناب محمد حنیف رامے کی اہلیہ شاہین رامے کی وفات کے بعد اظہار تعزیت کے لیے بطور خاص گئے...... ان کے علم میں یہ بات لائی گئی کہ...... رامے صاحب دوبارہ پیپلز پارٹی سے وابستہ ہونے والے ہیں...... عاشق صاحب کا رد عمل معاندانہ نہ تھا۔ وہ اس معاملے میں بہت وسیع النظر واقع ہوئے تھے۔ کوئی کون سی سیاسی جماعت کو پسند کرتا ہے۔ یہ اس کا ذاتی معاملہ ہے۔"

دوسری جگہ قاسمی صاحب نے بٹالوی صاحب کی ایسی باتیں بیان کی ہیں جن سے ان کی اس صلح کل مسلک کی خود ہی تردید ہو جاتی ہے---- لکھتے ہیں:

"بیورو کریسی میں چند افراد انہیں ناپسند تھے' بالخصوص مرحوم ایس ایم اکرام اور قدرت اللہ شہاب کو بہت ناپسند کرتے تھے۔ اول الذکر کی علمی وجاہت کے وہ ہرگز قائل نہ تھے اور موخر الذکر سے انہیں گلہ تھا کہ انہوں نے لندن میں پاکستانی سفارت خانے کے ذریعے ان کی (عاشق حسین بٹالوی) کی ایک تعلیمی سکیم چرالی تھی؟"

"مولانا ابوالکلام آزاد سے انہیں خاص کد تھی۔ وہ موقع بے موقع ان کے استہزا سے لطف اندوز ہوتے تھے۔ انہیں ان سے گلہ تھا کہ وہ پنجاب الاصل پیرزادے ہونے کے باوجود مکی اور دہلوی ہونے کا تاثر دیتے تھے۔"

"وہ ہند کانگریس کی قیادت سے بھی نالاں تھے اور مولانا ابوالکلام آزاد کے تو وہ سخت مخالف تھے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی وہ مسلم لیگ کو معصوم اور خطاؤں سے مبرا نہیں سمجھتے تھے۔ قائد اعظم کے انتہائی احترام کے باوجود ان کے سیاسی تجزیوں اور فیصلوں کے بارے میں ناخوش تھے۔"

ایک جگہ قاسمی صاحب لکھتے ہیں:

"ہمارے یہاں سوء ظن کا بہت رواج ہے اور انگریزی محاورے کے بقول ہم نتائج تک چھلانگ لگانے کے خوگر ہیں۔ اپنی پریکٹس کے دوران اعجاز صاحب (برادر عاشق حسین

بٹالوی) قادیانیوں کے وکیل رہے ہیں۔ اس سے ان کے عقیدہ کے بارے میں غلط رائے قائم کی گئی حالانکہ اس بٹالوی خاندان کے افراد صحیح العقیدہ سنی مسلمان ہیں۔"

دوسری طرف قاسمی صاحب نے قادیانی اکابر سے عاشق صاحب کے درج ذیل تعلقات کا ذکر کر کے خود ہی اپنی مذکورہ بالا بات کا رد مہیا کر دیا۔ تحریر کرتے ہیں:

"قیام پاکستان کے فوراً بعد ان کی ملاقات مرزا بشیر الدین محمود سے ہوئی جو قادیان سے لاہور آمد پر انہیں وہاں دیکھ کر بہ تکرار کہنے لگے۔ "آپ آ گئے؟ آپ آ گئے؟" اور بعد کو ایک خصوصی ایلچی کے ہاتھ رقعہ بھیجا اور پانچ سو روپے بطور اعانت پیش کیے۔ یہی رقعہ آگے چل کر سر ظفراللہ خان کے ساتھ ان کے گہرے دوستانہ مراسم کا سبب بنا۔"

"چوہدری ظفراللہ خان کے ساتھ ان کے خصوصی مراسم تھے۔ یوں تو بٹالہ اور قادیان کے قرب مکانی کے باعث بہت سے اصحاب کے باہمی تعلقات انفرادی یا خاندانی حوالوں سے ممکن رہے ہیں۔ تاہم چودھری سر ظفراللہ خاں کے ساتھ عمیق اور پائیدار وابستگی کی اصل وجہ وہ رقعہ تھا۔ جس کا ذکر اوپر آ چکا ہے۔ یہ رقعہ عاشق صاحب کو احمد کمیونٹی کے تیسرے مذہبی پیشوا مرزا بشیر الدین محمود نے قیام پاکستان کے معاً بعد دورہ لاہور کے موقع پر لکھا تھا۔ عاشق صاحب نے جب اس کا ذکر چودھری صاحب سے کیا تو وہ نہ مانے۔ اس بنا پر کہ ان کے حضرت صاحب بطور معمول ایسے حضرات کو ہمیشہ اپنے پرائیویٹ سیکرٹری کے ذریعہ خطوط یا پیغامات بھجواتے تھے۔ تاہم جب وہ رقعہ پیش کیا تو چودھری صاحب فرط عقیدت سے آبدیدہ ہو گئے۔ اسے چوما' آنکھوں سے لگایا اور فرمائش کی کہ یہ رقعہ ان کو مرحمت کر دیا جائے۔ عاشق صاحب نے ان کی فرمائش پوری کر دی اور اس طرح ایک لازوال دوستی وجود میں آ گئی۔ چودھری صاحب ان کے گرویدہ ہو گئے۔ ایک بار چودھری صاحب بی بی سی آئے۔ ڈائریکٹر جنرل نے ان کا استقبال کیا۔ آنے کے ساتھ ہی انہوں نے بٹالوی صاحب کا پوچھا۔ بس ایک تہلکہ مچ گیا۔ بی بی سی نے بعد ازاں انہیں کبھی نظرانداز نہیں کیا۔

اپنے آخری ایام میں عاشق صاحب' چودھری صاحب کی یادداشتوں کی تدوین' طباعت اور پروف ریڈنگ میں منہمک تھے۔ چودھری صاحب جس زمانے میں عالمی عدالت کے جج تھے اور بعد کو چیف جسٹس بھی رہے' لندن آتے جاتے تھے۔ عاشق صاحب سے

ملاقات کے ہمیشہ متمنی رہتے تھے۔ لیکن عاشق صاحب اپنی دھن کے پکے اور اپنے تحقیقی مقصد کی تکمیل کے لیے اپنے مطالبے میں سخت گیر واقع ہوئے تھے۔ چودھری صاحب کا ان سے مطالبہ یہ تھا کہ جب آپ کے پاس پانچ چھ گھنٹے فالتو ہوں تو مجھے ملاقات کا موقع دیں ورنہ نہیں۔

ایک روز خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ مجھے عاشق صاحب کا فون آیا کہ چودھری صاحب لندن میں ہیں اور آج میری شرط پوری کر سکتے ہیں۔ وہ مجید نظامی صاحب (موجودہ ایڈیٹر نوائے وقت) کو اور مجھے اس ملاقات میں شریک کرنا چاہتے ہیں۔ مجید نظامی صاحب اس روز لندن سے باہر تھے۔ لہٰذا عاشق صاحب نے مجھے طلب فرمایا۔ پکاڈلی سرکس کے قریب ایک اعلیٰ درجے کے ریستوران میں جس کی اندرونی چھت سنہری تھی' یہ محفل بپا ہوئی۔ پہلے کافی کا دور چلا۔ پھر دوپہر کا کھانا ہوا اور اس کے بعد چائے پی گئی۔ اس دوران بیسیوں سوالات انہوں نے چودھری صاحب سے کیے اور بڑی شرح و بسط کے ساتھ ان کے جوابات حاصل کیے۔ پرانے ہم عصروں میں سے ایک موقع پر علامہ اقبال کے ایک مرحوم ہم عصر' پیر تاج الدین صاحب کا شاید ذکر آیا تو ان کی کثرت روایات کے پیش نظر عاشق صاحب نے انہیں اس دور کے ابوہریرہ کا خطاب دیا۔ مجھے چودھری صاحب کے ردعمل سے نہایت خوشگوار تعجب ہوا۔ وہ دوستانہ انداز میں لیکن بڑی مضبوطی کے ساتھ برہم ہوئے اور کہنے لگے: "ایسا ہرگز نہ کہیں کیونکہ رسول کریم علیہ الصلوۃ والسلام کے ایک جلیل القدر صحابی کی شان میں گستاخی ہوگی۔"

عاشق صاحب نے فوراً تصحیح کرلی..... اس ملاقات کے چند ہفتے بعد عاشق صاحب بی بی سی آئے اور مجھ سے مخاطب ہوئے بغیر مجھ پر برس پڑے۔ مغلظات سے بھی نوازا۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ یہ چکر کیا ہے۔ لب لباب یہ تھا کہ کسی نے چودھری صاحب کو ایک خط لکھا کہ عاشق بٹالوی آپ کی نجی زندگی کے بارے میں ناخوشگوار گپ شپ میں حصہ لیتے ہیں۔ یہ بات اپنی جگہ صحیح تھی کیونکہ وہ نہ صرف چودھری صاحب کے خلاف بلکہ مرزا بشیر الدین محمود کی عیاشی کے قصے بھی مزے لے لے کر بیان کرتے تھے۔ کوئی ان کو اس سے نہیں روک سکتا تھا۔ اس کا مثبت پہلو یہ تھا کہ جو لوگ ان کو قادیانیت نواز سمجھتے تھے۔ ان کا منہ بند کیا جا سکتا تھا۔ کیونکہ جو شخص قادیانیوں کے مذہبی پیشوا کے بارے میں ایسے رویہ کا

حامل ہو، وہ ختم نبوت کا منکر کیوں کر ہو سکتا ہے۔۔۔۔؟"

"وہ ہمیشہ سچائی کے جویا رہے اور ہمیشہ سچائی کی حمایت کرتے رہے۔"

اس حوالے سے یہاں بٹالوی صاحب کی ایک تاریخی تحریف کا ذکر کرنا بے موقع نہ ہوگا کہ کافی عرصہ قبل جناب عاشق حسین بٹالوی انگلستان سے پاکستان تشریف لائے تو انہیں پنجاب یونیورسٹی میں اقبال" پر لیکچرز دینے کے لیے مدعو کیا۔ اس وقت انہوں نے تحریک پاکستان پر مختصراً تین لیکچر دیے۔ بٹالوی صاحب نے اپنے دوسرے لیکچر میں مجلس احرار پر الزام لگاتے ہوئے کہا:

"یوں تو احرار مسلم لیگ پارلیمنٹری بورڈ میں شامل ہو گئے تھے۔ لیکن انہیں یہ غلط فہمی تھی کہ مسٹر جناح نے بمبئی کے تاجروں اور اودھ کے تعلق داروں سے کئی لاکھ روپے جمع کیے ہیں جو آئندہ الیکشن میں لیگی امیدواروں کے کام آئیں گے۔ اس مغالطے میں مبتلا ہو کر چودھری افضل حق اور مولانا حبیب الرحمن لدھیانوی وغیرہ یہ سمجھ بیٹھے تھے کہ اس فنڈ سے کم از کم ایک لاکھ روپیہ پنجاب کے حصہ میں ضرور آئے گا۔ میاں فضل حسین ایسے باخبر آدمی بھی اسی غلط فہمی کا شکار تھے۔

جہاں تک میری یادداشت کا تعلق ہے۔ مسٹر جناح نے اپنی تقریر یا تحریر میں یہ نہیں کہا تھا کہ ان کے پاس لاکھوں کا سرمایہ موجود ہے۔ لاکھوں کا کیا ذکر ان کے پاس تو چند ہزار کی رقم بھی نہ تھی۔ انہوں نے یہ بات واضح کر دی تھی کہ مسلم لیگ پارلیمنٹری بورڈ کے امیدواروں کو اپنے الیکشن کے مصارف خود برداشت کرنا ہوں گے۔

بہر حال جب احرار کو پتہ چلا کہ پارلیمنٹری بورڈ کے پاس کوئی رقم نہیں تو انہوں نے سوچا کہ اگر الیکشن پر اپنی جیب سے خرچ کرنا پڑا تو پھر وہ آئندہ انتخابات میں جناح کا توسل کیوں اختیار کریں؟ کیا احرار اتنے گئے گزرے ہیں؟ اور کیا پنجاب میں ان کی اتنی ساکھ بھی نہیں کہ وہ مسلم لیگ کے ٹکٹ کے بغیر الیکشن کی جنگ نہ جیت سکیں گے؟ چنانچہ ان خیالات سے متاثر ہو کر انہوں نے مسلم لیگ پارلیمنٹری بورڈ سے استعفیٰ دے دیا اور اس طرح مسلم لیگ اور احرار کا عارضی اتحاد ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا۔ اس حادثہ کی تہہ میں کوئی اصولی اختلاف نہ تھا۔ صرف تقسیم زر کے بارے میں غلط فہمی تھی۔ (اقبال اور تحریک پاکستان نمبر ۲، ص ۴۴، ۴۵)

اس تاریخی تحریف اور سراسر جھوٹے الزام پر ڈاکٹر صاحب کا مواخذہ کرتے ہوئے ایڈیٹر ہفت روزہ "چٹان" لاہور جناب شورش کاشمیری مرحوم نے لکھا:

"جواب اس کا مدلل بھی ہے اور مسکت بھی، مگر ہم اس ساز کے تاروں کو چھیڑنا نہیں چاہتے کیونکہ۔

اس میں کچھ پردہ نشینوں کے بھی نام آتے ہیں

ہمیں زیادہ تعجب خود ڈاکٹر صاحب پر ہے کہ ان کے قلم سے اس قسم کی باتیں اس مرحلہ پر نکل رہی ہیں کہ جواب آں غزل میں خواہ مخواہ سنگینی پیدا ہو جاتی ہے۔"

ڈاکٹر صاحب خود ہی مقدمہ قائم کرتے اور خود ہی شاہد بن جاتے اور پھر خود ہی منصف کہلانا چاہتے ہیں۔ یہ اصول وقائع نگاری کے خلاف ہے۔ انہیں اپنے دعاوی کے لیے سند شہادت لانا چاہیے۔ صرف ان کا بیان ہی ثقاہت کی دلیل نہیں ہو سکتا۔ غالباً یہ بات ڈاکٹر صاحب کے نوٹس میں نہیں آئی کہ لوگ ان کی روایتوں کو واقدی کے ترازو میں تولتے اور جائز طور پر سرگوشی کرتے ہیں کہ:

"وہ انہی لوگوں کے بارے میں حکایتیں بیان کرنے کی زحمت فرماتے ہیں جو اللہ کو پیارے ہو چکے ہیں اور ان لوگوں کے بارے میں قلم نہیں اٹھاتے جو زندہ ہیں۔" بٹالوی صاحب کا کوئی راوی یا روایتوں کا کوئی گواہ زندہ بھی ہے؟ انہوں نے اپنے قلم کو سرکوبی کے لیے مرحومین کی قبروں کو منتخب کیا ہے تو کیوں؟ کیا اس لیے کہ ان کی مدافعت کا ماحول نہیں رہا اور کرگسوں کو عقابوں کا نام دینا شیوہ بن چکا ہے؟"

معلوم ہوتا ہے ڈاکٹر صاحب کی نظر سے "تاریخ احرار" مصنفہ چودھری افضل حق نہیں گزری؟ یہ واقعہ اس میں من وعن درج ہے۔ ملاحظہ ہو۔ "تاریخ احرار" ص ۱۸۳ء مطبوعہ زمزم بک ایجنسی بیرون موری دروازہ لاہور، پہلا ایڈیشن۔

"جوں ہی ہم نے لیگ میں داخل ہونے کا فیصلہ کیا۔ امراء کے ایوانوں میں زلزلہ آیا۔ امراء نے سوچا کہ مفلسی ہمارے گھر میں کیسے گھس آئی؟ کوئی تدبیر لڑاؤ کہ احرار، مکھن سے بال کی طرح نکال دیے جائیں۔ سرمایہ دار بے حد ہوشیار تھا۔ احرار کا اخلاص تدبیر سے لاپرواہ رہا۔ مگر تدبیر کیا کرتے؟ جہاں سرمایہ کا سوال ہو وہاں اخلاص کو ہاتھ ڈال دینے ہوتے ہیں۔ پہلے لیگ کا ٹکٹ حاصل کرنے کے لیے پچاس روپے کی رقم مقرر تھی۔ اب

احرار کو لیگ کے ٹکٹ کا خریدار دیکھ کر ارباب لیگ نے رقم ۷۵۰ روپے کر دی تاکہ احرار کا کوئی امیدوار اتنی رقم دے کر ٹکٹ حاصل نہ کر سکے۔ ہم نے ہزار چاہا کہ یہ رقم ڈھائی سو ہی ہو جائے تو مشکل آسان ہو مگر اس میں کامیابی بہت دور دکھائی دی۔ ناچار احرار نے اپنے ٹکٹ پر الیکشن لڑنے کا فیصلہ کیا۔ جب امراء لیگ نے سمجھا کہ اب خطرہ ٹل گیا ہے تو پھر وہی پچاس روپے شرح ٹکٹ ٹھہری۔ غریبوں کا امیروں کے نظام میں گھس آنا آسان نہیں۔ جو اسے کھیل سمجھتے ہیں۔ تجربہ کی تلخی سے بالا خر منہ بسورتے ہیں۔ جمہوری ادارے جن پر سرمایہ دار قابض ہوں۔ ان میں داخل ہونا بڑا کٹھن کام ہے۔ پھر اس پر قابض ہو کر عوام کے لیے مفید مطلب کا کام چلانا کھیل نہیں۔"

"تاریخ احرار" کو شائع ہوئے آج پچیس سال ہو چکے ہیں۔ اس اثناء میں کسی شخص نے اس تحریر کی تردید نہیں کی۔ پیر تاج الدین' ماسٹر غلام رسول اور ملک برکت علی سب زندہ تھے۔ اس زمانہ میں سیاسی آب و ہوا کا مزاج نسبتاً جوش و غضب پر تھا۔ لیکن آج اس طویل عرصہ کے بعد ڈاکٹر صاحب کے غیب پر ان حقائق کا انکشاف ہو رہا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ سیاسیات میں احرار کو شکست ہو گئی۔ یہ بھی صحیح ہے کہ احرار کے وجود پر ان لوگوں نے بھی گرد و غبار اڑایا۔ جو کیلے کی ایک پھلی' سگریٹ کے ایک کش اور بستر کی ایک شکن پر فروخت ہو جاتے ہیں۔ اس میں بھی کلام نہیں کہ احرار میں بعض دوسرے درجہ کے لوگ' جو بعد میں اول درجہ کے رہنما ہو گئے۔ کسی لحاظ سے بھی قابل ذکر نہیں۔ لیکن چوہدری افضل حق یا سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے بارے میں یہ سوچنا بھی عظیم گناہ ہے کہ وہ جلب منفعت یا حصول زر کے آدمی تھے۔ یہ بکنے والے ہوتے تو ان کے خریدنے والے خود بک بک کر انہیں خریدتے۔ کسی آدمی کے متعلق صحیح شہادت اس کے ساتھی دے سکتے ہیں یا وہ جنہیں ان سے بلاواسطہ مطالعہ کا موقع ملا ہو۔ اس شخص کی شہادت کبھی ثقہ نہیں ہو سکتی جو ان کے عیبوں کی تلاش میں دور تک نکل گیا ہو اور جب اس کے سوز ناتمام کو کچھ ہاتھ نہ آیا تو افسانے تراشنے میں باک محسوس نہ کیا۔ دشمن کی شہادت' دوست کے بارے میں کبھی مستند نہیں ہو سکتی۔۔۔۔۔"

(ہفت روزہ "چٹان" لاہور' شمارہ نمبر ۱۸' جلد نمبر ۲۰' مورخہ یکم مئی ۱۹۶۷ء)

جعفر قاسمی صاحب نے عاشق حسین بٹالوی کے تذکرے میں قلم سے موتی بکھیرے

ہیں۔ مگر قاسمی صاحب قبلہ کو ہم سے یقیناً اتفاق ہو گا کہ ایسے مصلحت کوش لوگ، جن کی اپنی کوئی اٹھان نہیں ہوتی۔ وقت و حالات کے ساتھ ساتھ بدلتے رہتے ہیں۔ باہر کچھ..... اندر کچھ..... صبح کچھ..... شام کچھ۔

رقیب روسیاہ و عاشق برگشتہ خو ناخوش
مزاج حلقہ زہرہ و شاں یوں بھی ہے اور یوں بھی

قاسمی صاحب! ایک طرف تو آپ بٹالوی صاحب کو، دوستوں کے ساتھ بات بات پر جھنجلاہٹ اور بدگمانی کا اظہار کرنے والا، مسلمان اکابر کے استہزا سے لطف اندوز ہونے والا ایک جید صحابیؓ کے نام کو ایک دنیادار عام انسان پر منطبق کرنے والا..... شراب پی کر اسلام کی تبلیغ کرنے والوں پر برسنے والا اور ان کی بے عزتی کرنے والا، رسول اکرم ﷺ کی نبوت کے دشمنوں کا گہرا دوست اور حب اور کلب کا آدمی بتاتے ہیں۔ اور دوسری طرف آپ عاشق حسین کو حضرت علیؓ کے اس ارشاد کا مصداق ٹھہراتے ہیں کہ:

"جب تک علم کو اپنا کل نہ دو گے وہ تمہیں اپنا جزو نہیں دے گا۔"

اور پھر کہتے ہیں:

عاشق صاحب نے علم کو اپنا کل دے دیا اور علم نے ان کو اپنا جزو عطا کر دیا تھا۔

بجز اس کے کیا کہا جا سکتا ہے۔

اک طرف گیسوئے عذرائے سخن کی رونق
اک طرف جبہ و دستار خدا خیر کرے

(ماہنامہ "نقیب ختم نبوت" ملتان، مئی ۱۹۹۰ء)



# مرزا طاہر کی بوکھلاہٹ

قادیانی سربراہ مرزا طاہر احمد قادیانیت کی ریت کی دیوار کو تیزی سے گرتا دیکھ کر بہت پریشانی اور مایوسی سے دوچار ہے۔ اس کا اظہار اس کی ان روتی پیٹتی فریادوں سے ہوتا ہے جو وہ جمعہ کے دن لندن میں اپنی پریشان حال امت کے سامنے خطبہ جمعہ کے نام سے سرانجام دیتا ہے۔ وہ جمعہ کی ان فریادوں میں اپنے مایوس اور بغاوت پر تلے ہوئے مریدوں کو ڈھارس دینے کی ناکام کوشش کرتا ہے۔ یہ فریاد بڑے اہتمام سے ٹیپ کرا کے ان کی کیسٹیں پاکستان میں قادیانیوں کے ہر گھر میں پہنچانے اور سنوانے کا انتظام کیا جاتا ہے۔ اسی قسم کا ایک کیسٹ جو مرزا طاہر کی جمعہ ۱۴ فروری کی فریاد پر مشتمل ہے' آج کل قادیانیوں کو سنوائی جا رہی ہے۔ مرزا طاہر نے اس میں اپنے مریدوں کی حالت پر بڑی ناامیدی اور رنج و غم کا اظہار کیا ہے کہ وہ خطوط میں اور ان کے سامنے بھی اس قسم کے جذبات کا اظہار کرتے ہیں کہ ان کو مرزا غلام احمد کی حکومت ملنے اور فتوحات کی بشارات پر کوئی یقین نہیں رہا۔ اور جس کو بھی قادیانیت کی تبلیغ کے لیے کہا جاتا ہے' وہ صاف انکار کر دیتا ہے۔ اس جمعہ کی فریاد میں مرزا طاہر کی آواز بھی بھرائی ہوئی ہے۔ اور جگہ جگہ ہکلاہٹ بھی واضح ہے۔ (یہ کیسٹ قارئین حضرات دفتر ختم نبوت میں تشریف لا کر سماعت فرما سکتے ہیں)

انہوں نے کہا کہ میں نے تلقین کی تھی کہ ہر قادیانی اتنی شدت سے قادیانیت کی تبلیغ میں لگ جائے کہ ہزاروں کو لاکھوں میں بدل کر رکھ دے۔ مگر کسی نے اس پر عمل نہیں کیا۔ قادیانیت نہ پھیلنے سے مایوسی اور بے یقینی پھیل رہی ہے۔ انہوں نے مریدوں سے

سخت شکوہ کیا ہے کہ تم لوگوں کو یقین ہی نہیں تو پھر کرنا ہی کیا ہے۔ قادیانی خطوط میں لکھتے ہیں کہ یہ قصے ہیں' کہانیاں ہیں اور کسی کو حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی بشارتوں پر یقین نہیں رہا۔ انہوں نے اس امر پر بھی بہت رنج کا اظہار کیا کہ میں نے قادیانیت کی تبلیغ کے مطالبے میں بہت نرمی کر کے کہا تھا کہ سال میں صرف ایک قادیانی ہی مزید بنائے مگر اس کے جواب میں بھی لوگ کہتے ہیں اور خطوط بھی آئے ہیں کہ سال میں ایک قادیانی بنانا بھی ناممکن ہے' اور کہتے ہیں کہ یہ کہہ دینا آسان ہے مگر قادیانی بنانا ناممکن ہے۔ مرزا طاہر نے کہا کہ ایک مشہور قادیانی سے انہوں نے کہا کہ وعدہ کرو کہ سال میں ایک قادیانی بناؤ گے۔ تو اس نے جواب دیا کہ جھوٹا وعدہ نہیں کر سکتا۔ اس جواب پر مرزا طاہر بہت چراغ پا ہوئے اور ٹمپر لوز (Temper Loose) کر گئے اور اس پرانے مرید پر برس پڑے کہ تم اپنے بچوں سے سیر پر لے جانے کا وعدہ تو کر سکتے ہو' بیوی کو سینما لے جانے اور شاپنگ کرانے کا وعدہ تو کر سکتے ہو مگر قادیانیت کی تبلیغ کے لیے کہہ دیتے ہو کہ جھوٹا وعدہ نہیں کر سکتا۔ تمہارا ایمان کمزور ہو گیا ہے اور مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی باتوں پر عدم یقینی پیدا ہو گئی ہے۔

انہوں نے پھر کر اپنے ہی قادیانی مریدوں کو خوب مغلظات سنائیں کہ یہ لوگ بد تر ہو گئے ہیں اور تضحیک کرنے (یعنی تمسخر اور ٹھٹھا) کرنے لگ گئے ہیں۔ انہوں نے اپنے پریشان اور بغاوت پر آمادہ مریدوں سے اپیل کی کہ اس بے یقینی' تنقید اور خلیفے کی تضحیک کی بیماری کو کچلیں۔ انہوں نے بڑے حسرت ناک لہجے میں کہا کہ بڑے بڑے مخلص قادیانی بھی بدک رہے ہیں اور بہت سے تو کہتے ہیں کہ تقدیر ہی ہمارے خلاف ہے اس لیے قادیانیت کیسے پنپ سکتی ہے۔

انہوں نے آگے چل کر کہا کہ قادیانی تحریک کا مقصد تو ساری دنیا کو فتح کرنا ہے۔ مگر اپنے پرائے کوئی بھی ان کے اس دعوئی پر یقین نہیں کرتے اور انہیں پاگل سمجھتے ہیں۔ انہوں نے ایک پریس کانفرنس کا ذکر کیا کہ جب انہوں نے کہا کہ وہ ساری دنیا کو فتح کر کے اس پر قادیانیت کا جھنڈا گاڑ دیں گے تو پریس کے نمائندے انہیں پاگل سمجھ کر زیر لب مسکرانے لگے۔ مرزا طاہر نے شکوہ کیا کہ پہلے تو ان کے مریدان بشارتوں پر یقین رکھتے تھے مگر اب ان میں بھی اتنی مایوسی' بددلی اور ایمانی کمزوری پیدا ہو گئی ہے کہ وہ بھی مرزا غلام احمد کی بشارتوں اور فتوحات کی باتوں کو ناممکن سمجھنے لگ گئے ہیں۔ قادیانی گروہ کو مایوسی اور

شکست خوردگی کی دلدل سے نکالنے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بڑے زور سے اپنی بھرائی ہوئی اور ہکلاہٹ بھری آواز میں فریاد کی کہ اپنی ڈکشنری سے ناممکن کا لفظ نکال دو۔

انہوں نے دنیا میں قادیانیت کی تبلیغ پر اپنی جماعت کے ردعمل کی مثال اس بادشاہ سے دی جس نے ایک تالاب بنوایا اور رعایا سے اپیل کی کہ ہر فرد ایک ایک لوٹا دودھ کا اس میں ڈال دے۔ بادشاہ کا خیال تھا اس طرح تالاب دودھ سے بھر جائے گا۔ لیکن ہوا یہ کہ ہر شخص نے سوچا کہ اگر میں اپنا دودھ کا لوٹا نہ ڈالوں تو کیا فرق پڑے گا۔ چنانچہ اگلے دن جب بادشاہ تالاب دیکھنے گیا تو وہ بالکل خالی تھا۔ کسی نے بھی اس میں اپنے حصہ کا دودھ نہ ڈالا۔ یہ مثال دینے کے بعد طاہر مرزا نے یاس بھرے لہجے میں قادیانی امت سے شکوہ کیا کہ آج کل وہ قادیانیت کے بچاؤ اور ترقی کے لیے جو بھی اپیل اور کوشش کرتے ہیں' اس کا بھی یہی حشر ہوتا ہے یعنی ان کی شاہانہ امیدوں اور فتوحات کی تمناؤں کے تالاب میں سوائے حسرت و یاس اور ناامیدی کے کچھ میسر نہیں ہوتا۔

قادیانیت کے حسرت ناک انجام کے پیش نظر مرزا طاہر نے اپنے اندھے عقیدت مندوں کو تنبیہ کی کہ اپنا ایمان (مرزا قادیانی) پر مضبوط کرو۔ ان کی بشارتوں پر یقین رکھو۔ فتح اور حکومت ملنے پر ایمان رکھو۔ اگر تنقید اور تضحیک کرو گے' اگر ان باتوں پر عدم یقین ہو گا یا ناممکن خیال کرو گے تو فتح اگلی صدیوں پر جا پڑے گی۔ (قادیانی سربراہ پہلے کہا کرتے تھے کہ ایک صدی پوری ہونے تک ان کی حکومت آ جائے گی اور فتوحات ہو جائیں گی۔ چنانچہ اس فتح کی خوشی میں نصرت جہاں جوبلی فنڈ ۱۹۸۶ء میں منانے کا پیشگی اعلان کر کے کروڑوں روپے کا فنڈ بھی اکٹھا کر لیا گیا مگر فتح کی بجائے صدی کے اختتام سے پہلے ہی قادیانیت چاروں شانے چت ہو کر ساری دنیا میں رسوا ہو گئی اور ان کا نام نہاد خلیفہ بادشاہت کی حسرت لیے دربدر ہو کر در در کی خاک چھاننے پر مجبور ہو گیا ہے۔ اس صورت حال کے پیش نظر قادیانیوں کے گرو گھنٹال اس ناکامی اور شکست کی ذمہ داری اپنے اندھے عقیدت مند بدقسمت قادیانیوں کی ایمانی کمزوری اور بے یقینی پر ڈال کر اپنی جان چھڑانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ مرزا طاہر نے یہ بھی کہا کہ ان کی جماعت کے خلاف نازیوں کی طرح منظم اور شدید پروپیگنڈا کیا جا رہا ہے جس سے قادیانی گروہ میں شدید مایوسی' بددلی اور بے یقینی پیدا ہو گئی ہے اور ان کے پرانے اور مخلص مرید بھی ان کے احکامات نہیں

مانتے۔ بلکہ تنقید اور تضحیک کرنے لگ گئے ہیں۔

معزز قارئین ! مرزا غلام احمد قادیانی نے انگریزوں کی قوت کے بل بوتے پر اور اپنی شاطرانہ چالوں سے ایک صدی قبل ختم نبوت کی فصیل میں نقب زنی کی تھی۔ اس کا حسرت ناک انجام آپ کے سامنے ہے۔ الحمدللہ کہ اس سلسلہ میں عالمی تحریک ختم نبوت کو اللہ تعالٰی کی خاص تائید و نصرت سے فتح حاصل ہو رہی ہے۔ لیکن دشمن اب بھی جگہ جگہ منظم ہو کر اپنے بچاؤ کے لیے ہاتھ پاؤں مار رہا ہے۔ اس لیے قارئین خود اور اپنے حلقہ اثر میں تمام مسلمانوں کو بھی تحریک ختم نبوت میں دامے درمے سخنے حصہ لینے کی تلقین کریں۔ اپنے حلقہ اثر میں قادیانی حضرات کو ہفت روزہ ختم نبوت اور دیگر لٹریچر بہم پہنچائیں۔ ضرورت ہو تو دفتر ختم نبوت میں لائیں۔ ہر طرح کوشش کر کے اس گروہ کو دوبارہ امت محمدیہ کے جھنڈے تلے لانے کے لیے عالمی تحریک ختم نبوت کا ساتھ دے کر شافع محشر ﷺ کے حضور سرخرو ہوں۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی ' جلد ۵ ' شمارہ ۴۶ ' از قلم : م - ب)

# قادیانیوں کا کیپ ٹاؤن جنوبی افریقہ میں مسلمانوں کے خلاف مقدمہ

تحریر: جسٹس حضرت مولانا محمد تقی عثمانی (جج وفاقی شرعی عدالت پاکستان)

رمضان المبارک کے آغاز کی بات ہے کہ جنوبی افریقہ کے شہر جوہانسبرگ سے مجھے اپنے دوست ابوبکر دراچھیا کا ایک تار موصول ہوا۔ اس تار میں کہا گیا تھا کہ کیپ ٹاؤن کی سپریم کورٹ میں قادیانیوں نے مسلمانوں کے خلاف ایک درخواست دائر کر کے عبوری حکم امتناعی حاصل کر لیا ہے۔ اس مقدمے میں مسلمانوں کی طرف سے جوابی کارروائی میں مدد دینے کے لیے آپ کی فوری حاضری ضروری ہے۔ تار میں یہ بھی کہا گیا تھا کہ حکم امتناعی کی توثیق کے لیے ۱۶ اگست کی تاریخ مقرر ہوئی ہے۔ چونکہ پاکستان سے فون یا ٹیلیکس کے ذریعہ جنوبی افریقہ سے رابطہ قائم کرنا ممکن نہیں' اس لیے میں نے تار ہی کے ذریعہ جواب دیا اور مسئلے کی اہمیت کے پیش نظر آنے کا وعدہ کر لیا۔ کچھ عرصے کے بعد ایک اور ٹیلی گرام سے معلوم ہوا کہ اب حکم امتناعی کی توثیق کی تاریخ بڑھ گئی ہے۔ نیز یہ کہ کیپ ٹاؤن اور جوہنسبرگ کے احباب نے فون پر بارہا مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی' لیکن مجھ سے ملاقات نہ ہو سکی۔ اس دوسرے تار کے جواب میں احقر نے اپنے پاسپورٹ وغیرہ کی تفصیلات جنوبی افریقہ روانہ کر دیں تاکہ وہاں ویزے کے لیے کوشش کی جا سکے۔

حکم امتناعی کی توثیق کے لیے نئی تاریخ ۹ ستمبر مقرر کی گئی تھی۔ اس دوران معلوم ہوا کہ کیپ ٹاؤن کے بعض مسلمانوں نے حکومت پاکستان' رابطہ عالم اسلامی اور بعض

دوسرے حضرات سے بھی اس مقدمے میں مدد کی درخواست کی ہے۔ مسئلے کی اہمیت ہر مسلمان کے لیے مسلم تھی' اس لیے جس شخص سے اس بارے میں مدد کی فرمائش کی گئی' وہ فوراً جانے کے لیے تیار ہوگیا۔ لیکن مسئلہ یہ تھا کہ جنوبی افریقہ سے سفارتی تعلقات نہ ہونے کے سبب ویزا وہیں سے آسکتا تھا اور ۴ ستمبر تک کسی ایک شخص کا بھی ویزا موصول نہیں ہوا تھا۔ تاریخ کے قریب آنے کی وجہ سے اب پاکستان میں مزید انتظار ممکن نہ تھا اس لیے طے یہ ہوا کہ یہاں سے روانہ ہوکر نیروبی پہنچ جائیں اور وہاں سے فون پر رابطہ قائم کر کے ویزا حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ چنانچہ ۸ افراد کا ایک قافلہ سفر کے لیے تیار ہوگیا۔ ان میں سے احقر بھی دعوت کی بنیاد پر جا رہا تھا۔ ادھر مجلس تحفظ ختم نبوت کی طرف سے مولانا عبدالرحیم اشعر' مولانا مفتی زین العابدین' حاجی غیاث محمد صاحب سابق اٹارنی جنرل پاکستان اور ریاض الحسن گیلانی ایڈووکیٹ بھی جانے کے لیے تیار تھے۔ جبکہ رابطہ عالم اسلامی کی طرف سے مولانا ظفر احمد انصاری اور (ریٹائرڈ) جسٹس محمد افضل چیمہ صاحب کو نامزد کیا گیا۔ مولانا ظفر احمد صاحب انصاری نے سفر میں اپنی مدد کے لیے جناب عبدالمجید صاحب کو بھی ساتھ لے لیا تھا۔

اس طرح ۵ ستمبر کی شام کو سات بجے نو افراد کا یہ قافلہ پی آئی اے کے طیارے سے نیروبی روانہ ہوا اور راستے میں دوبئی رکتا ہوا مقامی وقت کے مطابق رات کے ایک بجے نیروبی پہنچا۔ یہاں کینیا میں پاکستانی سفیر بریگیڈیئر اشرف صاحب اپنے عملہ کے ساتھ استقبال کے لیے موجود تھے۔ رات کو ہوٹل ہلٹن میں قیام ہوا اور اگلا سارا دن جنوبی افریقہ سے فون پر رابطہ قائم کر کے ویزا کے حصول کی کوشش میں صرف ہوا۔ بالآخر شام چار بجے جوہانسبرگ سے ابوبکر درا چھیا صاحب نے فون پر اطلاع دی کہ ویزا کا انتظام ہوگیا ہے اور انشاءاللہ تمام حضرات کو جوہانسبرگ کے ایئرپورٹ پر ویزا مل جائے گا۔

چنانچہ منگل ۷ ستمبر کی صبح کو نو بجے کے ایل ایم کے طیارے کے ذریعہ ہم نیروبی سے روانہ ہوئے اور تقریباً چار گھنٹے کی پرواز کے بعد مقامی وقت کے مطابق ساڑھے بارہ بجے دوپہر جوہانسبرگ کے جان اسمٹس ایئرپورٹ پر اترے۔ یہاں احباب کا ایک بڑا مجمع استقبال کے لیے موجود تھا۔ طے یہ ہوا کہ آج کا دن جوہانسبرگ ہی میں ٹھہر کر مقدمے کی تفصیلات معلوم کی جائیں۔ واٹر فال کے مدرسے کے مہتمم مولانا ابراہیم میاں صاحب نے سب

حضرات کے قیام کا انتظام اپنے مدرسہ میں کیا۔ انتہائی مستعدی کے ساتھ مقدمے کے کاغذات کی کاپیاں ہم سب کو فراہم کیں اور عصر کے بعد کچھ مقامی وکلاء کو جمع کر لیا تاکہ وہ اس ملک کے عدالتی طریق کار کے بارے میں ہمیں ضروری معلومات فراہم کر سکیں۔

جنوبی افریقہ کا عدالتی طریق کار ہمارے ملک کے طریق کار سے قدرے مختلف ہے۔ یہاں مدعی مدعا علیہ پر اصل مقدمہ دائر کرنے سے پہلے ہی اپنی شکایت کو مختصراً بصورت درخواست عدالت کے سامنے پیش کر کے کوئی عبوری حکم حاصل کر سکتا ہے۔ اس غرض کے لیے اسے ایک بیان حلفی داخل کرنا پڑتا ہے جس میں وہ مختصراً اپنی شکایت بیان کر کے ۔۔۔۔۔۔ اپنے اس ارادے کا اظہار کرتا ہے کہ میں اس شکایت کی بنیاد پر مدعا علیہ کے خلاف مقدمہ دائر کرنے والا ہوں۔ چونکہ مقدمے کی کارروائی میں دیر لگنے کا امکان ہے اس لیے مجھے اس مدت کے لیے عبوری حکم مطلوب ہے۔ اگر عدالت سمجھے کہ بادی النظر میں مقدمے کی کوئی بنیاد ہے تو وہ فریق ثانی کا موقف سنے بغیر یک طرفہ طور پر بھی عبوری حکم امتناعی جاری کر سکتی ہے لیکن اس کے بعد فریق ثانی سے کہا جاتا ہے کہ وہ اپنا موقف ظاہر کرنے کے لیے بیان حلفی داخل کرے۔ پھر ایک متعین تاریخ پر دونوں فریقوں کے دلائل سن کر یہ فیصلہ کیا جاتا ہے کہ اس یک طرفہ حکم امتناعی کو ختم کیا جائے یا اس کی توثیق کی جائے۔ حکم امتناعی کی توثیق یا عدم توثیق کا فیصلہ ہونے کے بعد مدعی کو اختیار ہوتا ہے کہ وہ ایک معین مدت تک اپنا اصل کیس دائر کرے' جسے یہاں کی اصطلاح میں Main Action کہتے ہیں۔ اس ایکشن کی صورت میں فریقین کے گواہان کی پیشی اور مقدمے کی تفصیلی کارروائی کے بعد مقدمے کا فیصلہ ہوتا ہے جس میں بعض اوقات کئی کئی سال لگ جاتے ہیں۔

کیپ ٹاؤن میں مسلمانوں کی تعداد تقریباً چھبیس ہزار ہے اور مرزائیوں کی تعداد دو سو سے بھی کم۔ یہاں مرزائیوں نے "احمدیہ انجمن لاہور" کی ایک شاخ احمدیہ انجمن اشاعت اسلام کے نام سے قائم کی ہے۔ اواخر شعبان میں اس انجمن نے کیپ ٹاؤن کے پانچ دینی رہنماؤں کے خلاف درخواست دی کہ وہ ہمارے ارکان کو غیر مسلم قرار دیتے ہیں۔

چنانچہ وہ ہم کو نہ تو مسجدوں میں عبادت کرنے دیتے ہیں' نہ مسلمانوں کے قبرستان

میں دفن ہونے کی اجازت دیتے ہیں۔ اور ہم چونکہ اس سلسلے میں مدعا علیہم کے خلاف مفصل مقدمہ دائر کرنے والے ہیں، جس کا فیصلہ ہونے میں کافی دیر لگ سکتی ہے۔ اس لیے مدعا علیہم کے خلاف اصل مقدمے کے فیصلے تک عبوری حکم امتناعی جاری کیا جائے۔ اس وقت کے جج نے اپنے قواعد کے مطابق ان کو یک طرفہ طور پر حکم امتناعی دے دیا۔ شروع میں اس حکم امتناعی کی توثیق کے لیے ۶ اگست کی تاریخ مقرر ہوئی۔ بعد میں اسے بڑھا کر ۹ ستمبر کر دیا گیا۔

اس دوران پانچوں مدعا علیہم کی طرف سے مفصل حلفی بیانات تیار کیے گئے اور ماہرین کے طور پر واٹرفال کے حضرت مولانا مفتی ابراہیم سنجالوی اور ڈربن کے ڈاکٹر حبیب الحق ندوی نے بھی حلفی بیانات داخل کیے۔

ان حلفی بیانات میں مرزائیت کی تاریخ، مرزا غلام احمد قادیانی کی حقیقت، اس کے درجہ بدرجہ دعووں اور عقیدہ ختم نبوت کی تشریح کی گئی تھی۔ نیز یہ واضح کیا گیا تھا کہ مرزائیوں نے خواہ وہ قادیانی گروپ سے تعلق رکھتے ہوں یا لاہوری گروپ سے، کس طرح عقیدہ ختم نبوت کی کھلم کھلا مخالفت کر کے اپنے آپ کو ملت اسلامیہ سے الگ کر لیا ہے اور دنیائے اسلام نے کس طرح یک زباں ہو کر انہیں کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔

جنوبی افریقہ میں رہتے ہوئے مرزائیت کے بارے میں جو بنیادی معلومات جمع کی جا سکتی تھیں، ان بیانات حلفی میں وہ بڑی حد تک بیان کر دی گئی تھیں۔ ۱۹۷۴ء کی تحریک ختم نبوت کے موقع پر مسلمانوں کی طرف سے جو بیان حضرت مولانا محمد یوسف بنوری صاحب رحمتہ اللہ علیہ امیر مرکزیہ مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان و مجلس عمل کے ارشاد پر احقر اور مولانا سمیع الحق صاحب نے بہ تعاون مجلس تحفظ ختم نبوت مرتب کیا تھا اور جو ملت اسلامیہ کا موقف کے نام سے شائع ہو چکا ہے۔ (جسے مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان نے شائع کیا ہے)

اس کا انگریزی ترجمہ احقر کے بڑے بھائی جناب محمد ولی رازی صاحب نے کیا ہے اور وہ مکتبہ دار العلوم سے --- Quadianism On Trial کے نام سے شائع ہوا ہے۔ دو سال پہلے دورۂ افریقہ کے دوران یہ کتاب میں اپنے بعض احباب کو دے کر آیا تھا۔ ان بیانات حلفی کی ترتیب میں اس کتاب سے بھی کافی مدد ملی۔

البتہ مقدمے کی تفصیلات اور یہاں کے عدالتی طریق کار کے پیش نظر یہ بات واضح تھی کہ فی الوقت سب سے اہم مسئلہ اس حکم امتناعی کا انخلا ہے جو تین ماہ پیشتر عدالت نے جاری کیا تھا اور جس کی رو سے مسلمانوں پر یہ پابندی عائد ہو گئی تھی کہ وہ مقدمے کے دوران مرزائیوں کو مسجدوں میں نماز پڑھنے اور مسلمانوں کے قبرستان میں دفن ہونے سے نہیں روک سکتے۔ اس حکم امتناعی کے خلاف جو قانونی نکات اٹھانے ضروری تھے' ان کا ان بیانات حلفی میں ذکر نہیں کیا تھا۔

چنانچہ باہمی مشورے سے جو نکات ذہن میں آئے' وفد کے معزز رکن جناب حاجی غیاث محمد صاحب سابق اٹارنی جنرل پاکستان نے ان کو قلمبند کر کے ٹائپ کرا لیا۔

صبح آٹھ بجے ہم لوگ جوہانسبرگ سے بذریعہ طیارہ کیپ ٹاؤن کے لیے روانہ ہوئے اور تقریباً دس بجے کیپ ٹاؤن پہنچ گئے۔

ایئرپورٹ پر کیپ ٹاؤن کے علماء و مشائخ' مسلمان جماعتوں کے ذمہ دار حضرات اور عام مسلمانوں کی بڑی تعداد استقبال کے لیے موجود تھی۔

یہاں پہنچ کر مسلمانوں کے وکیل مسٹر اسماعیل محمد ایڈووکیٹ سے تفصیلی ملاقات ہوئی۔ جوہانسبرگ سے یہاں تک ہر شخص ان کی قانونی قابلیت' وکالت میں مہارت اور ذہانت و ذکاوت کے بارے میں رطب اللسان تھا۔ ملاقات کے دوران ہم نے واقعتاً انہیں ایسا ہی پایا۔ اور یہ دیکھ کر مسرت ہوئی کہ اس مقدمے سے ان کی دلچسپی صرف پیشہ ورانہ فرائض کی حد تک محدود نہیں' بلکہ وہ ذاتی جذبے اور اپنے ضمیر کی آواز کے تحت اس مقدمے کی پیروی کر رہے ہیں۔

وفد کی طرف سے جو نکات مرتب کیے گئے تھے' جسٹس محمد افضل چیمہ صاحب اور حاجی غیاث محمد صاحب نے اسماعیل محمد صاحب سے ان کی وضاحت بیان کی۔ ان تمام نکات کو انہوں نے دلچسپی اور جذبہ تشکر کے ساتھ سنا اور اپنی مبحث میں ان سے نہ صرف پورا فائدہ اٹھایا بلکہ اپنے زور بیان اور موثر انداز تخاطب سے انہیں چار چاند لگا دیے۔

۹ ستمبر کی صبح ساڑھے نو بجے کے قریب مقدمے کی کارروائی شروع ہونا تھی لیکن نو بجے سے ہی کمرۂ عدالت کھچا کھچ بھر چکا تھا۔ یہاں تک کہ سامعین کی کثرت کی بناء پر کمرۂ عدالت تبدیل کرنا پڑا اور ایک بڑے کمرے میں مقدمہ منتقل کیا گیا۔ جگہ بھی کشادہ تھی اور

اوپر سامعین کے لیے ایک وسیع گیلری بھی موجود تھی لیکن مقدمہ کا آغاز ہوتے ہوتے یہ کمرۂ عدالت اور گیلری بھی دونوں پوری طرح بھر گئے اور کہیں کھڑے ہونے کی بھی جگہ نہ رہی۔ اس مقدمے سے مسلمانوں کی دلچسپی کا عالم یہ تھا کہ دو دن تک صبح دس بجے سے شام ساڑھے چار بجے تک کارروائی جاری رہی۔ اور بیسیوں افراد بیٹھنے کی جگہ نہ ہونے کے باوجود پورے عرصے کھڑے رہ کر کارروائی سنتے رہے۔ حد یہ ہے کہ گیلری میں مسلمان خواتین بچوں کو گود میں لیے انتہائی صبر و استقلال کے ساتھ بیٹھی رہیں۔

جج ایک عیسائی عورت تھی۔ مرزائیوں کی طرف سے دو یہودی وکیل پیروی کر رہے تھے اور نوجوان مرزائی وکیل ان کی مدد کر رہا تھا۔ مسلمانوں کی طرف سے اصل وکیل اسماعیل محمد ایڈووکیٹ تھے۔ پہلے دن مرزائیوں کے یہودی وکیل مسٹر ینگ کو حکم امتناعی کی توثیق کے لیے دلائل پیش کرنے تھے۔ لیکن اپنے دلائل پیش کرنے سے پہلے اس نے کھڑے ہو کر یہ درخواست پیش کی کہ اس مقدمہ میں درخواست انجمن اشاعت اسلام لاہور کی طرف سے پیش کی گئی ہے۔ اب ایک شخص مسٹر پیک کو اس درخواست کے شریک کی حیثیت میں مقدمے کا فریق بنایا جائے۔

اس درخواست کا منشاء دراصل اپنے مقدمے کی ایک قانونی کمزوری کو دور کرنا تھا۔ بات دراصل یہ تھی کہ اصل درخواست چونکہ ایک انجمن کی طرف سے پیش ہوئی تھی جو صرف ایک شخص قانون (Legal Person) کی حیثیت رکھتی تھی اور انسان نہیں تھی، اس لیے وہ نہ بحیثیت انجمن ہتک عزت کی دعوے دار بن سکتی تھی اور نہ قبرستان میں دفن ہونے اور مسجد میں داخلے کا مطالبہ کر سکتی تھی۔ چنانچہ مسلمانوں کی طرف سے اس درخواست کے خلاف ایک قانونی نکتہ یہ بھی پیش ہونے والا تھا۔

اس ممکنہ قانونی اعتراض کو دور کرنے کے لیے مرزائیوں کی طرف سے یہ درخواست پیش کی گئی تھی تاکہ مسٹر پیک ایک حقیقی شخص کی حیثیت میں مذکورہ درخواست کا حق دار قرار پا سکے۔ اور اگر انجمن کی درخواست مسترد ہو تو کم از کم مسٹر پیک کی درخواست باقی رہ جائے۔

جج نے اس موقع پر مسلمانوں کے وکیل سے پوچھا کہ اس درخواست کے بارے میں آپ کا موقف کیا ہے؟ مسلمانوں کے وکیل نے کہا کہ مقدمے کے اس مرحلے پر درخواست

ہمارے نزدیک سخت قابل اعتراض ہے اس لیے کہ اب تک کی ساری کارروائی انجمن کی درخواست کی بنیاد پر ہوئی ہے اور اس کی جواب دہی کے لیے تیاری کی گئی ہے۔ لہٰذا اس نئے شخص کو اس مرحلے پر فریق بنانا ہمارے لیے انصاف کے خلاف ہوگا۔ جج نے اس مرحلے پر درخواست کو مسترد کر کے مرزائیوں کے وکیل مسٹرینگ کو دلائل پیش کرنے کے لیے کہا۔

جمعرات ۹ ستمبر کا سارا دن مرزائیوں کے وکیل مسٹرینگ ہی کی بحث میں گزر گیا۔ وہ بار بار ایک ہی بات دہراتا کہ مرزائی چونکہ مسلمان ہیں اور توحید' رسالت اور آخرت پر ایمان رکھتے ہیں اس لیے کسی شخص کو حق نہیں پہنچتا کہ ان کو کافر قرار دے یا ان کو مسجدوں میں داخل ہونے یا قبرستان میں دفن ہونے سے روک سکے۔ جج نے اسے بار بار ٹوکا کہ اس وقت میرے لیے یہ فیصلہ کرنا ناممکن ہے اور نہ یہ میرے فرائض منصبی میں داخل ہے کہ مرزائی مسلمان ہیں یا غیر مسلم؟ اس وقت تو اصل سوال یہ ہے کہ آپ حکم امتناعی کے حقدار ہیں یا نہیں؟ جب خود آپ کے اعتراف کے مطابق سالہا سال سے مسلمان آپ کو غیر مسلم سمجھتے آ رہے ہیں اور خود آپ کے اعتراف کے مطابق سالہا سال سے آپ کا کوئی فرد مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہوا تو آج وہ کون سی ہنگامی ضرورت پیش آگئی ہے جس کی بناء پر اچانک آپ نے حکم امتناعی حاصل کرنے کی درخواست دے دی ہے۔

مسٹرینگ اپنی طویل تقریر کے باوجود اس سوال کا کوئی معقول جواب نہ دے سکا۔ البتہ ایک مرحلے پر اس نے کہا کہ حکم امتناعی کے لیے ہماری ہنگامی ضرورت یہ ہے کہ اگر کیپ ٹاؤن کے علماء و مشائخ کو ہمیں کافر کہنے سے نہ روکا گیا تو ہمارے گھر برباد ہو جائیں گے اور احمدیوں اور غیر احمدیوں کے درمیان تمام نکاح کے رشتے ٹوٹ جائیں گے۔

اس پر جج نے کہا "لیکن ریکارڈ پر ایسا کوئی واقعہ موجود نہیں ہے جس سے کسی احمدی کا غیر احمدی سے نکاح کرنا ثابت ہو"۔

ینگ نے جواب میں کہا "جناب اس بات کے ریکارڈ پر ہونے کی ضرورت نہیں۔ آپ کو اس بات کا جوڈیشل نوٹس لینا چاہیے کہ مسلمان مسلمان سے نکاح کرتا ہے اور احمدی چونکہ مسلمان ہیں اس لیے ان کے آپس میں ضرور نکاح ہوئے ہوں گے" اس پر جج نے برجستہ کہا آپ چاہتے ہیں کہ اس طرح میں آپ کے مسلمان ہونے کا پہلے ہی فیصلہ کر

دوں؟اور پھر مسلمانوں کے ساتھ آپ کے نکاح کا جوڈیشل نوٹس لوں؟ یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ میرا جوڈیشل نوٹس تو یہ ہے کہ مسلمان مسلمان سے نکاح کرتا ہے اور احمدی احمدی سے نکاح کرتا ہے۔

غرض اس طرح کی دلچسپ نوک جھونک دن بھر جاری رہی اور شام کو پونے چار بجے کے قریب جب عدالت کا وقت ختم ہونے میں صرف پندرہ منٹ باقی تھے۔ جج نے مسلمانوں کے وکیل اسماعیل محمد صاحب کو دلائل پیش کرنے کی دعوت دی۔ وقت چونکہ مختصر تھا اس لیے انہوں نے تفصیلی دلائل شروع کرنے سے پہلے باقی ماندہ پندرہ منٹ میں اپنے نکات کا نمبروار خلاصہ بڑے موثر انداز میں بیان کردیا۔ اور ساتھ ہی اپنے دلائل ایک مفصل تحریر کی شکل میں جج کے حوالے کردیے اور کہا کہ ان نکات پر مفصل بحث میں کل کروں گا۔ اس پر اس دن عدالت کا اجلاس برخاست ہوگیا۔

اگلے دن اسماعیل محمد صاحب کو اپنے دلائل کا آغاز کرنا تھا لیکن اس سے پہلے مسٹر ینگ نے کھڑے ہو کر دوبارہ اپنی وہی درخواست نظر ثانی کے لیے پیش کی کہ اس مقدمے میں مسٹر ینگ کو فریق بنایا جائے اور یہ درخواست انجمن اشاعت اسلام کے علاوہ مسٹر ینگ کی طرف سے بھی سمجھی جائے۔

جج نے اس درخواست پر غور کو ملتوی کرکے اسماعیل محمد صاحب کو کہا کہ وہ اپنے دلائل شروع کریں۔ چنانچہ انہوں نے اپنی تقریر شروع کی اور تمام متعلقہ نکات کو بڑی خوبصورتی، حسن ترتیب اور زور بیان کے ساتھ اپنی تقریر میں سمو دیا۔

یہاں اسماعیل محمد صاحب کی پوری تقریر اور اس کے تمام دلائل و نکات کو نقل کرنا ممکن نہیں۔ البتہ اس کے تین اہم نکات کا تذکرہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

ان کا پہلا نکتہ یہ تھا کہ متعدد قانونی نظائر کی روشنی میں درخواست گزار کو حکم امتناعی کا استحقاق صرف اس صورت میں ہو سکتا ہے جب بادی النظری طور پر مقدمہ اس کے حق میں ہو اور اس کا کیس سنگین شکوک و اعتراضات سے خالی ہو۔ اس کے برعکس یہاں درخواست گزار کا کیس بادی النظر میں ہی غلط اور سنگین اعتراف سے لبریز ہے۔ بیانات حلفی سے ظاہر ہے کہ دنیا بھر کے مسلمان مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کے مبلغین کو دائرہ اسلام سے خارج اور کافر قرار دیتے ہیں۔ اسی بنیاد پر پاکستان میں جہاں مرزائیت کا ہیڈ

کو ارٹر قائم ہے' قومی اسمبلی اور سینٹ نے ان لوگوں کو صفائی کا پورا موقع دینے اور ضروری تحقیق کے بعد متفقہ طور پر انہیں غیر مسلم قرار دیا اور اس کے مطابق دستور پاکستان میں ترمیم کی۔ اسی بنیاد پر دنیا بھر کے مسلمانوں کی نمائندہ تنظیم رابطہ عالم اسلامی نے پورے عالم اسلام کی ۱۴۰ سے زائد سربر آوردہ تنظیموں کے ایک مشترکہ اجلاس میں مرزا غلام احمد قادیانی کے متبعین کو بیک آواز غیر مسلم قرار دیا اور جنوبی افریقہ کے تمام مسلمان انہیں ہمیشہ غیر مسلم قرار دیتے اور ان کے ساتھ غیر مسلموں کا معالہ کرتے آئے ہیں جس کا اعتراف خود درخواست گزار کے بیان حلفی میں موجود ہے۔

مسلمانوں کے بیانات حلفی میں مرزا صاحب کی کتابوں کے مفصل اقتباسات سے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ انہوں نے نہ صرف اپنے نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ کیا بلکہ اپنے آپ کو حضرت مسیح علیہ السلام سے تمام شان میں بڑھ کر بتایا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی توہین کی اور اپنے آپ کو (معاذاللہ) نبی کریم ﷺ کا بروز ثانی اور آپ کا ہمسرو مظہر اتم بتایا اور پھر انہی بیانات حلفی میں قرآن و حدیث اور ماہرین اسلامی علوم کے واضح حوالوں سے ثابت کیا گیا ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کسی بھی مفہوم میں کسی بھی قسم کی نبوت کا دعویدار کبھی مسلمان نہیں ہو سکتا۔

اس کے برعکس مرزائیوں کے بیان حلفی میں نہ ان کے مسلمان ہونے کی کوئی دلیل بیان کی گئی ہے' نہ اسلامیات کے کسی ماہر کا کوئی بیان ان کی حمایت میں پیش کیا گیا ہے۔ اس لیے بادی النظری طور پر مقدمہ ہرگز ان کے حق میں نہیں ہو سکتا۔

اس کے علاوہ درخواست گزار نے اپنے بیان میں اعتراف کیا ہے کہ وہ "احمدیہ انجمن لاہور" کی ایک شاخ ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ "احمدیہ انجمن لاہور" کے ارکان کو پاکستان کے دستور نے غیر مسلم قرار دے دیا ہے۔ لہٰذا اس کے ارکان مسلمانوں کے قبرستان میں دفن ہونے کا حق نہیں رکھتے اور لاہور کی انجمن نے اپنی اس پوزیشن کو کبھی وہاں کی کسی عدالت میں چیلنج نہیں کیا۔ اب اسی انجمن کی ایک ذیلی شاخ اپنی اصل انجمن کے بالکل برخلاف پوزیشن کا کیونکر دعویٰ کر سکتی ہے؟ اس لحاظ سے بھی بادی النظر طور پر مقدمہ اس کے حق میں نہیں بلکہ اس کے خلاف ہے۔

دوسرا نکتہ یہ تھا کہ حکم امتناعی کا فیصلہ کرنے کے لیے عدالت کو یہ بھی دیکھنا پڑتا ہے کہ

توازن سہولت (Balance Of Convenience) کس فریق کے حق میں ہے؟ یعنی حکم امتناعی جاری کرنے سے مدعا علیہ کے جیتنے کی صورت میں مدعی کا؟ یہاں صورت حال یہ ہے کہ کیپ ٹاؤن میں مسلمانوں کی تعداد چھبیس ہزار ہے جبکہ مرزائیوں کی تعداد ڈیڑھ دو سو سے زائد نہیں۔ اب اگر ان چھبیس ہزار مسلمانوں کو حکم امتناعی کی ذریعے اس بات کا پابند کیا جائے کہ وہ مرزائیوں کو غیر مسلم سمجھنے کے باوجود اپنی مسجدوں میں عبادت اور اپنے قبرستان میں تدفین کی اجازت دیں تو جب تک اصل مقدمے کا تصفیہ نہ ہو' انہیں اپنے عقیدے' اپنے ضمیر اور اپنے دین کے احکام کے برخلاف ایسے کام پر مجبور ہونا پڑے گا جس سے وہ شدید نفرت کرتے ہیں اور اس سے ان کے مذہبی جذبات کو جو زبردست ٹھیس لگے گی' مقدمہ جیت جانے کے بعد اس کی تلافی کا کوئی راستہ نہیں۔ اس کے برعکس اگر حکم امتناعی جاری نہ کیا جائے تو اس سے مرزائیوں کا کوئی ناقابل تلافی نقصان نہیں ہوگا۔ مرزائیوں نے خود اعتراف کیا ہے کہ چودہ سال سے ان کا کوئی مردہ مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہوا۔ اب اگر مقدمے کے فیصلے تک دو تین سال مزید یہی صورت حال برقرار رہے تو اس سے کوئی ناقابل تلافی نقصان لازم نہیں آتا۔ اس لیے "توازن سہولت" کا اصول بھی واضح طور پر مسلمانوں کے حق میں اور مرزائیوں کے خلاف ہے۔

تیسرا نکتہ وہی تھا کہ زیر بحث مقدمے میں درخواست کسی انسان نے نہیں بلکہ ایک انجمن نے پیش کی ہے۔ یہ انجمن نہ مسجد میں داخل ہو سکتی ہے' نہ قبرستان میں تدفین کی اہل ہے۔ اس لیے انجمن کی یہ درخواست ہر لحاظ سے ناقابل سماعت ہے۔ اس موقع پر اسماعیل محمد نے ازراہ تفنن یہ بھی کہا کہ "اگر یہ انجمن زمین میں دفن ہو سکتی تو ہم بہت خوش ہوتے لیکن کیا کریں کہ قبرستان میں دفن ہونے کے لیے انسان ہونا ضروری ہے" اور ساتھ ہی انہوں نے یہ بھی کہا کہ مرزائیوں کے وکیل مسٹر رینگ اپنے مقدمے کی کمزوری سے پوری طرح واقف ہیں اور کل اور آج جو انہوں نے مسٹر پیک کو فریق بنانے کی درخواست دی ہے وہ ان کی طرف سے واضح اور واشگاف الفاظ میں اپنی شکست کا اعتراف ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ انجمن کی طرف سے یہ درخواست قانونی اعتبار سے کوئی حیثیت نہیں رکھتی۔ اس لیے اپنے مقدمے کو بالکل آخر وقت میں تباہی سے بچانے کے لیے وہ مسٹر پیک کو فریق بنانا چاہتے ہیں لیکن اگر اس آخری مرحلے پر ان کی اس درخواست کو منظور کیا گیا تو یہ ہمارے

ساتھ شدید ناانصافی ہو گی۔ ہمارے تمام بیانات انجمن کے دعوے کے جواب میں مرتب کیے گئے ہیں۔ اگر ابتداء میں دعویٰ مسٹر پیک کی طرف سے ہوتا تو ہمارے جوابی بیانات حلفی میں اس بات کا لحاظ رکھا جاتا۔ اس لیے گیارہ بج کرانسٹھ منٹ پر فریق بنانے کی یہ درخواست کسی بھی لحاظ سے منظور ہونے کے لائق نہیں۔

دوپہر کے بارہ بج رہے تھے اور جمعہ کا وقت ہوا چاہتا تھا۔ جج نے اس موقع پر فریق بنانے کی درخواست کو مسترد کر کے عدالت کو دو بجے تک کے لیے برخاست کر دیا۔

جمعہ کے بعد دو بجے اجلاس دوبارہ شروع ہوا تو مرزائیوں کے دوسرے وکیل نے اسماعیل محمد کے جواب میں بحث شروع کی اور تقریباً وہی باتیں دہرائیں جو مسٹر ینگ کہہ چکے تھے۔ یہاں تک کہ شام چار بجے جب عدالت کا وقت ختم ہونے لگا تو جج نے فیصلے کے دلائل کو موخر کر کے اپنا مختصر حکم سنا دیا کہ عدالت کی طرف سے جو حکم امتناعی جاری کیا گیا تھا' وہ واپس لیا جاتا ہے اور مقدمہ کا خرچ بھی درخواست گزار (یعنی مرزائی انجمن) کو دینا ہو گا۔ البتہ اخراجات کا تعین بعد میں کیا جائے گا۔

اس فیصلے کے اعلان کے بعد کمرۂ عدالت کا منظر قابل دید تھا۔ تمام مسلمان آپس میں گلے مل مل کر ایک دوسرے کو مبارک باد دے رہے تھے۔ اسمٰعیل محمد کی درخواست پر کیپ ٹاؤن کے شیخ نظیم نے دعا کرائی اور اس طرح یہ مرحلہ بحمد اللہ بخیر و خوبی انجام کو پہنچا۔

اب صورت حال یہ ہے کہ اس فیصلے کے بعد اکیس دن تک مرزائی صاحبان کو یہ حق ہے کہ وہ اپنا اصل مقدمہ دائر کریں۔ اس مدت کے دوران اگر انہوں نے مقدمہ دائر نہ کیا تو بات بالکل ختم ہو گئی لیکن اگر انہوں نے اس مدت میں اصل مقدمہ دائر کر دیا تو بظاہر یہ کیس طول کھینچے گا۔ اس میں ماہرین کی گواہیوں کی بھی ضرورت پڑے گی اور اس کے فیصلے میں دو تین سال بھی لگ سکتے ہیں لیکن حکم امتناعی کے مسترد ہو جانے کے بعد مقدمے کا طول کھینچنا مسلمانوں کے لیے انشاء اللہ مضر نہیں ہو گا۔

(ہفت روزہ "لولاک" فیصل آباد' جلد ۱۹' شمارہ ۲۶' نومبر ۱۹۸۲ء)

# پاکستان کے راز اسرائیل کیسے پہنچے؟

واشنگٹن پوسٹ کی ایک اشاعت میں انکشاف کیا گیا ہے کہ امریکی بحریہ میں اعلیٰ عہدہ پر فائز جوناتھن جے پولارڈ کو ۸۵ء میں اسرائیل کے لیے جاسوسی کے الزام میں گرفتار کیا گیا تھا۔ واشنگٹن پوسٹ نے پولارڈ کے مقدمے سے اچھی طرح واقف ایک ذریعے کے حوالے سے بتایا ہے کہ پولارڈ نے اسرائیل کو پاکستان کے ایٹمی پروگرام کی تمام تفصیلات سے آگاہ کیا ہے اور اسلام آباد کے قریب واقع ایٹمی تنصیبات کی مصنوعی سیاروں کے ذریعے لی گئی تصاویر بھی فراہم کی ہیں۔ اطلاعات کے مطابق پولارڈ نے اسرائیل کو جو معلومات فراہم کی ہیں' ان میں پاکستان کے ایٹمی پروگرام اور پاکستان کو ملنے والی امریکی امداد کی تفصیلات کے علاوہ تیونس میں پی ایل او کے صدر دفتر میں موجود تمام انتظامات شامل ہیں اور ان ہی معلومات کی بنیاد پر اسرائیل نے یکم اکتوبر ۱۹۸۵ء میں تیونس میں پی ایل او کے صدر دفتر کو با آسانی نشانہ بنایا تھا۔ (بحوالہ "آغاز" کراچی' ۲۶ فروری ۱۹۸۷ء)

یہود مردود کے عالم اسلام خصوصاً پاکستان کے متعلق جو عزائم ہیں' وہ کسی سے ڈھکے چھپے نہیں ہیں۔ جب اسرائیل نے برادر اسلامی ملک عراق کی ایٹمی تنصیبات پر اچانک حملہ کر کے تباہ کیا تو اس وقت کے اخبارات میں اسرائیل کی یہ دھمکی شائع ہوئی تھی کہ وہ پاکستان کی ایٹمی تنصیبات بھی تباہ کر دے گا۔ اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ پاکستان کے عوام ہر آڑے وقت میں عربوں کے ساتھ رہے ہیں۔ انہوں نے جس قسم کی بھی امداد طلب کی' پاکستان نے کوئی پس و پیش نہیں کی۔ اس لیے پاکستان یہود مردود کی آنکھوں میں خار بن کر

کھٹکتا رہتا ہے۔

یہ ہمارے ملک کی بدقسمتی یا حکمرانوں کی بے حسی ہے کہ جب کوئی ملک دھمکیاں دیتا ہے یا ہمارے وطن عزیز کے بارے میں غلط خیالات کا اظہار کرتا ہے تو واویلا شروع کر دیتے ہیں کہ دیکھو جی فلاں یہ کہہ رہا ہے لیکن ہماری آستینوں میں جو زہریلے سانپ چھپے ہوئے ہیں' ان سے ہم قطعی طور پر غافل ہیں۔ اسی غفلت کا نتیجہ ہے کہ ہمارے ایٹمی پروگرام سے متعلق اہم راز دشمن کے پاس پہنچ چکے ہیں۔

آج سے چند ماہ پہلے قادیانی جماعت کے آنجہانی پیشوا مرزا ناصر نے کہا تھا کہ میرے اور ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کے کئی شاگرد کہوٹہ کے ایٹمی پلانٹ میں کام کر رہے ہیں۔ وزارت دفاع اور فوج میں بھی اہم پوسٹوں پر بہت سے قادیانی براجمان ہیں۔ بحریہ کے سربراہ کے متعلق بھی کہا جا رہا ہے کہ وہ قادیانی ہے۔ اگر یہ بات درست ہے تو پاکستان کا کوئی راز' راز رہ ہی نہیں سکتا۔ ادھر کوئی منصوبہ بنا' ادھر اسرائیل پہنچ گیا۔ کیونکہ ربوہ اور تل ابیب میں کوئی فاصلہ نہیں ہے۔ وہاں کے ہزاروں قادیانی اسرائیل میں نہ صرف موجود ہیں بلکہ فوج میں بھرتی ہو کر یہودیوں کا حق نمک ادا کر رہے ہیں۔ اس تعلق کے علاوہ قادیانیوں کے پیشوا مرزا قادیانی کے مطابق اسرائیل اور مرزائیوں میں خونی رشتہ قائم ہے۔ وہ خود مغل برلاس تھا۔ لیکن اس نے یہودیوں سے محبت و مودت کا رشتہ استوار کرنے کے لیے کہا کہ وہ نصف فاطمی اور نصف اسرائیلی ہے۔ (یعنی آدھا مسلمان اور آدھا یہودی۔ حالانکہ وہ پورا یہودی تھا' اس لیے کہ ان کا آلہ کار تھا) اسی خونی رشتہ کی وجہ سے قادیانی یہودیوں کی ملازمت اور ان کی خدمت کو ترجیح دیتے ہیں۔ اس سے بڑی خدمت اور کیا ہو سکتی ہے کہ پاکستان کے راز اسرائیل کے پاس پہنچا دیے گئے ہیں۔

کوئی جاسوس خواہ کتنا ہی تعلیم یافتہ اور اپنے فن میں ماہر کیوں نہ ہو' وہ اس وقت تک کامیاب نہیں ہو سکتا جب تک کہ اسے ایسے افراد میسر نہ آ جائیں جو اس ملک کے مخالف اور دشمن ہوں۔ مذکورہ بالا اسرائیلی جاسوس جس نے پاکستان کی ایٹمی تنصیبات سے متعلق تمام معلومات اسرائیل کو فراہم کی ہیں۔ انہیں فراہم کرنے میں ان قادیانی ملازمین کا ہاتھ نظرانداز نہیں کیا جا سکتا جو بقول آنجہانی مرزا ناصر کے کہوٹہ کے ایٹمی پلانٹ اور دوسرے حساس ترین عہدوں پر فائز ہیں اور حکمران ان کو برطرف کرنے کے بجائے پال رہے ہیں۔

وہ ہمارا کھاتے ہیں اور ہمارے ہی ملک کی جڑیں کھوکھلی کررہے ہیں۔

علامہ ڈاکٹر سر محمد اقبالؒ نے مرزا قادیانی اور اس کی ذریت کی حقیقت کو صرف ایک جملہ میں بیان کردیا کہ "قادیانیت یہودیت کا چربہ ہے" اسی لیے ڈاکٹر صاحب نے فتنہ قادیانیت کی حقیقت پالینے کے بعد یہ مطالبہ کیا تھا کہ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔ اس مطالبہ کی بنیاد پر امت مسلمہ نے انہیں غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا مطالبہ کیا جو ۱۹۷۴ء میں قومی اسمبلی کے ذریعے پورا ہوا۔ اس کے بعد ۱۹۸۴ء میں ایک آرڈیننس کے ذریعے انہیں اسلامی اصطلاحات اور شعائرِ اسلامی کے استعمال سے روک دیا گیا۔ یہ الگ بات ہے کہ کافر قرار پا جانے کے بعد بھی ہمارے کچھ مسلمان افسروں کی بے غیرتی یا بے حسی کی وجہ سے وہ اب بھی اپنے آپ کو اصلی مسلمان اور باقی مسلمانوں کو سرکاری مسلمان کہہ رہے ہیں اور اسلامی اصطلاحات و اسلامی شعائر کا استعمال کررہے ہیں۔ بہرحال ڈاکٹر علامہ محمد اقبال نے قادیانیوں کے متعلق جو کچھ کہا تھا' وہ بالکل صحیح تھا کہ قادیانیت یہودیت کا چربہ ہے۔

یہودیوں نے ۱۹۰۱ء میں ۲۴ قراردادیں تیار کی تھیں۔ ان قراردادوں میں مندرجہ ذیل قراردادیں غور طلب ہیں۔ ہم یہودی جب مالیات اور صحافت پر چھا جائیں گے تو ہمارے لیے ان کاموں میں بڑی آسانی ہوگی اور ہم اپنی تحریروں اور تصاویر کے ذریعے دنیا میں نسلی منافرت کا پرچار کریں گے۔ انہیں مذہب سے دور کرنے کے لیے عجیب و غریب خبریں چھاپیں گے۔ انہیں قدامت پسند وغیرہ کے نئے نعرے دیں گے۔ احمق بنانے کے لیے طرح طرح کی باتیں بنائیں گے اور ترقی پسند بنانے کے لیے ہر پرانے کام میں روڑے اٹکائیں گے اور جب ہمارے اس بھرپور پراپیگنڈے سے لوگ مذہب و اخلاق سے دور ہوں گے تو انہیں کچھ دوسرے نظریات فراہم کیے جائیں گے اور کسی نہ کسی ازم کا بندہ بنا کر ان کے شیرازوں کو منتشر کردیا جائے گا۔ کیونکہ ساری دنیا پر حکومت کرنے کے لیے ضروری ہے کہ ہم انہیں بے دین کردیں۔ دنیا کے دوسرے مذاہب کے برخلاف اسلام زیادہ سخت جان ہے۔ ویسے ہمارے اجداد نے شروع اسلام کے وقت ہی منافرت کا بیج بویا تھا مگر پھر بھی وہ اب تک اپنی ڈگر پر قائم ہے۔ اس لیے ہمارا پروگرام اس کے لیے خصوصی توجہ چاہتا ہے۔ اس کے لیے ہم نے تجویز کیا ہے کہ ان میں (مسلمانوں میں) چونکہ بلا کا اتحاد

ہے' اس لیے پہلی ضرب اتحاد پر پڑنی چاہیے اور وہ ضرب ہوگی نئے فرقوں کی تشکیل۔

اس کے لیے ہمیں ایڑی چوٹی کا زور لگانا ہوگا اور اپنے تمام وسائل بروئے کار لاکر ان کے اتحاد و یگانگت کو انتشار و بیگانگی میں بدلنا ہوگا۔ ان میں جذبہ جہاد ایک خطرناک جذبہ ہے۔ جسے ان کے دل سے نکالنے کے لیے ہمیں اس بات کا سخت پروپیگنڈہ کرنا ہوگا کہ جہاد دورِ جہالت کی یادگار ہے۔ یہ لاٹھی اور بھینس کا جنگلی قانون ہے اور اس کے ماننے والے انسان ہی نہیں ہیں' جو بنی نوع انسان کا خون بہاتے ہیں۔ اگر مسلمانوں میں یہ جذبہ ختم ہوگیا یا صرف دب گیا تو بھی سمجھو کہ پھر دنیا میں یہود حکمرانی کو کوئی چیلنج کرنے والا نہیں رہے گا اور ہمارا کوئی مدمقابل نہ ہوگا لیکن ہمیں لاٹھی اور بھینس کا فلسفہ صرف انہیں سمجھانا اور اس سے متنفر کرنا ہے۔ ہمیں یہ نہ بھولنا چاہیے کہ یہی قانون ازل سے چلا آرہا ہے اور مستقبل میں بھی یہی اصول رائج رہے گا۔ اس لیے ایک طرف تو ہم انہیں جنگ و جدل سے باز رکھنے کی تلقین کریں اور دوسری طرف اپنی جنگی صلاحیتوں کو بڑھاتے رہیں تاکہ انہیں اپنا محکوم بنا سکیں۔ (حوالے کے لیے دیکھئے انٹرنیشنل جیو)

یہ قرارداد اگرچہ ۱۹۰۱ء میں سامنے آئی لیکن عملاً اس سے پہلے کام شروع ہو چکا تھا۔ مسلمانوں میں نئے فرقوں کی تشکیل تنہا یہود کا کارنامہ نہیں ہو سکتا۔ بلکہ ان کے ساتھ انگریز عیسائی بھی برابر کے شریک تھے۔ چونکہ اس دور میں نہ صرف برصغیر بلکہ پوری دنیا میں انگریزوں کی عملداری تھی' اس لیے حکومت انگریز کی دولت یہودیوں کی' ان دو کے بل بوتے پر مرزا قادیانی نے نبوت کا دعویٰ کیا۔ ایک نئے فرقے' نئی امت اور نئی جماعت کی تشکیل دی اور مذکورہ بالا یہودی قرارداد کے مطابق مرزا قادیانی کا بنیادی اصول یا نئی شریعت یہ تھی کہ اب جہاد حرام ہو چکا ہے۔ چنانچہ اس کا مشہور شعر ہے

"اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال<br>
دیں کے لیے حرام ہے اب جنگ اور قتال

اس نے لکھا ہے کہ میں نے انگریز کی اطاعت اور تردید جہاد پر اتنی کتابیں لکھی اور اشتہارات شائع کیے ہیں کہ اگر انہیں یکجا کیا جائے تو ان سے پچاس الماریاں بھر سکتی ہیں۔ مرزا قادیانی کا نشانہ یا ہدف بھی عرب تھے۔ چنانچہ یہ بات بھی اس نے خود لکھی کہ میں نے ایسی کتابیں جو حرمت جہاد پر عربی' فارسی اور کئی زبانوں میں تھیں' عرب ممالک میں تقسیم

کیں۔ تاکہ جہاد کا خونی تصور جو ان کے ذہنوں میں موجود ہے' نکل جائے۔ اسرائیل کا قیام ۱۹۴۸ء میں عمل میں آیا اور مرزا قادیانی نے یہود قرارداد سے بھی پہلے اس نہج پر عربوں میں کام شروع کر دیا تھا اگرچہ اسے کامیابی نہ ہوئی اور اسرائیل کے قیام کے وقت سے ہی مجاہدین فلسطین اور عرب مسلمان یہودیوں سے برسرپیکار رہے لیکن اس نے پھر بھی یہودیت نوازی اور اسلام دشمنی میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کیا۔

علامہ ڈاکٹر اقبال ؒ نے مرزا قادیانی کی جھوٹی نبوت اور اس کی حرمت جہاد کے فرسودہ اور غیر اسلامی نظریہ پر تبصرہ کرتے ہوئے سچ فرمایا تھا۔

وہ نبوت ہے مسلمان کے لیے برگ حشیش
جس نبوت میں نہیں قوت و شوکت کا پیام

الغرض جس اسرائیلی جاسوس نے پاکستان کے اہم راز یہودیوں کو پہنچائے ہیں' ان کے پس پردہ پاکستان کے دشمنوں اور مغربی استعمار اور یہودیوں کے تنخواہ دار ایجنٹوں' جہاد کے منکروں اور خصوصاً مرزائے قادیان کی ذریت کا ہاتھ ہے۔ اس لیے ضرورت اس بات کی ہے کہ حکومت اول تو تمام محکموں سے ہی قادیانی ملازمین کو نکال باہر کرے ورنہ کم از کم فوج اور دفاعی اہمیت کے حساس اداروں سے فوراً نکالا جائے۔ اگر ایسا نہ کیا گیا تو پاکستان کے تمام منصوبے اسرائیل کے پاس پہنچتے رہیں گے۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی' جلد ۵' شمارہ ۳' از قلم محمد حنیف ندیم)

# قادیانیوں نے مقبوضہ کشمیر کو اپنی آماجگاہ بنانے کا فیصلہ کرلیا

حافظ شفیق الرحمٰن

## فارن آفس --- قادیانی فارم

مرزا سلمان بیگ کا تعلق بینکا چیمہ ضلع گوجرانوالہ سے ہے۔ آج سے ۲۱ سال پہلے وہ کینیڈا آئے اور یہیں اپنی دیانت' ریاضت اور محنت سے سیاسی و سماجی اور کاروباری سطح پر مقام بلند حاصل کیا' آج وہ فرینڈز آف کشمیر نامی تنظیم کے روح رواں ہیں اور پاکستان مسلم لیگ کینیڈا کے صدر اور چیف آرگنائزر بھی ہیں۔

گزشتہ دنوں اپنی کم سن بیٹی عائشہ کی تدفین کے سلسلہ میں وہ پاکستان تشریف لائے اور اپنی لخت جگر کو اس کی وصیت کے مطابق وطن عزیز کی پاک مٹی میں اپنی دادای کی قبر کی ہمسائیگی اور قربت دی۔

۵ فروری کو کشمیری عوام کی عظیم جدوجہد سے یکجہتی کے اظہار کے لیے مسلم لیگ ہاؤس میں ایک جلسہ ہوا اور اس عظیم الشان جلسہ سے خطاب کرکے مرزا سلیمان بیگ نے سامعین کے دل موہ لیے اور بتلایا کہ کشمیری عوام کی جدوجہد آزادی کو قادیانی غیر محسوس انداز میں خفیہ طریق واردات استعمال کرکے ناقابل تلافی نقصان پہنچانے اور سبوتاژ کرنے کے درپے ہیں--- اسی حوالہ سے نمائندہ "چٹان" کے ساتھ مرزا سلمان بیگ نے گفتگو کرتے ہوئے مسئلہ کشمیر اور دیگر مسائل پر اظہار خیال کیا۔

س: کیا بیرونی ممالک میں مقیم روشن خیال پاکستانی بھی عورت کی سربراہی کو پسندیدگی کی نگاہ سے نہیں دیکھتے؟

ج: پہلی بات تو یہ ہے کہ امریکہ اور کینیڈا میں مقیم پاکستانی اپنا تشخص صرف اور صرف اسلام ہی کو سمجھتے ہیں۔ یہ تو یہودی طرز فکر اور ملحدانہ سوچ رکھنے والے لوگوں نے بے دین اور دین سے بیزار لوگوں کے لیے "ترقی پسندی" اور "روشن خیالی" کی نام نہاد اصطلاحوں کو مہلک وباء کی طرح عام کر رکھا ہے۔ وہ شخص جو اللہ اور اس کے پاک رسول ﷺ کے احکامات اور فرمودات کا تمسخر اڑاتا ہے۔ میرے نزدیک تو وہ انسانیت کے مقام بلند سے گر کر حیوانات کی سطح پر آجاتا ہے۔ ایسے لوگوں کو میں تو "روشن خیال درندے" اور "ترقی پسند جانور" سمجھتا ہوں۔ کینیڈا میں مقیم مسلمان بحمد اللہ پکے اور سچے مسلمان ہیں۔ وہ تو یہ کہتے ہیں کہ پاکستان کے علماء کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ عورت کی سربراہی کے خلاف کسی قسم کی کوئی دینی تحریک شروع نہیں کرتے۔

میرے جیسے پاکستانی عورت کی سربراہی کے اس لیے خلاف ہیں کہ جب کسی اسلامی ریاست کی سربراہ عورت ہو گی تو اسے اپنے فرائض منصبی نبھانے کے لیے یقیناً غیر ملکی حکمرانوں سے روابط بڑھانا پڑیں گے۔ روابط کو مضبوط تر بنانے کے لیے غیر محرم مرد حکمران کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر مذاکرات اور گفت و شنید کرنا پڑے گی۔ آپ صرف اتنا بتا دیجئے کہ کیا قرآن کسی بھی عورت کو یہ اجازت دیتا ہے کہ وہ کسی غیر محرم کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرے۔ قرآن کا تو واضح حکم عورتوں کے لیے یہ ہے کہ وہ اپنی آنکھیں اور نگاہیں جھکا کر رکھیں۔ شاید اسی کو غض بصر کہتے ہیں۔ اب کسی خاتون حکمران نے قرآن کے اس حکم کی تعمیل کرتے ہوئے آنکھیں نیچی کر کے اور پلکیں جھکا کر مذاکرات کرنے کی کوشش کی تو جہاں اس کی آنکھیں جھکیں، نفسیاتی سطح پر مقابل فریق آپ پر چھا گیا۔ عورت کی سربراہی سے آپ کے معاملات کی حیثیت (Sub-missive اور passive) ہو جاتی ہے اور کوئی عورت غیر محرم مرد کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرتی ہے تو اسلامی اخلاقیاتی نکتہ نظر سے اس کے اس عمل کو شریفانہ نہیں سمجھا جاتا۔

اب وہ مولانا صاحبان جو ایک نامحرم عورت سے خفیہ مذاکرات کرتے ہوئے بے باکانہ گفتگو کرتے ہیں۔ ان کی عقل پر مجھے ایسے عام مسلمان کو رونا آتا ہے۔ غیر محرم عورت سے تنہائی میں کمرہ میٹنگز کرنے والے مولانا صاحبان صرف نام کے مولانا ہیں۔ میری رائے تو یہ ہے کہ ان لوگوں کو اسلام کی مبادیات اور اس کی A.B.C (ابجد) کا بھی علم نہیں۔

س: کینیڈا میں مقیم پاکستانی تحریک حریت کشمیر کے حوالے سے اپنے جذبات و احساسات کا کس طرح اظہار کرتے ہیں؟

ج: مقبوضہ کشمیر کے مجاہدین آزادی کی اس دلیرانہ تحریک کا سہرا جنرل ضیاء الحق مرحوم کے سر ہے۔ انہوں نے ہی داخلی و خارجی سطح پر اس تحریک کی اہمیت کو محسوس کروایا تھا یا آج مقبوضہ کشمیر میں چلنے والی تحریک کی کامیابی کا کریڈٹ غیر ممالک' امریکہ' برطانیہ اور کینیڈا میں مقیم پاکستانیوں کو جاتا ہے کہ انہوں نے اس تحریک کے لیے ان ممالک کے جمہوری پارلیمانی اداروں کے ممبران اور اراکین سے انفرادی و اجتماعی ملاقاتیں کر کے اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ اپنے ممالک کے قانون ساز اور آئین ساز اداروں میں کشمیر کے مسئلہ پر بات کریں۔ خارجی سطح پر سیاسی و سماجی اور مختلف پلیٹ فارموں' پرنٹ میڈیا اور الیکٹرانک میڈیا کے ذریعے مسئلہ کشمیر کو ان ممالک میں مقیم پردیسی پاکستانیوں نے زندہ رکھا ہے۔ تحریک حریت کشمیر کے یہ بے نام اور گمنام سپاہی اپنی ان عظیم' تاریخ ساز' انمٹ اور ناقابل فراموش خدمات کا صلہ کسی سے نہیں مانگتے بلکہ اس کے برعکس وہ اپنی مسلمان بہنوں' بھائیوں اور بیٹیوں کی خاطر ہندو ایجنٹوں اور حکومت کے کسی بھی جارحانہ ہتھکنڈے کو خاطر میں نہیں لاتے۔

س: کیا آپ یہ کہنا چاہتے ہیں کہ اس سلسلہ میں ہمارے سفارت خانے کوئی بھرپور کردار ادا نہیں کرتے؟

ج: تمام سفارت کاروں کی تو میں بات نہیں کرتا۔ ان میں سے کچھ سرگرم عمل رہنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن ہوتا یوں ہے کہ ان ممالک میں بے نظیر دور ۱۹۸۸ء سے وزارت خارجہ قادیانی افسروں کو بھیج دیتی ہے۔ یہ قادیانی عملہ گڑبڑ کرتا ہے۔ آپ

کو یہ جان کر حیرت ہو گی کہ سر ظفراللہ کے زمانہ سے وزارت خارجہ قادیانیوں کے نرغے میں رہی ہے۔ موصوف اپنی وزارت خارجہ کے دور میں فارن آفس میں قادیانیوں کی ایسی پنیری لگا گئے کہ اب فارن آفس قادیانیوں کا آفس بن چکا ہے۔ بے شمار افریقی ممالک کے سفارت کار قادیانی مشنری نکتہ نظر سے وہاں تعیناتی پر اصرار کرتے ہیں۔ امریکہ' برطانیہ' سیکنڈے نیوین ممالک اور کینیڈا کے پاکستانی سفارت خانوں کے کسی نہ کسی کلیدی عہدے پر کوئی نہ کوئی Rigid قادیانی تعینات کر کے ضرور بھیجا جاتا ہے۔ اس معاملہ میں بھی' میں حکومت پاکستان سے اپیل کروں گا کہ وہ سختی سے نوٹس لے اور فارن آفس میں ایک میجر آپریشن کلین اپ کر کے قادیانی افسروں کو فارغ کر کے ربوہ' قادیان' یا تل ابیب روانہ کر دیا جائے۔ یہاں کینیڈا میں ایک عرصہ تک ڈپٹی ہائی کمشنر احمد کمال رہے۔ موصوف قادیانی ہیں اور یہاں مقیم قادیانیوں کے معاملات میں وہ گہری دلچسپی لیتے تھے۔ ان کے "جماعت خانوں" کے اجتماعات میں بھی شریک ہوتے تھے۔

س: کیا غیر ممالک میں مقیم قادیانی وطن دشمن سرگرمیوں میں مصروف رہتے ہیں؟

ج: میری رائے تو یہ ہے کہ وہ شخص قادیانی ہی نہیں جو پاکستان کا دشمن نہ ہو۔ پاکستان کو بین الاقوامی سطح پر جتنا بھی نقصان پہنچا وہ قادیانیوں نے پہنچایا۔ بنیادی انسانی حقوق کی پامالی کا رونا روتے ہوئے' وہاں کے پرنٹ اور الیکٹرانک میڈیا کے ذریعے انہوں نے مظالم کی خود ساختہ کہانیاں سنائیں اور شائع کروائیں۔ ان تمام کا مقصد پاکستان کے چہرے کو مسخ کرنا تھا--- وہاں وہ باقاعدہ T.V پروگرامز خرید کر پاکستان کے خلاف محسوس اور غیر محسوس انداز سے پراپیگنڈہ کرتے ہیں۔ ہانگ کانگ کے ٹی وی نشریاتی سلسلے StazT.V سے مرزا طاہر احمد کے Scrmon جب ٹیلی کاسٹ ہوتے ہیں تو موصوف اپنے ان ٹیلی مواصلاتی بھاشنوں اور مجمعوں میں پاکستان کی کردار کشی کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے۔ وہ موقع بے موقع' جا و بے جا ہر پروگرام میں اعلانیہ حکومت پاکستان' علماء کرام اور پاکستان عوام کو رگیدتے ہیں۔ قادیانیوں کا فری میسن لاج پورے یورپ' امریکہ اور کینیڈا میں اپنے "امام" کی ان نشریات کو Communicate کروانے کا اہتمام و انصرام کرتا ہے۔ اس کے

لیے وہ سالانہ کروڑوں ڈالرز کا خطیر سرمایہ صرف کرتے ہیں۔ بر سبیل تذکرہ میں یہاں پر یہ بھی بتاتا چلوں کہ اپریل ۹۳ء میں جب میاں نواز شریف کے خلاف قادیانی سازش کامیاب ہوئی تو وٹو صاحب جو اس سازش کے سرخیل تھے۔ انہوں نے مرکز کے خلاف ہانگ کانگ کے اسی ٹی وی چینل کے پروگرام Hire کرنے کا اعلان کیا تھا تاکہ یہاں کے عوام کو مرزا طاہر کے فرمودات سے مستفید کیا جاسکے۔

س: آپ نے میاں نواز شریف حکومت کے خلاف غلام اسحٰق خان کے آمرانہ اقدامات کو قادیانی سازش کیسے قرار دیا ہے؟

ج: میاں نواز کی حکومت کی برطرفی کے موقع پر میاں نواز شریف کے خلاف ان کے اپنے دوستوں کے حلقے میں' پنجاب میں جس شخص نے سب سے پہلے اعلان بغاوت کیا' وہ کون تھا؟ کیا ان صاحب کے خلاف قادیانی ہونے کا الزام عائد نہیں کیا تھا؟ کیا یہ صاحب انکار کرسکتے ہیں کہ ان کے والدین قادیانی نہیں ہیں۔" کیا وہ اس بات سے بھی انکار کریں گے کہ ان کے بیوی اور بچے قادیانی نہیں ہیں؟ کیا وہ یہ بتانا پسند کریں گے کہ ان کے بچوں کی شادی جس عمر خان کی اولاد سے ہو رہی ہے' وہ قادیانی نہیں؟ کیا آج L.D.A کا ڈائریکٹر جنرل قادیانی نہیں ہے؟ کیا خالد عمر اور عمر خان قادیانی نہیں؟

آج پنجاب میں افسروں کے تبادلوں کی ہدایات ربوہ ہیڈ کوارٹر سے کیوں آرہی ہیں؟ چیف منسٹر ہاؤس میں مارچ ۱۹۹۳ء سے پہلے' ربوہ سے آنے والی ٹیلی فون کالوں کا دباؤ اتنا زیادہ کیوں نہیں تھا؟ اور آج کیوں ہے؟ صاف ظاہر ہے کہ وہ سمجھتے ہیں کہ پنجاب آج قادیانیوں کے نرغے میں ہے۔۔۔

سرگودھا روڈ پر آج قادیانیوں کی جرات کا یہ حال ہے کہ انہوں نے "قادیان" کے نام سے اپنے گاؤں آباد کر رکھے ہیں۔ اگر آپ کو جی ٹی روڈ پر گوجرانوالہ کی طرف جانے کا اتفاق ہو تو وہاں بھی راستے میں آپ کو اسی نام کا ایک گاؤں دکھائی دے گا۔ جس کا بورڈ میں نے خود اپنی آنکھوں سے گزشتہ دنوں دیکھا ہے' قادیانیوں کے اداروں کی طرف سے شائع ہونے والے جرائد و رسائل کا انداز نگارش اور طرز فکر' ماضی کے گزشتہ ۴۳ سالوں کی بہ نسبت' مسلمانوں کے خلاف آج زیادہ

جارحانہ ہے۔

میاں نواز کی برطرفی کے فوری بعد بیرونی ممالک میں مقیم قادیانیوں نے اپنے اپنے مرکز میں خوشیاں منانے کے لیے جشن چراغاں اور تقاریب کا اہتمام کیوں کیا؟ میاں نواز کو اکتوبر ۹۳ء کے جبری انتخابات میں ناکام بنانے کی کوشش کرنے والے معین قریشی کو پاکستان میں اپنے ساتھ لانے والا ایم۔ایم احمد کون ہے؟ کیا ایم ایم احمد مرزا غلام احمد قادیانی کے اپنے خاندان سے تعلق نہیں رکھتا؟ غلام اسحٰق خان کے ایوان صدر کی تمام باگ ڈور قادیانی مافیا کے ہاتھ میں تھی اور غلام اسحٰق خان قادیانی مافیا کے ہاتھ میں ایک کٹھ پتلی کا کردار ادا کر رہا تھا۔

آج پنجاب میں کیا ہو رہا ہے؟ آپ کے اپنے شہر لاہور میں کس طرح غیرت مند مسلمان طالب علموں کو' قادیانیوں کے خلاف' تنازعات کی زد میں آکر مر جانے والے مقتولوں کے' جھوٹے قتل کے پرچوں میں ملوث کیا جا رہا ہے؟ اگر پنجاب کی حکومت قادیانیوں کے حصار سے باہر ہے تو وہ علامہ اقبال میڈیکل کالج کے ان بے گناہ طالب علموں پر قائم کیے گئے جھوٹے مقدمات کو ختم کیوں نہیں کرتی؟

مجھے تو خدشہ ہے کہ اے یو سٹیم کو ایل۔ڈی اے کا ڈائریکٹر جنرل بنایا ہی اس لیے گیا ہے تاکہ لاہور کی نئی توسیعی ہاؤسنگ سکیموں اور ٹاؤنوں میں صرف قادیانیوں کو پلاٹ الاٹ کیے جائیں ایل ڈی اے میں اب کون پوچھنے والا ہوگا۔ ڈائریکٹر جنرل قادیانی' وائس چیئرمین قادیانی' یہ تو وہی بات ہوئی کہ ---سیاں بھئ کوتوال ڈر کاہے کا۔

س: جن اصحاب کی آپ نے نشاندہی کی ہے وہ تو اپنے قادیانی ہونے کی تردید کرتے ہیں؟

ج: قادیانیوں کی تردید کا یہ انداز رہا ہے کہ وہ برملا کہتے ہیں کہ ہم قادیانی نہیں ہیں۔یہ تردید جغرافیائی زمینی رشتے کے حوالے سے ہوتی ہے کہ وہ قادیان کے رہنے والے نہیں۔ان کے پاس قادیان کی شہریت کو ظاہر کرنے والے کوائف اور دستاویزات نہیں ہیں۔میں نے تو وٹو صاحب کا' وزیراعلیٰ قرار دیے جانے کے بعد "نوائے وقت" میں شائع ہونے والا نعیم مصطفیٰ کا انٹرویو پڑھا تھا۔نمائندہ "نوائے وقت" کے باربار کے پرزور اصرار کے باوجود انہوں نے مرزا غلام احمد پر لعنت نہیں بھیجی

تھی۔ میں تو اس سلسلہ میں صرف اخباری تردیدی بیانوں کا قائل نہیں ہوں۔ جو شخص بھی قادیانی نہیں ہے' اسے کوئی عذر مانع نہیں ہو تا کہ وہ اپنے بارے میں عقیدے کی سطح پر چھائی ہوئی شکوک و شبہات کی دھند کو دور کرنے کے لیے ختم نبوت کے قلعے پر شبخون مارنے والے جعلی نبی پر بر سرعام لعنت بھیجے۔ ایل ڈی اے کے ڈی جی ہو یا وائس چیئرمین یا کوئی اور' اگر ان کا قادیانی مافیا سے کوئی تعلق نہیں تو وہ آئیں اور بادشاہی مسجد میں آکر' فقیہہ شہر اور عوام کے روبرو مرزا غلام احمد پر لعنت بھیجیں اور اپنی اولاد کو بھی ساتھ لائیں۔۔۔ خود کو مسلمان ظاہر کرنے کے لیے کرائے کے بیان بازوں کے بیانات کافی نہیں ہوں گے۔۔۔ اگر قادیانی مافیا سے منسلکہ "نامزد" قادیانی افسران اور دیگر شخصیات بادشاہی مسجد میں' اپنی اولاد سمیت آکر مرزا غلام احمد کو لعنتی قرار دے دیں تو میں انہیں اپنی جیب خاص اور ذاتی خرچ سے کینیڈا کے سیاحتی دورے کی دعوت دوں گا۔

س: کینیڈا میں قادیانیوں کی سرگرمیوں کا کیا حال ہے؟

ج: برطانیہ' امریکہ' کینیڈا اور دیگر یورپی ممالک میں قادیانی یہودیوں کے سرمائے کے زور پر مختلف حیلوں بہانوں سے اپنے پیغام کو پھیلانے کی ناکام کوشش کرتے ہیں۔ بحمد اللہ! ان ممالک میں ہمارے جیسے مسلمان بھی موجود ہیں جو شمع ختم نبوت کے پروانے ہیں جو ان کا مکمل طور پر محاسبہ کرتے ہیں۔ یہاں انہوں نے 'ٹورانٹو میں مسجد نبوی کے ماڈل پر ٦ ملین ڈالر سے اپنا جماعت خانہ بنا رکھا ہے۔ جسے وہ عام مسلمانوں کو دھوکا دینے کے لیے مسجد ہی کا نام دیتے ہیں۔

کینیڈا میں مقبوضہ کشمیر کے کچھ ڈاکٹرز ہیں جو قادیانی ہیں جو یہاں کشمیر کی تحریک آزادی کے حوالے سے ابلاغ عامہ کے ذرائع کو اس پراپیگنڈہ کے ذریعہ گمراہ کرتے ہیں کہ کشمیر کے لوگ صرف آزادی چاہتے ہیں۔ وہ پاکستان کے ساتھ الحاق نہیں چاہتے۔

بھارت کے دوسرے صوبوں اور شہروں سے مسلمانوں جیسے نام رکھنے والی جو بھارتی مخلوق' امریکہ' یورپ اور کینیڈا میں موجود ہے' ان میں سے ٩٠% قادیانی ہیں۔ میں آپ کو یہاں پر یہ بھی حیران کن بات بتاتا چلوں کہ انڈین سول سروس کے ذریعے اسامیوں پر مسلمانوں کے ناموں سے تعینات ہونے والے افسران ٨٨% قادیانی ہیں۔ ان کے نام

چونکہ مسلمانوں کے ناموں سے ملتے جلتے ہیں۔ اس لیے وہ اسلام اور مسلمانوں کے لبادے میں بھارت کے سیکولر اور نیشنلسٹ خیالات کی تبلیغ کر کے سادہ لوح مسلمانوں کو گمراہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ بھارت کے صدر فخرالدین علی احمد بھی اسی فرقے سے تعلق رکھتے تھے۔

ابھی میں نے انڈی پینڈنٹ کشمیر کی موومنٹ کا ذکر کیا تھا۔ اس موومنٹ کے پرچارک مقبوضہ کشمیر کے قادیانی ہیں اور ان کے پس پشت امریکہ کا ہاتھ ہے۔ قادیانی اس تحریک کے لیے اس لیے سرگرم عمل ہیں کہ ان کے خلیفہ مرزا بشیرالدین محمود نے یہ بڑہانکی تھی کہ کشمیر جب بھی فتح اور آزاد ہوگا وہ قادیانی جرنیلوں کے ہاتھوں فتح اور آزاد ہوگا۔ یہاں پر جملہ معترضہ کے طور پر میں یہ عرض کروں کہ پاکستان میں بھی افواج کے اندر جہاں بھی قادیانی افسران موجود ہیں۔ وہ مسئلہ کشمیر کے حوالے سے ہمیشہ Touchy اور Energetic ہوتے ہیں۔ اس کی واحد وجہ اپنے نام نہاد شیطانی خلیفہ کی پیشگوئی کو پورا کرنے اور سچ کر دکھانے کا جنون ہے۔

میں یہ سمجھتا ہوں کہ قادیانیوں کو یہ تو معلوم ہے کہ برصغیر میں موجود ممالک میں ان کے مذموم عزائم کی کھلے بندوں تکمیل کی رتی بھر بھی گنجائش نہ ہے۔ قادیانی پاکستان کے باغی ہیں۔ خان حبیب اللہ خان سابق والی افغانستان کے مجاہدانہ نعرہ مستانہ کی وجہ سے وہ افغانستان کو بھی اپنا ملجاو ماویٰ نہیں بنا سکے --- بنگلہ دیش میں ان کے خلاف پہلے ہی سے شدید نفرت کا لاوا دہک رہا ہے --- وسط ایشاء کی نو آزاد مسلم ریاستوں میں جہاد افغانستان کے مثبت اثرات کے تحت قادیانیت کی تبلیغ کے راستے مسدود ہیں --- البتہ وہ اس خطے اور منطقے میں کشمیر پر نگاہیں لگائے ہوئے ہیں کہ یہ ملک اگر مکمل طور پر آزاد ہو تو شاید یہ ان کی پناہ گاہ بن سکے۔ اگر کشمیر کا الحاق پاکستان کے ساتھ ہو گیا تو ان کے تمام سہانے سپنے ٹوٹ جائیں گے اور ان کے مذموم ارادے خاک میں مل کر ملیامیٹ ہو جائیں گے۔

کشمیر کے مسئلہ پر قادیانیوں کے فکر مند ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ مرزا غلام احمد چونکہ صعود مسیح کے قائل نہ تھے۔ بلکہ وہ نعوذ باللہ مرگ مسیح کے قائل تھے۔ ان کا یہ کہنا تھا کہ نعوذ باللہ مسیح کی قبر کشمیر میں ہے --- اب قادیانی یہ چاہتے ہیں کہ کشمیر کی تحریک کو ہاتھ میں لے کر ان کے عواقب و نتائج پر وہ حاوی ہو جائیں اور کل کلاں جب مقبوضہ کشمیر

ان کی خواہش کے مطابق مکمل طور پر ایک الگ علیحدہ آزاد ریاست بن جائے تو وہ کسی قبر کی طرف نشاندہی کر کے یہ کہہ سکیں کہ --- یہ دیکھو! --- نعوذ باللہ مرزا کا کہنا سچ ثابت ہوا اور کشمیر کی پہاڑیوں میں مسیح کی قبر دریافت ہو گئی۔ قبر کی یہ دریافت مرزا کے "الہام" پر مہر تصدیق کے طور پر پیش کی جائے گی۔

ٹورانٹو میں خلیفہ منان نامی ایک قادیانی نے کشمیر کے ایشو پر پمفلٹ تقسیم کیے اور یہ پمفلٹ یہاں کی مساجد میں تقسیم کرنے کی بھی کوشش کی۔ وہ تو یہاں مقیم قیوم قریشی کی مہربانی سے ان پمفلٹوں کی تقسیم کے عمل کو روک دیا گیا۔ اس کتابچے میں خلیفہ منان نے حکومت پاکستان کو بے نقط سنائی تھیں۔ لب لباب یہ تاثر دینا تھا کہ مقبوضہ کشمیر کی تحریک حریت میں پاکستان بے جا مداخلت کر رہا ہے۔ ستم ظریفی دیکھیے کہ موصوف حکومت پاکستان کے پینشن یافتہ ہیں اور پاکستان کو گالیاں بھی دیتے ہیں اور تمام سہولیات سے فائدہ بھی اٹھاتے ہیں --- یہی خلیفہ منان صاحب جو کہ معروف قادیانی ہیں۔ جب بھارت جاتے ہیں تو دہلی میں غاصب کشمیر' قاتل کشمیر مہاراجہ ہری سنگھ کے بیٹے راجہ کرن کی کوٹھی میں معزز مہمان کی حیثیت سے ٹھہرتے ہیں۔ میں سوال کرتا ہوں کہ پاکستان کو گالیاں دینے کی سزا یہی ہے کہ ایسے وطن دشمنوں کو وطن سے دور پنشن کی خطیر رقم باقاعدگی سے ادا کی جاتی رہے؟

ہم سب جانتے ہیں کہ وہ پاکستانی جو ہندوستان کے سیاحتی دورے پر جاتے ہیں' ان کا کشمیر میں داخلہ مکمل طور پر بند ہوتا ہے۔ پاکستانی پاسپورٹ رکھنے والے سیاحوں کو وہ وادی کشمیر کے قریب بھی نہیں پھٹکنے دیتے' ماسوائے قادیانی پاکستانیوں کے۔ وہ قادیانی جو پاکستانی ویزا پر بھارت جاتے ہیں انہیں خصوصی طور پر کشمیر لے جایا جاتا ہے۔ وہاں وہ پاکستانی حکومت کے خلاف نفرت پھیلاتے ہیں اور یہ پراپیگنڈہ کرتے ہیں کہ پاکستان تو خود ٹکڑوں میں بٹنے والا ہے --- کشمیر پاکستان کے ساتھ اپنا الحاق کر کے گھاٹے کا سودا کرے گا۔

بیرونی ممالک میں آنے والے اکثر قادیانی یہاں آ کر یہی شور مچاتے ہیں کہ پاکستان میں انہیں بنیادی انسانی حقوق کے چارٹر کے مطابق ڈیل نہیں کیا جاتا۔ وہ یہاں کے پریس کے سامنے آ کر بیان بازی کرتے ہیں کہ ان کے شہری حقوق تلف اور غصب کیے جا رہے ہیں۔ باوجودیکہ وہ یہاں مکمل طور پر آزاد ہیں۔ وہاں غیر ممالک میں پاکستان کو بدنام کرنے کے لیے خودساختہ' من گھڑت' جعلی اور خانہ ساز مظالم کی کہانیاں سنا کر بین الاقوامی رائے

عامہ کو پاکستان کے خلاف کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ پرسلر ترمیم کے نفاذ کے پیچھے بھی ان ممالک میں زیر زمین سیاسی سرگرمیوں میں ملوث قادیانیوں کا ہاتھ کسی نہ کسی گوشے میں ضرور موجود ہے اور آثار و قرائن کی تحقیق اور تجزیہ کے بعد آپ میری اس اطلاع اور رائے کی تصدیق کریں گے۔

امریکہ' یورپ اور کینیڈا میں مقیم قادیانیوں کی وطن دشمن سرگرمیوں کا اندازہ کرنے کا سادہ سا طریق کار یہ ہے کہ ان کی سفری دستاویزات' پاسپورٹ وغیرہ چیک کیے جائیں تو پتہ چلے گا کہ ان کے پاسپورٹوں پر اسرائیل اور بھارت کے کئی شہروں کے ویزے جاری ہوں گے۔ صاف ظاہر ہے کہ کسی مسلمان پاکستانی کو اسرائیل جانے کی نہ تو اسرائیل کی طرف سے اجازت ہے اور نہ ہی وہ خود اسرائیل کی زیارت کے لیے بے تاب ہوتے ہیں۔

(ہفت روزہ "چٹان" لاہور۔ ۱۰ مارچ ۱۹۹۴ء)



# برطانیہ میں مرزا طاہر احمد کا نیا "اسلام آباد"

تنویر قیصر شاہد

۱۹ دسمبر ۱۹۷۹ء "گارجین" (برطانوی روزنامہ) لکھتا ہے "اس سال کے وسط میں جب بین الاقوامی شہرت یافتہ پاکستانی سائنس دان ڈاکٹر عبدالسلام کو طبعیات میں جوہر کو توڑنے کے نئے اور سستے طریقے دریافت کرنے پر سٹاک ہوم میں نوبل انعام کی نصف رقم سے نوازا گیا تو ان (عبدالسلام) کے روحانی پیشوا مرزا طاہر احمد کے کہنے پر عبدالسلام نے سویڈش اخبار نویس البرٹ نیلٹ کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا "میں سب سے پہلے مرزا غلام احمد قادیانی کا غلام ہوں، پھر مسلمان ہوں اور پھر پاکستانی" اس کے بعد ڈاکٹر عبدالسلام نے اپنی سیاہ اچکن، سفید پگڑی اور پاؤں کے خم دار کڑھائی دار جوتے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "میرا یہ لباس اولاً مرزا قادیانی (غلام احمد) کی مطابعت میں ہے، ثانیاً پاکستانی ہونے کا ثبوت فراہم کرتا ہے۔"

یہی مرزا طاہر احمد، جسے اقلیت قادیانیوں کا چوتھا خلیفہ ہونے کا اعزاز حاصل ہے اور جس نے نوبل انعام یافتہ ڈاکٹر عبدالسلام کو مسلمان پر قادیانی کو ترجیح دینے کا مشورہ دیا، آج کل لندن سے ۶۴ کلومیٹر دور جنوب میں واقع ایک خوبصورت، پرشکوہ اور جدید خطوط پر استوار بستی میں قیام پذیر ہے اور یہی اس کی سازشوں کا مرکز خیال کی جاتی ہے۔ ایکس ایکٹر پر واقع یہ جدید بستی جسے مرزا طاہر احمد نے "اسلام آباد" کا نام دے رکھا ہے، کو دنیا بھر میں بسنے والے قادیانیوں کے نزدیک ربوہ کے بعد دوسرا روحانی مرکز قرار دیتے ہیں۔ ٹل فورڈ کا یہ علاقہ جو کسی زمانے میں لکڑی کی بنی ہوئی بیرکوں پر مشتمل تھا اور جن میں نیوی کے نو آموز کیڈٹ رہائش رکھتے تھے، قادیانیوں کے سربراہ نے ۱۹۸۱ء میں چالیس کروڑ روپے میں خرید کر قادیانیوں کے لیے مختص کر دیا۔ مرزا طاہر احمد جس کا دعویٰ ہے کہ دنیا میں اس کے پیروکاروں کی تعداد دس ملین سے بھی تجاوز کر رہی ہے، نے ٹل فورڈ کے ویران

علاقے کو چند ماہ میں گل و گلزار میں تبدیل کر دیا۔ اس نے کھاتے پیتے قادیانیوں کو ترغیب دی کہ وہ اس علاقے میں مختصر قطعہ اراضی خرید کر رہائش اختیار کریں تاکہ یہاں زیادہ سے زیادہ قادیانی آباد ہو کر' کم از کم برطانیہ میں ایک بااثر طاقت کا موجب بن سکیں' جن کی آواز کو برطانوی باشندے اپنی آواز سمجھیں۔ اس منصوبے پر جلد ہی عمل ہونے لگا اور دیکھتے ہی دیکھتے ٹل فورڈ کا یہ علاقہ قادیانیوں سے بھرنے لگا جہاں اب اڑتیس سو قادیانی گھرانے آباد ہیں۔ ٹل فورڈ میں قادیانیوں' احمدیوں کا یہ مرکز "اسلام آباد" اسرائیلی یہودی دانشوروں کی جائے پناہ بھی بن گیا۔ کہا جاتا ہے آج کل مرزائیوں کے اس "اسلام آباد" میں ۸۵ کے لگ بھگ یہودی دانشور بھی آباد ہیں' جنہیں مرزا طاہر احمد کی خاص سفارش پر آباد کیا گیا کہ ان کا مرزا قادیانی سے گہرا یارانہ بتایا جاتا ہے۔ قادیانی جنہیں بھٹو کے دور میں ختم نبوت تحریک کے دباؤ پر اقلیت یعنی غیر مسلم قرار دیا گیا' کھل کر اور ہر طرح کے خوف سے آزاد ہو کر "اسلام آباد" میں اسلام کے خلاف یہودی دانشوروں کے مشورہ پر عمل کرتے ہوئے ملت اسلامیہ میں مکروہ اور مذموم سازشوں کا جال بچھانے اور انارکی پھیلانے میں مصروف عمل ہیں۔ مرزا طاہر احمد جو ضیاء الحق مرحوم کے دور میں (۱۹۸۴ء میں) ملک دشمن سرگرمیوں سے پردہ اٹھنے پر اور اس خوف سے کہ مسلمانان عالم بالخصوص پاکستانی مسلمان اسے ان سرگرمیوں پر معاف نہیں کریں گے' یہ شخص نہایت خفیہ طریقے سے لندن فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔ کہا جاتا ہے کہ لندن پہنچنے کے تیسرے دن مرزا طاہر اسرائیل گیا جہاں اس نے بائیس دن قیام کیا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ انہی دنوں میڈرڈ (سپین) میں چھ مسلمانوں کا بہیمانہ قتل بھی طاہر احمد کے ایماء پر ہوا کہ انہوں نے میڈرڈ کے معروف اخبار "سیمنش پیپل" میں احمدیوں اور قادیانیوں کی اس سازش سے پردہ اٹھایا' جس میں قادیانی سادہ لوح مسلمانوں کو مالی اور سماجی مسائل میں الجھا کر ایمان کی دولت سے محروم کرنے کے کئی پروگراموں پر عمل پیرا تھے۔ ("جورڈن ٹائمز" مئی ۱۹۸۷ء)

ایشیا ویک جون ۱۹۹۰ء کے مطابق مرزا طاہر احمد نے ۶۱ برس قبل مشرقی پنجاب کے ایک متوسط زمیندار گھرانے میں جنم لیا تھا آج قادیانیوں ہی میں نہیں' دنیا کے ان اکتالیس امراء میں ان کا شمار ہوتا ہے۔ ان کی دولت کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔ مرزا طاہر احمد نے جس گھر میں آنکھ کھولی' وہاں اس کے علاوہ اس کے اکیس ۲۱ بہن بھائی بھی اس قلیل روٹی کو

کھانے والے تھے جو سب کا پیٹ بھرنے سے قاصر تھی۔ اس کے باپ کی نو عدد بیویاں تھیں۔ جنہوں نے اپنے شوہر کو تیرہ بیٹے اور نو بیٹیاں دیں۔ مرزا طاہر احمد جو تعلیمی میدان میں درمیانے درجے کا طالب علم تھا' نے پنجاب یونیورسٹی سے گریجویشن کرنے کے بعد لندن کے اورینٹیل سکولز اینڈ افریقن سٹڈیز میں داخلہ لیا جہاں وہ کئی برس زیر تعلیم رہا لیکن مسلسل ناکام ہوتا رہا۔ بالآخر تنگ آکر انتظامیہ نے اسے اپنے ادارے سے نکال دیا۔ اس کے ہم جماعتوں کا کہنا ہے کہ اس کی تعلیم پر کم اور عورت اور شراب پر زیادہ توجہ رہتی تھی۔ لندن میں سوہو کا علاقہ جہاں شراب اور عصمت فروش عورتوں کی بھرمار ہے' طاہر صاحب کا پسندیدہ مرکز تھا۔ کئی برس بعد اس کے ایک کلاس فیلو نے جو آج کل "وال سٹریٹ" اخبار سے وابستہ ہے' اس سے انٹرویو کے دوران جب یہ پوچھا کہ تم زمانہ طالب علمی میں اتنی کثرت سے شراب کا استعمال کیوں کرتے تھے تو مرزا طاہر احمد نے ہلکا سا قہقہہ لگاتے ہوئے کہا کہ اس لیے کہ یہ ہمارے جد اعلیٰ (مرزا غلام احمد قادیانی) کی سنت ہے اور میں اس سنت سے انحراف کیسے کر سکتا تھا۔ اکسٹھ سالہ مرزا طاہر احمد جس کی داڑھی اور سر کے بال سیاہ خضاب کے استعمال سے جامنی رنگ کے ہو رہے ہیں' دنیا کی ہر نعمت اس کے قدموں میں سجدہ ریز ہے' سوائے دین حنیف پر ایمان لانے کے! کسی زمانے میں وہ سکوائش کا اچھا کھلاڑی تھا اور پولو پرنس آف ایڈنبرا کے ساتھ کھیلا کرتا تھا۔ ان دنوں اس کی صحت قابل رشک تھی مگر عورت اور شراب کی کثرت نے اس کا چہرہ ہی نہیں' جسم بھی بگاڑ کر رکھ دیا۔ مرزا طاہر احمد جس کا کہنا ہے کہ مجھے نماز کے مقابلے میں باورچی خانے میں بیوی کے لیے کھانا پکانے میں زیادہ سرور ملتا ہے۔ آج کل راتوں کو لندن کے مضافات ومبلڈن کے ایک پر شکوہ محل میں ٹہلتا نظر آتا ہے۔ اس نے کئی شادیاں کر رکھی ہیں۔ جن کی اولادوں کی اولادیں بھی جوان ہو چکی ہیں۔ لیکن ومبلڈن کے محل میں رہائش پذیر آصفہ اس کی محبوب اہلیہ ہے' جس کی دو بیٹیاں ہیں جن کی عمریں اٹھارہ اور بیس سال کے درمیان ہیں' اس کی پوری زندگی کا سرمایہ ہیں۔

لندن کے جنوب سے ۶۴ کلو میٹر دور واقع "اسلام آباد" میں مرزا طاہر احمد سال کے سات مہینے جم کر بیٹھتا ہے۔ ہر اگست میں یورپ کے آباد قادیانیوں کا سالانہ میلہ یہاں منعقد ہوتا ہے۔ گزشتہ سال اس میلے میں بیس ہزار قادیانیوں نے شرکت کی۔ یہ میلہ جسے قادیانی

"حج اصغر" کا نام دیتے ہیں' فقط مرزا طاہر احمد کے چہرے کا دیدار کرنا ہے۔ "اسلام آباد" کی اس انگلستانی قادیانی ریاست میں دنیا کا سب سے جدید ترین پریس کام کرتا ہے جسے نیویارک کی ففتھ ایونیو کی تاجر برادری کے یہودی چیئرمین ڈیوڈ سلم نے مرزا طاہر احمد کی سالگرہ پر ۱۹۸۵ء میں تحفے میں دیا تھا۔ جسد ملت اسلامیہ کا یہ ناسور دنیا کے ہر اس خطہ میں جہاں اسلام کی برتری کے کچھ آثار نظر آتے ہوں' اپنے ایجنٹ بھیجنا نہیں چھوڑتا۔ واقعہ یہ ہے کہ مالی میں ۱۹۸۳ء میں جن تین ہزار ملاوی بدھوں نے اسلام قبول کیا تھا' ان میں نصف سے زائد کو دوبارہ بدھ بنانے میں طاہر کے ایجنٹوں نے مرکزی کردار ادا کیا۔ اکتوبر ۸۳ء "وال سٹریٹ" کے نمائندے اور اپنے دوست کو انٹرویو دیتے ہوئے مرزا طاہر احمد نے کہا تھا "ہمیں بھٹو نے اقلیت قرار دیا تو ساتھ ہی اس نے ہمیں یہ یقین بھی دلایا کہ یہ چند روز کی بات ہے' گرد بیٹھ جائے گی تو سارا معاملہ میں تم لوگوں کے حق ہی میں کروں گا..... لیکن بعد ازاں پاکستان کے بعض ملاؤں جن کی رہنمائی مولانا مفتی محمود اور نیازی کر رہے تھے' نے بھٹو کو یہ موقع ہی نہ دیا کہ وہ ہمارا ساتھ دے' حالانکہ دل سے وہ ہمارے ساتھ تھا۔ پھر جب جولائی ۷۷ء میں بھٹو کو زبردستی اقتدار سے محروم کر کے فوجی آمر ضیاء الحق بر سر اقتدار آیا تو ہمارا ساری امیدیں خاک میں مل گئیں۔ ضیاء الحق نے ہم پر سب سے زیادہ ظلم ڈھایا۔ اس نے ہمارے مسلمان کہلوانے کے حق کو بھی غصب کر لیا کہ اب ہم پاکستان میں مسلمان نہیں کہلا سکتے' نہ لکھ سکتے ہیں۔ اس نے ہماری مساجد کو عبادت گاہیں قرار دے دیا۔ وہاں کلمہ (طیبہ) مٹا دیا گیا تو کیا ہم ان سب چیزوں کو فراموش کر دیں گے؟ ہم بدلے کے لیے کچھ نہ کچھ تو کرتے ہی رہیں گے۔" پاکستان میں کلیدی عہدوں پر فائز بعض قادیانیوں کو ان کے عہدوں سے ہٹائے جانے کا جواب دیتے ہوئے مرزا احمد طاہر نے کہا "ہمارے لوگ اگر ان عہدوں پر فائز ہیں تو اپنی ذہانت' قابلیت کی بنیاد پر فائز ہیں۔ (ڈاکٹر) عبدالسلام کی شہرت کو بھی یہ پاکستانی مسلمان چبھتی ہوئی نظروں سے دیکھتے ہیں۔ پاکستان کا پہلا وزیر خارجہ (سر ظفر اللہ) بھی ہمارا تھا لیکن بانی پاکستان نے اس پر اعتماد کیا۔ اگر مذہب کی بنیاد پر اکثریتی فرقے پر کوئی اقلیتی ذہن کا آدمی فائز نہیں ہو سکتا تو پھر مانچسٹر کے مسلمان میئر کو بھی ہٹا دینا چاہیے کہ اصول کے تحت تو وہ بھی اکثریتی فرقے عیسائیوں پر حکومت نہیں کر سکتا۔"

مرزا طاہر احمد اس سلسلے کی چوتھی کڑی ہے۔ جسے تخلیق کرنے میں متحدہ ہندوستان پر

قابض برطانوی انگریزوں نے بڑی عرق ریزی اور محنت سے کام لیا تھا۔ قادیانی اپنی تخلیق کے دن سے عالم اسلام کو کمزور کرنے 'اسے زک پہنچانے میں پیش پیش ہیں۔ مسلمان جدھر منہ کرتے ہیں یہ ادھر کو پیٹھ کر لیتے ہیں' بدنام زمانہ مصنف سلمان رشدی نے "شیطانی آیات" (Satanic Verses) لکھی تو پوری دنیا کے مسلمانوں میں غصے کی ایک لہر دوڑ گئی جو ابھی تک دبائی نہیں جا سکی۔ برطانوی مسلمانوں نے سلمان رشدی کے خلاف زبردست جلوس نکالے 'جلسے منعقد کیے اور اس دل آزار کتاب پر پابندی عائد کرانے کا ہر حربہ استعمال کیا۔ ایرانی رہنما آیت اللہ خمینی کے فتوے نے مسلمانوں کو اور بھی ہمت دلائی۔ عالم اسلام کے بچے بچے نے کتاب اور اس کے مصنف کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے صفحہ ہستی سے مٹا ڈالنے کا عہد کر ڈالا۔ لیکن یہ مرزا طاہر احمد ہی تھا' جس نے سلمان رشدی کے حق میں بیانات دیے' انٹرویو ریکارڈ کروائے اور کہا "آیت اللہ خمینی کا یہ فتویٰ کہ سلمان رشدی کو موت کے گھاٹ اتار دیا جائے' سراسر بے بنیاد اور غیر انسانی رویے کی دلیل ہے۔ یہ مسلمان جنونی (Fanatic) ہیں جو ہر بدلی ہوئی آواز کو دبا دینا چاہتے ہیں۔ رشدی کے مسئلے پر برطانوی مسلمانوں نے مظاہرے کر کے اپنے آپ کو ذلیل کروایا ہے۔ میں رشدی کو اپنا بھائی کہتا ہوں۔" برطانوی مسلمانوں کے متفقہ لیڈر شیر اعظم' جنہوں نے سلمان رشدی کو روپوش ہونے پر مجبور کر دیا' کی تحریک پر تبصرہ کرتے ہوئے مرزا طاہر احمد نے یہ مکروہ بیان کیا "شیر اعظم نے سلمان رشدی کے خلاف مسلمانوں کو ابھار کر مسلمانوں کو بھی ذلیل کیا ہے' خود بھی ذلیل ہوا ہے۔"

مرزا طاہر احمد کے اس مذموم بیان پر برطانوی مسلمانوں نے اپریل ۹۰ء کو ومبلڈن میں ایک زبردست احتجاجی مظاہرہ کیا اور طاہر احمد کو گرفتار کرنے کا مطالبہ کیا کہ وہ بھی سلمان رشدی کے کافرانہ عزائم میں برابر کا حصہ دار ہے۔ مرزا طاہر احمد اسی روز اپنے محل کے عقبی دروازے سے بذریعہ کار پہلے "اسلام آباد" پھر وہاں سے فرانس بھاگ گیا اور وہاں جا کر "زیتوگ برگ" اخبار کے ذریعے اپنے بیان کی تردید جاری کر دی۔

(ہفت روزہ "زندگی" لاہور' جلد ۱۱' شمارہ ۱۱)



# میں پاکستان سے کیوں بھاگا؟

## قادیانیوں کے بھگوڑے پیشوا مرزا طاہر کے انکشافات

"ان کے (مسلمانان پاکستان کے) ارادے ایسے ہیں کہ ان کو سوچ کر بھی ایک انسان جس کا دنیا میں کوئی سہارا نہ ہو' اس کی زندگی خراب ہو سکتی ہے۔ اس کے تصور سے ہی انسان کا وجود لرزنے لگتا ہے"۔

"اس دور میں یعنی ۱۹۸۴ء کی جو شرارت ہے' اس میں مکمل سکیم کے تابع پاکستان میں جماعت احمدیہ کو ملیامیٹ کرنے کا ارادہ تھا اور جماعت احمدیہ کی ہر اس انسٹی ٹیوشن' ہر اس تنظیم پر ہاتھ ڈالنے کا ارادہ' جس کو مرکزی حیثیت حاصل ہے۔ چنانچہ انہوں نے سب سے پہلے ایسے قانون بنائے' جن کے نتیجہ میں خلیفہ وقت پاکستان میں رہتے ہوئے خلافت کا کوئی بھی فریضہ سرانجام نہیں دے سکتا...... خلیفہ وقت اگر پاکستان میں السلام علیکم بھی کہے تو حکومت کے پاس یہ ذریعہ موجود ہے اور وہ قانون موجود ہے جس کو بروئے کار لا کر وہ اسے پکڑ کر تین سال کے لیے جماعت سے الگ کر سکتے ہیں۔ اور یہی نیت تھی اور اب بھی ہے---- چنانچہ میرے آنے سے پہلے دو تین دن کے اندر جو واقعات ہوئے ہیں' ان کا ہمیں اس وقت پورا علم نہیں تھا۔ کیونکہ یہ خلافت کے قلع قمع کی ایک بھیانک سازش تھی جس کی پہلی کڑی یہ سوچی گئی تھی کہ خلیفہ وقت اگر اپنے آپ کو کسی طرح بھی مسلمان ظاہر کرے تو اسے فوری طور پر قید کر کے تین سال کے لیے جماعت سے الگ کیا جائے......

آرڈیننس یہ تھے کہ اگر یہ خطبہ دے (آرڈیننس کے دوسرے دن جمعہ تھا) تو خطبہ چونکہ ایک اسلامی کام ہے اور صرف اسی بہانہ پر اس کو پکڑا جاسکتا ہے کہ تم خطبہ دے کر مسلمان بنے ہو۔ تشہد پڑھا ہے۔ اس کے نتیجہ میں پکڑا جاسکتا ہے۔ اگر خطبہ دے تو پکڑو اور اگر خطبہ نہ دے تو پھر کوئی بہانہ تلاش کرو۔ اگر ربوہ کی کسی مسجد میں اذان ہو جائے یا اور کوئی بہانہ مل جائے تو تب بھی اس کو پکڑلو اور آخری آرڈر یہ تھا کہ اگر کوئی بہانہ نہ بھی ملے تو بہانہ تراشو اور پکڑو"۔

"یہ ایک خطرناک سازش تھی اور پھر اس کی اگلی کڑیاں تھیں۔ جن لوگوں کو جھوٹ کی عادت ہو' اور ظلم اور سفاکی کی عادت ہو۔ بقول مرزا طاہر۔

اتنی نہ بڑھا پاکی داماں کی حکایت
دامن کو ذرا دیکھ' ذرا بند قبا دیکھ

(ندیم)

جن کو افتراء پردازی کی عادت ہو وہ کوئی بھی الزام لگاکر' کوئی بھی جھوٹ گھڑ کے پھر خلیفہ کی زندگی پر بھی حملہ کرسکتے ہیں۔ (یعنی قتل کرسکتے ہیں) اور اس صورت میں جماعت کا اٹھ کھڑے ہونا اور اپنے قویٰ سے قابو کھو دینا' جذبات سے قابو کھو دینا اور دماغی کیفیات سے بھی نظم و ضبط کا کنٹرول کھو دینا' ایک طبعی بات تھی۔ ناممکن تھا کہ جماعت ایسی حالت میں کہ ان کو پتہ ہے کہ:

خلیفہ وقت کلیتاً ایک معصوم انسان ہے۔ ان باتوں میں ہماری جماعت پڑی نہ پڑ سکتی ہے۔ اس پر جھوٹا الزام لگا کر ایک بدکردار انسان اسے موت کے گھاٹ اتار دے' ناممکن تھا کہ جماعت اسے برداشت کرسکتی"۔

"میرے دل میں بڑے زور سے یہ تحریک ڈالی کہ جس قدر جلد ہو' اس ملک سے تمہارا نکلنا خلافت کی حفاظت کے لیے ضروری ہے"۔ (خلاصہ بیان مرزا طاہر' ۲۸.۱۲.۸۴ بمقام پیرس' فرانس)

ہم نے مرزا طاہر کا یہ بیان قادیانی جماعت کے مبلغ ہادی علی چودھری کی کتاب حصار امن و ایمان و یقین" سے لیا ہے۔ اور اس کتاب کو مرزا طاہر کی خوشنودی حاصل ہے۔ چنانچہ مرتب خود لکھتا ہے:

"اس عاجز کو اس اہم اور بنیادی عنوان پر کچھ مواد جمع کرنے کی توفیق ملی ہے۔ جس کو سیدی و مطاعی حضرت خلیفہ المسیح الرابع......کی خوشنودی حاصل ہے"۔ (ص ا' ص ۲)

حصار اس دیوار کو کہا جاتا ہے جو چاروں طرف حفاظت کے لیے کھینچی جائے۔ گویا قادیانی خلافت ایک حفاظتی دیوار ہے جو قادیانیوں کی حفاظت کر رہی ہے۔ مصنف کے نزدیک "مسند خلافت پر متمکن وجود ناقابل تسخیر ہوتا ہے"۔ (ص ۵)

اس کے بعد مصنف قادیانی خلافت کو قلعہ اور امن کا نشان قرار دیتے ہوئے لکھتا ہے:

"پس خلافت وہ قلعہ ہے جس کی فصیلیں خوف کی دسترس سے بلند تر ہیں۔ وہ خوف خواہ منافقت کا ہو یا عداوت کا' جنگ کا ہو یا سیاست کا' کسی گروہ کی طرف سے ہو یا بادشاہت کی طرف سے' ہر حال میں خلافت امن کا نشان ہے۔ (ص ۱۴)

بعد ازاں خلافت کو حصار قرار دیتے ہوئے لکھتا ہے:

"خلافت ایک حصار ہے جو طاغوتی حملوں اور دشمنوں کے شیطانی ارادوں سے جماعت کو محفوظ و مصئون رکھتا ہے"۔ (ص ۲۵)

مزید لکھتا ہے:

"منصب خلافت جامع جملہ برکات الیہ ہے جو خلافت سے وابستہ ہو جاتا ہے' ملائکہ اللہ کی حفاظت میں آجاتا ہے۔ وہ سوتا ہے تو فرشتے اس کے لیے جاگتے رہتے ہیں۔ وہ دشمن سے بے خبر ہوتا ہے تو فرشتے اس کے لیے دفاع کر رہے ہوتے ہیں" (ص ۲۷)

جو خلیفہ ہوتا ہے' اس کی دعائیں حتمی طور پر قبول ہوتی ہیں۔ چنانچہ مصنف کتاب مرزا محمود کی منصب خلافت (ص ۳۲) نامی کتاب کے حوالے سے یہ عبارت نقل کرتا ہے:

"اللہ تعالیٰ جب کسی کو منصب خلافت پر سرفراز فرماتا ہے تو اس کی دعاؤں کی مقبولیت بڑھا دیتا ہے۔ کیونکہ اگر اس کی دعائیں قبول نہ ہوں تو پھر اس کے اپنے انتخاب کی ہتک ہوتی ہے" (۲۷)

## مرزا طاہر کے بیان پر ایک نظر

آیئے سب سے پہلے مرزا طاہر کے بیان یا دوسرے لفظوں میں بھاگنے کی وجوہات پر

نظر ڈالتے ہیں۔ مرزا طاہر کے بیان کے اہم نکات یہ ہیں:

۱۔ انہوں نے ایسے قانون بنائے کہ وہ اپنا فریضہ انجام نہیں دے سکتے تھے۔

۲۔ السلام علیکم کہنے' تشہد پڑھنے' خطبہ دینے پر انہیں گرفتار کیا جا سکتا تھا۔

۳۔ تین سال تک انہیں قید میں رکھ سکتے تھے۔

۴۔ بہانہ نہ بھی ہوتا تو گرفتاری کے لیے بہانہ تراش سکتے تھے۔

۵۔ جھوٹا الزام لگا کر کسی "بدکردار انسان" سے قتل بھی کرا سکتے تھے۔

مرزا طاہر کے ان انکشافات سے ظاہر ہوتا ہے کہ مرزا طاہر مندرجہ بالا وجوہات یا خطرات کی وجہ سے ملک سے بھاگنے پر مجبور ہوا۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ مذکورہ کتاب "حصار امن" میں قادیانی مصنف نے "خلیفہ کی جو صفات بیان کی ہیں' ان کے مطابق خلیفہ:

۱۔ ناقابل تسخیر ہوتا ہے۔

۲۔ ایسا قلعہ ہے جس کی دیواریں خوف کی دسترس سے بلند تر ہیں۔

۳۔ وہ حصار ہے جو محفوظ و مصئون رکھتا ہے۔

۴۔ اس کی دعائیں قبول نہ ہوں تو اس کے انتخاب کی توہین ہے وغیرہ وغیرہ۔

جب قادیانیوں کا خلیفہ اتنی غیر معمولی روحانی قوت کا مالک ہوتا ہے تو وہ اپنی روحانی قوت پاکستان میں رہ کر استعمال کر سکتا تھا۔ اول تو اس کو غیر معمولی روحانی قوت کی وجہ سے گرفتار کیا ہی نہیں جا سکتا تھا۔ اگر بالفرض گرفتار کرنے والوں کی روحانی قوت مرزا طاہر کی روحانی قوت کو شکست دے ڈالتی تو جیل کی آہنی سلاخیں مرزا طاہر کی ایک پھونک سے پگھل سکتی تھیں۔ اور اس کی دیواریں ریت کے مادھو کی طرح ایک ٹھوکر سے گر سکتی تھیں۔

جیسا کہ میں نے حوالے سے لکھا کہ ہادی علی چودھری کی کتاب کو مرزا طاہر کی خوشنودی کا تمغہ ملا ہوا ہے۔ اس لیے اس میں جو کچھ لکھا ہوا ہے' وہ قادیانیوں کے لیے حجت ہے اور اس پر ایمان لانا قادیانیوں کے لیے فرض ہے۔ اب میرا:

۱۔ مرزا طاہر سے

۲۔ ہادی علی چودھری' مصنف کتاب سے

۳۔ تمام قادیانیوں سے سوال ہے کہ:

جب مرزا طاہر اتنی غیر معمولی روحانی قوت کا مالک تھا' بلکہ (بقول قادیانیوں کے) ہے تو وہ بھاگ کر کیوں گیا اور اگر اس کا بھاگنا درست ہے تو پھر بات واضح ہے کہ اسے خلیفہ اور امام سمجھنا ہی غلط ہے۔ کیونکہ اس نے بھاگ کر اپنے کردار سے ثابت کر دیا کہ اس میں روحانی قوت سرے سے ہے ہی نہیں۔

جہاں تک ہمارا یعنی اہل اسلام کا تعلق ہے تو وہ مرزا قادیانی ہو یا حکیم نور دین بھیروی ہو' مرزا محمود ہو' ناصر ہو یا مرزا طاہر' ان سب کو ملعون' مردود' کافر' مرتد اور زندیق سمجھتے ہیں جبکہ ایسے لوگوں میں روحانیت تو کیا انسانیت بھی نہیں ہوتی۔ البتہ قادیانی حضرات کو یہ بات ضرور سوچنی چاہیے کہ آخر ناسمجھی اور جہالت کی وجہ سے وہ قادیان کی اس رائل فیملی کے ہاتھوں میں کب تک کھلونا بنے رہیں گے۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی' جلد ۷' شمارہ ۳۷)

# سر ظفراللہ خان کا شرمناک کردار

یہ بات مسلمہ ہے کہ کسی ملک کی نیک نامی اور بدنامی میں اس ملک کی خارجہ پالیسی کو اولین حیثیت حاصل ہے۔ اور جتنی اس کی خارجہ حکمت عملی کامیاب ہوگی' اتنی ہی اس ملک کی اقتصادی و معاشرتی ترقی کے ساتھ ساتھ اس کی دفاعی پوزیشن بھی مضبوط ہوگی۔ گویا خارجہ پالیسی کو امور مملکت میں تقریباً تمام شعبوں پر سبقت حاصل ہے۔ آج ہم جب اپنے گردوپیش اور خطہ عالم پر نظر دوڑاتے ہیں تو وہ ممالک جن کی خارجہ پالیسی اور فارن ڈپلومیسی کامیاب ہے' وہ قومیں اور مملکتیں روبہ ترقی ہیں۔ لیکن یہ ترقی اور عروج تب ممکن ہے جب اس ملک کے پالیسی ساز انتہائی زیرک' قابل اور عالمی سیاست سے آشنا ہونے کے ساتھ ساتھ اپنے ملک اور قوم کے ساتھ ان میں انتہائی عقیدت' خلوص اور جذبہ حب الوطنی کی روح موجود ہو۔ اسی ولولے سے سرشار قوتیں ہی قوم کی کشتی کو ساحل مراد تک پہنچا سکتی ہیں۔

بدقسمتی سے ہمارے ملک میں دوسرے شعبوں کی طرح یہ شعبہ بھی کوئی خاطرخواہ نتیجہ برآمد نہ کرسکا اور نہ ہی پچاس سال گزرنے کے باوجود اس کی کارکردگی قابل رشک تو بہت دور کی بات ہے' حوصلہ افزا رہی جو کہ ہماری بدقسمت قوم اور حرماں نصیب ملک کے لیے ایک بہت بڑا لمحہ فکریہ ہے اور اس کی بنیادی وجہ بالکل واضح ہے۔ جو لوگ تحریک پاکستان اور تقسیم برصغیر کے عمل سے واقف ہیں' ان کو یہ بات بخوبی معلوم ہے کہ ارض پاکستان کے منصہ شہود پر نمودار ہوتے ہی ایک ایسا شخص اس اہم ترین وزارت پر براجمان ہوا' جو عالمی استعمار کا ایجنٹ' سامراجی قوتوں کا زرخرید غلام اور امت محمدیہ ﷺ کا نہ

صرف دشمن بلکہ مرزائے قادیان کی نبوت کاذبہ کا پر جوش مبلغ اور سرگرم داعی تھا۔ جب اس کے ناپاک ہاتھوں ہماری خارجہ پالیسی کی بنیاد رکھی گئی اور اس کا سنگ افتتاح اس صیہونی گماشتے نے رکھا تو ظاہر ہے

خشت اول چوں نہد معمار کج
تاثریا می رود دیوار کج

کے مصداق وہی ہوا۔ جس کا مشاہدہ ہم گزشتہ کئی برسوں سے کر رہے ہیں۔ ملک تو آزاد ہوا لیکن آزاد خارجہ پالیسی کے لیے آج تک ہم منتظر اور چشم براہ ہیں۔ آنجہانی سر ظفراللہ خان کو "یار لوگ" مافوق الفطرت دماغ والا انسان ثابت کرنے کی کوشش کر رہے ہیں' اور اس کو ایک نابغہ (Genius) کے طور پر پیش کرنے کی سعی لاحاصل میں مصروف ہیں۔ بعض لوگوں کے خیال میں محمد علی جناحؒ بانی پاکستان کو اس بات پر مجبور کیا گیا تھا کہ وہ سر ظفراللہ خان کو پاکستان کی اولین وزارت خارجہ کا قلمدان سپرد کر کے اس عظیم اعزاز کا مستحق ٹھہرائے۔ چنانچہ انہوں نے بادل ناخواستہ اس کو اس غیر معمولی عہدے کے لیے نامزد کیا۔ جس کی سزا آج تک ہماری قوم بھگت رہی ہے حالانکہ اس کا شرمناک کردار تقسیم اور باؤنڈری کمیشن کے وقت الم نشرح ہو چکا تھا۔

کشمیر کے بارے میں بانی پاکستان محمد علی جناح نے کہا تھا کہ "کشمیر پاکستان کی شہ رگ ہے" کیونکہ پاکستان میں بہنے والے تمام دریاؤں کا سرچشمہ کشمیر ہے اور اسے تاریخی اور جغرافیائی اعتبار سے بھی پاکستان کا حصہ ہونا چاہیے۔ لیکن جن دنوں حد بندی کمیشن پاکستان اور بھارت کی حد بندی اور علاقوں کی تعین میں مصروف تھا' کانگریس اور مسلم لیگ کے نمائندے اپنا اپنا موقف پیش کر رہے تھے اور پھر مزے کی بات یہ ہے کہ مسلم لیگ کی طرف سے سر ظفراللہ خان وکالت کے فرائض انجام دے رہا تھا۔ انہی دنوں قادیانی جماعت کی طرف سے الگ محضرنامہ کمیشن کو پیش کیا گیا جس میں مرزائیوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کے مولد قادیان کو ویٹیگن سٹی (VitigenCity) قرار دینے کا مطالبہ کیا۔ قادیانیوں نے ریڈ کلف کمیشن کو اپنا نقشہ بھی پیش کیا' جس میں انہوں نے اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ ظاہر کیا۔ قادیانی جماعت نے یہ نقشہ ۱۹۴۰ء میں تیار کیا تھا۔ حد بندی کمیشن کو الگ میمورنڈم پیش کرنے کا افسوس ناک پہلو یہ تھا کہ سر ظفراللہ خان ایک طرف تو مسلم لیگ کی

وکالت کر رہا تھا اور دوسری طرف اس کی جماعت نے الگ محضرنامہ کمیشن کے سامنے رکھا تھا جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ مرزائیوں کا یہ مطالبہ تو تسلیم نہیں کیا گیا کہ قادیان کو ویٹیکن سٹی (Vitigen City) قرار دیا جائے۔ البتہ باؤنڈری کمیشن نے مرزائیوں کے محضرنامہ سے فائدہ اٹھاتے ہوئے احمدیوں کو مسلمانوں سے خارج کر کے گورداسپور کو مسلم اقلیت کا ضلع قرار دے کر اس کے اہم علاقے بھارت میں شامل کر دیے۔ اس طرح نہ صرف یہ کہ گورداسپور کا ضلع پاکستان کے حصہ میں نہیں آیا بلکہ بھارت کو کشمیر کے لیے راستہ بھی مل گیا۔ جس کا نتیجہ آج ہمارے سامنے ہے۔

چنانچہ سید میر نور احمد سابق ڈائریکٹر تعلقات عامہ اپنی یادداشتوں "مارشل لاء سے مارشل لاء تک" میں رقم طراز ہیں:

"لیکن اس سے یہ بات واضح ہو گئی کہ ایوارڈ پر ایک مرتبہ دستخط ہونے کے بعد ضلع فیروزپور کے متعلق جن میں سترہ (۱۷) اور انیس (۱۹) اگست کے درمیانی عرصہ میں ردوبدل کیا گیا اور ریڈ کلف سے ترمیم شدہ ایوارڈ حاصل کیا گیا۔ کیا ضلع گورداسپور کی تقسیم اس ایوارڈ مین شامل تھی، جس پر ریڈ کلف نے ۸ اگست کو دستخط کیے تھے۔ یا ایوارڈ کے اس حصہ میں بھی ماؤنٹ بیٹن نے نئی ترمیم کرائی..... ضلع گورداسپور کے بارے میں ایک اور بات قابل ذکر ہے، اس کے متعلق چودھری ظفراللہ خان جو مسلم لیگ کی وکالت کر رہے تھے، خود بھی ایک افسوس ناک حرکت کر چکے تھے۔ انہوں نے جماعت احمدیہ کا نقطہ نظر عام مسلمانوں سے (جن کی نمائندگی مسلم لیگ کر رہی تھی) جداگانہ حیثیت میں پیش کیا۔ چنانچہ معروف مسلم لیگی رہنما میاں امیرالدین نے اس بات کا اعتراف کیا کہ باؤنڈری کمیشن کے موقع پر ظفراللہ خان کو مسلم لیگ کا وکیل بنانا مسلم لیگ کی بہت بڑی غلطی تھی۔ جن کے ذمہ دار خان لیاقت علی خان اور چودھری محمد علی تھے۔ اس نے پاکستان کی کوئی خدمت نہیں کی، بلکہ پٹھان کوٹ کا علاقہ اس کی سازش کی بنا پر پاکستان کے بجائے ہندوستان میں شامل ہوا"

(بحوالہ قادیانیت کا سیاسی تجزیہ) جملہ معترضہ کے طور پر فارسی کا ایک مشہور شعر مجھے یاد آ رہا ہے کہ

گر بہ میر و سگ وزیر و موش را دیواں کنند
ایں چنیں ارکان دولت ملک را ویراں کنند

پاکستان کی پہلی کابینہ میں بھی کچھ یہی صورت حال تھی۔ سرڈگلس گریسی آزاد اور خود مختار پاکستان کی فوج کا کمانڈر ان چیف' سردار جوگندر ناتھ منڈل وزیر قانون اور سر ظفراللہ وزیر خارجہ۔ کیا ایسی کابینہ سے ملک و قوم کی تعمیرو ترقی کی توقع کی جاسکتی تھی؟

ہم کو ان سے وفا کی ہے امید
جو نہیں جانتے وفا کیا ہے؟

یہ تو تھی مملکت خداداد پاکستان کے پہلے وزیر خارجہ کی تقسیم ملک کے وقت شرمناک کردار کی ایک ادنیٰ جھلک۔ ذرا غور فرمایئے کہ کیا ایسا شخص اس اہم عہدے کے قلمدان کا اہل ہے؟ ہرگز نہیں۔ لیکن کیا کیا جائے مشہور مصرعہ ہے

"ہر شاخ پہ الو بیٹھا ہے انجام گلستاں کیا ہو گا؟"

کیا اس لیے ہزاروں مسلمانوں کے خون کی ندیاں بہائی گئیں؟ ہزاروں عفیفات کی عصمتیں لٹیں' ہزاروں بچے یتیم ہو گئے' ہزاروں جوانوں نے جام شہادت نوش کیا اور کئی سرپھرے دار و رسن پر جھول گئے۔ ہزاروں سہاگ "اجڑ" گئے' کتنے بے گناہ تہہ تیغ کر دیے گئے۔ کتنوں کے سرنیزوں کی انیوں پر لہرائے گئے' کتنے بچوں کے پیٹ برچھیوں سے چاک کر دیے گئے اور مسلمان قوم نے یہ تمام مظالم اس لیے خندہ پیشانی سے جھیلے کیونکہ ان کے سامنے ایک مقصد تھا۔ ایک آرزو تھی' ایک دلی تمنا تھی کہ نئی مملکت میں اسلام کا بول بالا ہو گا۔ ہم نہ سہی' ہماری نسلیں اور ہمارے بچے اسلام اور شریعت کی بہاریں دیکھیں گے۔ اگر ان سرفروشوں کو یہ معلوم ہوتا کہ ہماری قربانیوں کا ثمر اس طرح ظہور پذیر ہو گا تو پھر وہ کبھی بھی اتنی بھاری قیمت ادا کرنے پر تیار نہ ہوتے۔

اگر یہ جانتے چن چن کے ہم کو توڑیں گے
تو گل کبھی نہ تمنائے رنگ و بو کرتے

بہرحال یہ تو درمیان میں سخن گسترانہ بات آئی۔ اب چودھری کے کارہائے نمایاں کی ایک تصویر دوران وزارت خارجہ قارئین کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ دوران وزارت خارجہ آپ نے زیادہ وقت بیرون ملک گزارا اور پارلیمنٹ میں آنے سے کتراتے رہے۔ اس دوران آپ نے پاکستان کے نقطہ نظر سے ہٹ کر اپنے غیر ملکی آقاؤں کے حکم اور اپنی قادیانی جماعت کے زاویہ نگاہ سے خارجہ پالیسی وضع کی۔

وزارت خارجہ سے محب وطن افراد کو نکال کر مخصوص قادیانی وسیع پیانے پر بھرتی کیے اور اسی طرح غیر ممالک میں وزارت خارجہ کے دفاتر مرزائیت کی تبلیغ اور جاسوسی کے اڈوں میں تبدیل ہو گئے۔ اسلامی ممالک سے روابط اور تعلقات بڑھانے کے بجائے یورپی ممالک بالخصوص امریکہ اور برطانیہ سے تعلقات بڑھائے گئے۔ عرب ممالک کے ساتھ رشتہ اخوت کو مستحکم کرنے کے بجائے انہیں پاکستان سے بدظن کرنے اور پاکستان سے دور کرنے کی پالیسی اختیار کی گئی اور عربوں کی جاسوسی کرنے کے لیے مختلف ممالک میں قادیانی سیل قائم کیے گئے۔ برادر ملک افغانستان اور مصر سے جان بوجھ کر تعلقات کشیدہ کیے گئے جس کا خمیازہ آج تک بھگتا جا رہا ہے۔ پاکستان کے جغرافیائی محل وقوع اور وطن عزیز کے دفاعی نقطہ نظر سے ہمسایہ ملک چین کے بجائے امریکہ جیسے خودغرض ملک کے ساتھ دوستی کی پینگیں بڑھائی گئیں۔ مسئلہ کشمیر کو دیدہ دانستہ حل کرنے کے بجائے اور خراب کیا گیا۔ اسی لیے آج تک اس کی سزا ہم بھگت رہے ہیں۔ علاوہ ازیں اپنی جماعت سے وفاداری کا یہ عالم کہ وزیر خارجہ کی حیثیت سے تنخواہ قومی خزانے سے وصول کرتے رہے لیکن اندرون و بیرون ملک کام قادیانی جماعت کے لیے کرتے رہے۔ بحوالہ "قادیانیت کا سیاسی تجزیہ"۔
سر ظفر اللہ خان کے اس گھناؤنے کردار پر ایڈیٹر "نوائے وقت" جناب حمید نظامی نے اپنے غیر ملکی دورے سے واپسی پر اپنے اخبار میں ایک اداریہ تحریر کیا کہ بیرون ملک پاکستان کے سفارت خانے تبلیغ مرزائیت کے اڈے اور ان کے جماعتی دفاتر معلوم ہوتے ہیں۔ سر ظفر اللہ کے دور میں ناقص پالیسی کے باعث ہمیں سیاسی، اقتصادی اور ثقافتی طور پر ناقابل تلافی نقصان پہنچا۔ چونکہ قادیانی جماعت برطانیہ کی خود کاشتہ اور امریکہ کی لے پالک تھی، اس لیے اس نے پاکستان کو یورپی ممالک کا دست نگر اور امریکہ کا اقتصادی بھکاری بنا دیا۔
اقوام متحدہ میں سب سے زیادہ تعداد اسلامی برادری کی تھی جبکہ پاکستان اسلامی ممالک کی سب سے بڑی مملکت تھا۔ اسلامی ریاستوں کے سرخیل ہونے کی حیثیت سے پاکستان کو اسلامی بلاک کی تشکیل و تنظیم کے سلسلہ میں بھرپور کردار ادا کرنا چاہیے تھا۔ لیکن سر ظفر اللہ خان نے پاکستان کے وزیر خارجہ ہونے کی حیثیت سے اسلامی ملکوں کے ساتھ گہرے مراسم مسلسل روابط اور روایتی گرم جوشی کے برعکس سرد مہری کا رویہ اختیار کیے رکھا۔ انہی اسلامی ممالک سے تعلقات استوار کیے گئے جو امریکہ و برطانیہ کے حاشیہ بردار تھے۔

قادیانی جماعت کے نصب العین کے مطابق اسلام دشمنی اور اسرائیل دوستی ظفراللہ خان کے جسم میں خون کے ساتھ گردش کرتی تھی۔

گو عربوں کی جاسوسی کے مشن کا آغاز مرزا بشیرالدین کے دور میں شروع ہو گیا تھا' لیکن چودھری ظفراللہ خان کے دور میں خارجہ وزارت کی آڑ میں قادیانی جماعت کو عربوں کی مخبری اور جاسوسی کا سنہری موقع میسر آیا اور مختلف عرب ممالک کے سفارت خانوں میں قادیانی مہروں کو فٹ کر دیا گیا۔ عربوں کو جب قادیانیوں کے مشکوک کردار اور پراسرار سرگرمیوں کا پتہ چلا تو ان کے نوٹس لینے سے نہ صرف ہمارا قومی وقار مجروح ہوا بلکہ پاکستان کو عربوں میں ہدف تنقید بنایا گیا۔ (قادیانیت کا سیاسی تجزیہ' ص ۴۷۷) صاحبزادہ طارق محمود' مرتب "قادیانیت کا سیاسی تجزیہ" میں ہفت روزہ لولاک' ۷ اپریل ۱۹۷۳ء کے حوالے سے رقم طراز ہیں "جب عرب نمائندے مسئلہ فلسطین کو یو این او میں پیش کرنا چاہتے تھے تو انہوں نے یو این او میں اپنی قرارداد کے حق میں فضا سازگار کرنے کے لیے دوست ملکوں کے نمائندوں سے ملاقاتیں کیں اور اپنی حمایت پر آمادہ کرنے کی کوشش کی۔ اس سلسلے میں وہ چودھری ظفراللہ خان سے بھی ملے اور ان سے تعاون کی التجا کی۔ ظفراللہ خان نے انہیں کہا کہ اگر ان کے امام جماعت اور مرزا بشیرالدین محمود خلیفہ ربوہ' اس بات کی ہدایت کریں گے تو ان کی مدد ضرور کریں گی۔ اس لیے آپ لوگ مجھے کہنے کے بجائے ربوہ میں ہمارے خلیفہ صاحب سے رابطہ قائم کریں۔ بے چارے عرب نمائندوں نے کسی نہ کسی طرح مرزا محمود صاحب سے رابطہ کیا اور ان سے تعاون کی درخواست کی۔ مرزا صاحب نے عرب نمائندوں کو یہاں سے تار دیا کہ ہم نے چودھری ظفراللہ خان کو ہدایت کر دی ہے کہ وہ یو این او میں تمہاری امداد کریں"۔ (صفحہ ۴۷۹)

عرب ڈیلی گیشن نے امریکہ سے قادیانی جماعت کے نام جو تار ارسال کیا' وہ قادیانیوں کے آرگن رسالہ میں شائع ہوا۔ "لیک سیکس" ۶ نومبر۔۔۔ عرب ڈیلی گیشن نے امریکہ سے بذریعہ تار حضرت امام جماعت احمدیہ کا شکریہ ادا کیا کہ انہوں نے اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی میں پاکستان کے ڈیلی گیشن چودھری سر ظفراللہ خان کو مسئلہ فلسطین کے تصفیہ تک یہیں ٹھہرنے کی اجازت دی"۔ (الفضل' ۸ نومبر ۱۹۴۷ء)

سر ظفراللہ خان کے اس بھیانک کردار پر مرزا غلام نبی جانباز لکھتے ہیں:

"یہاں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر چودھری سر ظفراللہ خان حکومت پاکستان کی طرف سے لیک سکس گئے تھے' تو پھر عرب ڈیلی گیشن کا تار حکومت پاکستان کے نام آنا چاہیے تھا نہ کہ مرزا بشیرالدین محمود کے نام۔ اس کے معنی تو یہ ہوئے کہ چوہدری سر ظفراللہ خان نے عرب ڈیلی گیشن کو یقین دلایا تھا کہ میں تو اپنے لیڈر مرزا بشیرالدین محمود کے حکم سے یہاں آیا ہوں۔ نیز اس کے حکم سے یہاں مزید ٹھہر سکتا ہوں ورنہ عرب ڈیلی گیشن کو پاکستان گورنمنٹ سے اجازت لینا چاہیے تھی نہ کہ قادیانی خلیفہ سے (بحوالہ قادیانیت کا سیاسی تجزیہ) محولہ بالا کتاب کے صفحہ ۲۸۴ پر ظفراللہ خان کے دو مزید کارنامے ملاحظہ ہوں:

"جناب محمد نواز' ایم۔ اے بیرون ملک قادیان سازش بے نقاب کرتے ہوئے رقم طراز ہیں:

ظفراللہ خان نے وزارت خارجہ کے کام کو کس طرح چلایا' اس کا اندازہ ذیل کی دو خبروں سے کیجئے۔ پہلی خبر یہ ہے کہ پاکستان کے محکمہ خارجہ کی طرف سے پبلک سروس کمیشن کے صدر مسٹر شاہد سہروردی آج کل انگلستان میں ان امیدواروں سے انٹرویو لے رہے ہیں' جو ہمارے سفارت خانوں میں ملازمت کرنا چاہتے ہیں۔ یہ خبر پاکستان پہنچی تو یہاں کے اخبارات اور عوام نے شدید غم و غصے کا اظہار کیا۔ لیکن حکومت پاکستان نے اس کی کوئی پرواہ نہ کی۔ اسی دوران انکشاف ہوا کہ ہمارے محکمہ خارجہ کے جائنٹ سیکریٹری خیر سے یہودی ہیں اور محکمہ خارجہ کے ۸۰ فیصد ملازمین غیر ملکی خصوصاً انگریز ہیں۔ ایک انگریزی معاصر کی اطلاع کے مطابق یہودی جائنٹ سیکریٹری گریفتھ کوئین تقسیم سے پہلے پنجاب ہائی کورٹ کا ایک رجسٹرار تھا' چونکہ یہ اپنے عہدے کے لحاظ سے ناموزوں انسان تھا' اس لیے اس کو اس سے علیحدہ کر دیا گیا۔

تقسیم ملک کے بعد اس کی قسمت چمکی اور وہ وزارت خارجہ کا جائنٹ سیکریٹری بن گیا۔ چونکہ ماتحت افسران نوجوان اور ناتجربہ کار تھے' اس لیے وزارت خارجہ کا سب سے زیادہ قابل اعتماد افسر خیال کیا جانے لگا۔ جب فلسطین میں یہودی عربوں کے خون سے ہولی کھیل رہے تھے تو اس وقت پاکستان کی وزارت خارجہ کے قابل اعتماد افسر صاحب اسرائیل میں چھٹیاں منا رہے تھے۔ (گارجین بحوالہ کوثر' لاہور ۲۷ دسمبر ۱۹۴۹ء) اس خبر کے ساتھ یہ

انکشاف بھی ملاحظہ ہو۔

"ہمارے مصری سفارتی سٹاف میں دو(۲) نوجوان یہودی لڑکیوں کو ملازم رکھا گیا جس پر مصری عوام اور عربی اخبارات پاکستان سے بہت ناراض ہوئے۔ ان سے پہلے مصر میں پاکستانی سفیر کا پریس اتاشی بھی یہودی تھا"۔ (گارجین' بحوالہ کوثر' لاہور' ۲۷ دسمبر ۱۹۴۹ء)

اسی طرح کے شرمناک واقعات کی ایک لمبی فہرست ہے جس کا یہ مختصر مقالہ متحمل نہیں ہو سکتا۔ البتہ جب ہمارے حکمرانوں نے خواب غفلت سے انگڑائی لی اور کچھ ہوش سنبھالا تو اس وقت پل کے نیچے سے کافی پانی بہہ چکا تھا اور آج تک ہم ان زہریلے اثرات سے جانبر نہ ہو سکے۔ بیرون ملک ہمارے سفارت خانے اور سفراء ملک کے بارے میں کوئی اچھا تاثر قائم نہ کر سکے۔ اس کا اندازہ وقتاً فوقتاً اخباری رپورٹوں اور بیرون ملک پاکستانیوں کے بیانات اور واقعات سے کیا جا سکتا ہے۔ جب تک ان سفارت خانوں کی مکمل تطہیر نہیں ہوتی اور ان کی جگہ قابل' نظریہ پاکستان سے مخلص اور دوسرے اہل افراد کا تقرر نہیں ہو گا' قعر مذلت میں ہم یوں ہی پڑے رہیں گے۔ ماضی قریب میں پاکستان کئی بار اہم موقعوں پر خارجی میدان میں رسوائی سے دو چار ہوا اور ہمارے روایتی بااعتماد دوستوں نے بھی ہمیں تنہا چھوڑ دیا تھا۔ اس کی وضاحت کی ضرورت نہیں۔

جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے کہ سر ظفر اللہ خان کو حکومت پاکستان کی طرف سے وزارت خارجہ کی آڑ میں مرزائیت کی تبلیغ و ترویج کا ایک زریں موقعہ ہاتھ آیا تھا' چنانچہ اس کے چند نمونے ملاحظہ ہوں۔ "قادیانیت کا سیاسی" تجزیہ کے فاضل مرتب نے ایشیاء لاہور ۱۷ دسمبر ۱۹۶۲ء کے حوالے سے لکھا ہے "اس طرح سر ظفر اللہ خان نے اقوام متحدہ میں پاکستان کے مستقل مندوب کی حیثیت سے جزائر غرب الہند کا دورہ کیا اور اس دورہ میں ٹرینڈاڈ میں مرزا صاحب کا آخر الزمان نبی کی حیثیت سے تعارف کرایا" فاضل مرتب آگے لکھتے ہیں کہ سر ظفر اللہ کی انہی کوششوں کا نتیجہ ہے کہ تقریباً ۴۰ ممالک میں قادیانیوں کے ۱۳۲ مشن کام کر رہے ہیں۔ ان میں سے ایک اسرائیل میں بھی ہے۔ اس کے علاوہ ان ممالک سے ان کے ۲۲ اخبارات و رسائل بھی نکلتے ہیں۔ اور ۷۵ کے قریب مدارس کام کر رہے ہیں۔ (۱) ص ۴۸۴' اسی طرح فیصل آبادی کے حوالے سے سر ظفر اللہ کا ایک اور

کارنامہ ملاحظہ ہو

"حکومت ملائیشیا نے پاکستان کے چودھری سر محمد ظفراللہ خان کی کتاب Islams Meaning For Modren Man' یعنی "اسلام کا مفہوم دور جدید کے آدمی کے لیے" کی اپنے ملک میں خرید و فروخت اور درآمد کو ممنوع قرار دیا ہے۔ حکومت کے نزدیک سر ظفراللہ خان کی یہ کتاب ملائیشیا کے سرکاری مذہب اسلام کے عقائد و نظریے کے منافی ہے"۔ (صفحہ نمبر ۷-۵) آخر میں ہم ارباب بست و کشاد سے پاکستان کے پچاس سال مکمل ہونے پر بجائے اس کے کہ "گولڈن جوبلی" کی بیہودہ اور بے فائدہ تقریبات منائی جائیں' اپنی فاش اور عظیم غلطیوں کا ازالہ کرنے کے لیے محاسبہ کرنا چاہیے تاکہ ہم ایک عظیم مسلمان قوم اور اسلامی مملکت کی حیثیت سے اکیسویں صدی میں قدم رکھنے کے قابل ہو جائیں' ورنہ پھر بجائے ترقی و عروج کے تنزل و انحطاط کی طرف ہماری رجعت قہقری اسی طرح جاری رہے گی۔ جس کا نتیجہ ہماری مکمل تباہی کی صورت میں دنیا کے سامنے آجائے گا۔ ولا فعلہا اللہ۔ یہی وقت ہے ہمارے سنبھلنے کا اور "احساس زیاں" کے ادراک کا ورنہ بقول حکیم الامت۔

آخر شب دید کے قابل تھی بسمل کی تڑپ
صبحدم کوئی اگر بالائے بام آیا تو کیا؟

(ماہنامہ "الحق" اکوڑہ خٹک' اگست ۱۹۹۷ء' شمارہ نمبر ۱۳۵)

(از قلم حافظ محمد ابراہیم فانی مدرس دارالعلوم حقانیہ)



# نسیم قادیانی کی اقوام متحدہ میں تقرری

ابھی یہ مسئلہ ملک میں چل رہا ہے کہ ایک متعصب قادیانی کنور ادریس کو صوبہ سندھ کا چیف سیکرٹری مقرر کر دیا گیا ہے۔ اس مسئلہ پر ملک بھر میں مظاہروں کا سلسلہ جاری ہے۔ جمعہ کے اجتماعات میں قرار دادیں پاس ہو رہی ہیں۔ وفاقی وزیر خان بہادر کی اور وفاقی مشیر مذہبی امور کی یقین دہانی کے باوجود معاملہ جوں کا توں ہے۔ اس سلسلہ میں تھوڑی سی بھی پیش رفت نہیں ہوئی۔ یہ مسئلہ حل طلب تھا کہ اخبارات میں یہ خبر شائع ہو چکی ہے اور اس پر احتجاجی بیانات کا سلسلہ بھی جاری ہے کہ سابق سیکرٹری اطلاعات نسیم قادیانی کو حکومت نے اقوام متحدہ میں پاکستان کا مندوب مقرر کر دیا ہے۔

اس تقرری سے عوام میں یہ بحث چل نکلی ہے کہ جب ایک شخص پاکستان پر یقین ہی نہیں رکھتا' ملک کی وحدت و سالمیت کا اپنے الہامی عقیدے (اکھنڈ بھارت) کی بنا پر مخالف ہے تو وہ اقوام متحدہ میں پاکستان کی نمائندگی کیا کرے گا؟ بلکہ وہ تو پاکستان سے زیادہ اپنے ارتداد مذہب قادیانیت کا پرچار کرے گا اور اپنے عہدے سے خوب فائدہ اٹھانے کی کوشش کرے گا۔

جب ظفر اللہ آنجہانی ملک کا وزیر خارجہ تھا تو اس نے ملک کو نقصان پہنچانے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کیا۔ اس نے دنیا بھر میں پھیلے ہوئے تمام پاکستانی سفارت خانے قادیانی جماعت کے دفتر بنا دیے اور وہاں جو ملازم رکھے وہ قادیانی جماعت کے پرزور مبلغ تھے۔ جنہوں نے تنخواہ پاکستان گورنمنٹ سے لی اور کام قادیانی جماعت کا کیا۔

جب کسی شخص کو کوئی اہم منصب سونپا جاتا ہے تو حکومت اس کے نظریات اور

کردار کی چھان پھٹک کرتی ہے۔ کم از کم یہ بات لازمی دیکھتی ہے کہ یہ شخص پاکستان کی سالمیت پر یقین رکھتا ہے یا نہیں۔ نسیم قادیانی کی تقرری کے لیے حکومت نے اتنی زحمت بھی گوارا نہیں کی۔ ہمارے خیال میں جس معیار کی بناء پر اسے اس اہم منصب پر پہنچایا گیا ہے' وہ یہ ہے کہ:

۱۔ نسیم بھٹو مرحوم کے دور میں سیکرٹری اطلاعات رہا۔

۲۔ وہ بھٹو مرحوم اور پیپلزپارٹی کا مداح ہے۔

۳۔ وہ "سیاسی بنیاد" پر ملک چھوڑ کر چلا گیا تھا۔

گویا پیپلزپارٹی کے پیش نظر کسی شخص کے عقائد و نظریات نہیں۔ خواہ مسلمان ہو یا نہ ہو۔ خواہ وہ پاکستان کا دوست ہو یا دشمن' بھٹو مرحوم یا پیپلزپارٹی کا مداح ہونا چاہیے اور یہی ایک بات ایسی ہے جو نہ صرف پیپلزپارٹی کے لیے نقصان دہ ہے' بلکہ ملک اور عالم اسلام کے مسلمانوں کے لیے بھی سراسر نقصان دہ ہے۔ سانپ پھر سانپ ہوتا ہے۔ خواہ وہ چھوٹا ہو یا بڑا۔ نسیم قادیانی بھی ایک سانپ ہے جو اپنے عہدے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کسی بھی وقت ڈس سکتا ہے۔

پھر پیپلزپارٹی کی یہ بھی بھول ہے کہ قادیانی بھٹو مرحوم اور پیپلزپارٹی کے مداح ہیں۔ بھٹو مرحوم کو پھانسی دلوانے والا وعدہ معاف گواہ مسعود محمود قادیانی تھا۔ جہاں تک مدح کا تعلق ہے پیپلزپارٹی اور اس کے راہنماؤں کے متعلق قادیانیوں کا نظریہ یہ تھا:

"یہ سب شرابی' زانی' منشیات کے اسمگلر' مرتشی' بدعنوان' غاصب' متشدد المزاج' لاف زن' شیخی خورے' سوچنے اور سمجھنے کی صلاحیتوں سے عاری' آزادانہ جنسی تعلقات کے عادی' بدکردار' بڑی بے شرمی اور بے حیائی سے شادیاں رچا کر پھر ان عورتوں کو بازار حسن کی زینت بنا دینے والے' پرمٹ' لائسنس اور ویزا فروش' بحری قزاق' مجرمانہ ذہنوں کے حامل' رسہ گیر' قاتل اور قاتلوں کے پشت پناہ' قوم کی بیٹیوں پر دست درازیاں کرنے والے' ناجائز درآمد و برآمد میں ملوث اور کسٹم ڈیوٹی میں ہیرا پھیری کے ذریعہ خزانہ عامرہ کو نقصان پہنچانے والے بھٹو دور کے وہ مفتیان دین و شرع متین ہیں جنہوں نے ستمبر ۷۴ء میں بھٹو کے اقتدار کو دوام بخشنے کی غرض سے خدائے جلیل و قدیر کے تمام احکامات اور حضرت خاتم النبیین ﷺ کے ارشادات مطہرہ کو پس پشت پھینک کر ملک

کے...... کلمہ گو احمدیوں کو بزور سیاست دو اغراض کے لیے "ناٹ مسلم" قرار دیا تھا"۔

(قادیانی رسالہ "لاہور" ۱۱ فروری ۱۹۷۹ء، ص ۱۳)

یہ پیپلز پارٹی اور اس کے حامیوں کے بارے میں قادیانیوں کی "شریفانہ زبان" کا ایک نمونہ ہے۔ اس زبان کے ہوتے ہوئے قادیانیوں کی کسی بھی یقین دہانی یا مدح و توصیف کا اعتبار کرنا سوائے نادانی کے اور کچھ نہیں۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی، جلد ۷، شمارہ ۴۰، از قلم محمد حنیف ندیم)

# سر ظفر اللہ خاں قادیانی کی عرب لڑکی سے شادی کی کہانی

بشریٰ ربانی کے سابق شوہر محمود قزق نے اخبار "الیوم" کے نامہ نگار کو ایک بیان میں بتایا کہ ظفر اللہ خاں نے میری منکوحہ بشریٰ ربانی کو کس طرح خریدا اور جبرا طلاق دلوائی۔

پہلی ملاقات میں ظفر اللہ خاں نے لڑکی سے پوچھا "تیرا کیا نام ہے "لڑکی نے عقیدت وادب سے ہاتھ چوم کر جواب دیا" آپ کی کنیز کو بشریٰ ربانی کہتے ہیں۔"

دمشق میں احمدی خانقاہ نے قادیانی خلیفہ کے اعزاز میں ایک جلسہ کیا جو علاج کے لیے ظفر اللہ خاں کے ساتھ یورپ جارہے تھے۔ میری بیوی بھی اپنی ماں کے ساتھ جلسے میں حاضر تھی تاکہ دوسرے احمدیوں کی طرح ظفر اللہ خاں کا استقبال کرے' اور امیر المومنین کے ہاتھ کو بوسہ دے۔ ظفر اللہ خاں نے خلیفہ سے کچھ سرگوشی کی تو حاضرین نے "امیر المومنین" کو بلند آواز سے فرماتے سنا۔" یہ تو اس خاندان کے لیے سب سے بڑی عزت ہے۔" اور سننے والے سمجھ گئے کہ کس شادی کا ذکر ہو رہا ہے۔ پھر ظفر اللہ خاں نے دمشق کے بڑے قادیانی سردار کے کان میں کچھ کہا تو سردار نے اونچی آواز میں جواب دیا۔ اس کا صرف ایک ہی بھائی ہے۔ اب ظفر اللہ خاں نے بھی اونچی آواز میں گفتگو شروع کردی۔ کہنے لگے کیا اس کا بھائی یہاں دمشق کے پاکستان سفارت خانے میں ملازمت پسند کرے گا اور دوسرے ہی دن میری بیوی کے بھائی محمود ربانی کو سفارت خانے میں عہدہ مل گیا۔

## منگنی اور طلاق

پھر ظفراللہ خاں نے اپنی خاص مجلس میں دمشق کے معزز احمدیوں سے کہا۔ "میں اس لڑکی کو خوش نصیب اور اس کے خاندان کو خوشحال بنا دوں گا"۔ عرض کیا گیا کہ لڑکی اپنے خالہ زاد بھائی سے منسوب ہو چکی ہے۔ جو خلیج فارس کے ایک ملک میں دولت کمانے گیا ہوا ہے۔

ظفراللہ خاں نے برہم ہو کر کہا "یہ کتنا بڑا ظلم ہے کہ اس نازک پھول کو اس خوفناک کانٹے کی گود میں ڈال دیا جائے"۔

عرض کیا گیا "مگر دونوں کا نکاح بھی ہو چکا ہے۔"

ظفراللہ نے اور زیادہ خفگی سے کہا "طلاق کا بندوبست کر دو۔"

عرض کیا گیا "ممکن ہے خود لڑکی آپ کے عمر کے آدمی سے رشتہ جوڑنا پسند نہ کرے اور کہے کہ آپ کی بیوی بھی موجود ہے اور اولاد بھی۔"

ظفراللہ خاں نے جواب دیا:

"میں اپنی بیوی کو طلاق دے دوں گا" اور انہوں نے یہی کیا بھی۔ تاکہ بشریٰ ربانی کو حاصل کر سکیں۔

## دوسری ملاقات

دوسرے دن "حضرت" لڑکی کے گھر پہنچے اور جب وہ چائے لے کر آئی تو اس پر نگاہیں گاڑے ہوئے کہنے لگے۔

"بشریٰ تو کیا کہتی ہے۔ دیکھ ظاہری شکل پر نہ جانا میں آج بھی ------"

بشریٰ کی نظریں شرم سے جھک گئیں اور چہرہ گلابی ہو گیا۔ پھر آہستہ سے کہنے لگی۔

"مالک میں تو حضور کی کنیز ہوں۔"

یہ سنتے ہی ظفراللہ خاں نے جیب سے ایک ڈبیہ کھولی اور ہیرے کا کینٹھا نکال کر خود اپنے ہاتھ سے لڑکی کے گلے میں ڈال دیا۔ پھر اس کی انگلیوں پر ٹکٹکی باندھ دی۔ وہ سمجھ گئی، اس نے اپنا ہاتھ آگے بڑھایا اور انگلی سے میرے نکاح کی انگوٹھی اتار دی۔

تین دن بعد ظفراللہ خاں لاہائی (ہالینڈ) جانے کے لیے تیار ہو گئے' جہاں وہ بین الاقوامی عدالت کے جج ہیں۔ جاتے وقت بشریٰ کی ماں اور بھائی کے ہاتھ میں ایک بڑی رقم دیتے ہوئے حاکمانہ انداز سے فرمانے لگے۔

"دیکھو بشریٰ کی طلاق کا معاملہ جلد سے جلد انجام پا جانا چاہیے۔ خرچ کی پروانہ کرنا۔"

## فریب محبت

میری عقل کچھ کام نہیں دیتی۔ اب تک سمجھ ہی میں نہیں آتا کہ آخر یہ کیا ہوا اور سمجھ میں آئے بھی کیسے۔ میں نے اپنے وجود سے محبت کی تھی اور حق الیقین تھا کہ بشریٰ بھی مجھے سچے دل سے چاہتی ہے۔ ہم دونوں گھڑیاں گن رہے تھے کہ رخصتی کا دن آئے اور ہم دونوں ایک جان ہو جائیں۔ میں خلیج فارس کے علاقے میں بہت دور تھا۔ مگر بشریٰ کے محبت بھرے خطوں سے ڈھارس بندھی رہتی تھی۔ بشریٰ ہر ہفتے کئی کئی خط لکھتی۔ تصویروں کے تراشے بھیجتی۔ یہ دیکھیے تراشے میں ایک جوڑے کی تصویر ہے جو عروسی لباس پہنے ہوئے ہے اور یہ عبارت تراشے پر خود بشریٰ کے قلم سے لکھی ہے۔ "اللہ! ہم دونوں کب ایسا ہی جوڑا پہنیں گے۔" یہ دوسرا تراشہ ہے' دو بچے کھڑے ہیں اور بشریٰ نے اس پر لکھا ہے "خدا ہمیں بھی ایسے ہی بچے دے گا۔"

## قادیانی کیوں ہوا؟

بہت سے خط سنا کر بدنصیب شوہر چپ ہو گیا اور کسی گہرے خیال میں ڈوب گیا۔ پھر قہقہہ اس کے منہ سے پھوٹ پڑا اور اس نے کہا کہ کوئی خیال بھی نہیں کر سکتا تھا کہ بشریٰ کے یہ سب جذبات سراسر فریب تھے اور وہ میرے دل سے صرف کھیل رہی تھی۔ کیا دولت کی طمع اس پر غالب آ گئی۔ میں کیونکر مان لوں' اس نے تو مجھے اس وقت قبول کیا تھا' جب میں بالکل فقیر تھا۔ میں قادیانی نہیں تھا' محض بشریٰ کو حاصل کرنے کے لیے میں نے قادیانیت قبول کی۔ بشریٰ اور اس کا خاندان قادیانی بن چکا تھا۔ ظفراللہ خان قادیانی مذہب کے ایک بڑے رکن ہیں اور میرے دل میں وہم بھی پیدا نہیں ہو سکتا تھا کہ یہی ظفراللہ میرے دل کو

کچل ڈالیں گے اور قادیانیت کے امام اور امیر المومنین اپنے ایک مرید و معتقد کی زندگی اس بے دردی سے اجاڑ کر رکھ دیں گے۔ بے شک اس قسم کی کوئی بات بھی خیال میں نہیں آ سکتی تھی۔ لیکن فلسطین میں ایک کہاوت ہے۔ "گھنی داڑھیوں کی آڑ میں کبھی بندر بھی چھپے ملتے ہیں" اور ظفراللہ کی داڑھی واقعی عجائبات کو چھپائے ہوئے تھی۔

## سب سے بڑا خوش نصیب

محمود قزق نے سلسلہ گفتگو جاری رکھتے ہوئے کہا۔ ۱۹۵۳ء میں' میں نے کتنی کوشش کی کہ لبنان میں کوئی روزگار مل جائے۔ مگر کامیابی نہ ہوئی۔ پھر میں شام چلا آیا اور ایک سکول میں مدرسی مل گئی۔ گرمیوں کی چھٹیوں میں اپنی خالہ سے ملنے دمشق آیا اور خالہ کی لڑکی کو دیکھتے ہی دل دے بیٹھا۔ دوسرے دن بشریٰ کے ساتھ سینما گیا۔ فلم میں ہیرو اور ہیروئن کی شادی دکھائی جا رہی تھی۔ بشریٰ میرے کان میں کہنے لگی "یہ خوشی ہمیں کب نصیب ہوگی۔"

۵۴ء میں ہمارا نکاح ہو گیا۔ میں پھر خلیج فارس کی ایک ریاست میں چلا گیا تاکہ جلد سے جلد بہت سا روپیہ جمع کر کے لوٹوں اور اپنی دلہن کو رخصت کرا لاؤں۔

بشریٰ کے خط دسمبر کے مہینے سے بند ہو گئے۔ آخر ایک خط بہت دنوں کے بعد ملا۔ اس کی عبارت یہ تھی:

"مولانا امیر المومنین دمشق آئے۔ ظفراللہ خاں بھی تھے۔ کس قدر چاہتی تھی کہ تم بھی یہاں موجود ہوتے اور حضرت امیر المومنین کی زیارت کرتے۔"

## طلاق

بشریٰ کے خط نے میرا دماغ اور بھی خراب کر دیا اور میں طرح طرح کے مطلب نکالنے لگا۔ دمشق پہنچتے ہی سیدھا خالہ کے گھر گیا۔ مگر بشریٰ کی انگلی میرے عقد کی انگوٹھی سے خالی تھی۔

میں نے کہا "انگوٹھی اور چوڑیاں غائب ہیں؟"

بشریٰ: "میں آزاد ہوں۔ تم میری خالہ کے بیٹے ہو' اس لیے میں تم سے شادی منظور

نہیں کر سکتی۔"

اس کے بھائی محمود نے مجھ سے کہا۔

"بشریٰ تمہیں پسند نہیں کرتی۔ تم طلاق کیوں نہیں دے دیتے؟"

میں بے اختیار چلا اٹھا "ابھی قاضی کے پاس چلو' طلاق نامہ لکھے دیتا ہوں۔"

قاضی نے جب معاملہ سنا تو خفا ہوئے۔ میں تو غصہ سے بے خود ہو ہی رہا تھا۔ کہا گیا "قاضی صاحب نکاح فرضی تھا اور میں بشریٰ کو طلاق دے چکا ہوں۔"

بعد میں معلوم ہوا کہ ظفراللہ خان نے ۴۵ ہزار پونڈ میں بشریٰ کو خرید لیا ہے اور بیس ہزار پونڈ میں بشریٰ کے خاندان کے لیے ایک مکان دمشق کے محلّہ "بستان الجبریٰ" میں مول لے دیا ہے۔ پھر سنا کہ ظفراللہ چند روز میں دمشق آرہے ہیں تاکہ بشریٰ سے شادی رچائیں اور میں نے طے کرلیا کہ اس شخص کو قتل کرڈالوں گا۔ میں نے پستول خرید لیا۔ مگر بشریٰ کے خاندان نے ظفراللہ کو خبر کردی۔ اس پر جلسے کا پروگرام روک دیا گیا اور آدھے گھنٹے کے اندر ہی ظفراللہ نکاح کر کے ہوائی جہاز سے بھاگ گئے۔

(بشکریہ روزنامہ نوائے پاکستان لاہور)



# پی آئی اے قادیانیوں کے شکنجے میں

محمد طاہر

قومی ایئر لائن میں قادیانی اور ہم خیال افراد کی بھرتی کے لیے وسیع نیٹ ورک مصروف عمل ہے۔ ملک بھر کے ہوائی اڈوں پر قادیانی مبلغوں کو خصوصی مراعات اور تبلیغی لٹریچر کی بلا معاوضہ بیرون ملک ترسیل کی سہولت حاصل ہے پاکستان کا کوئی ادارہ بھی قادیانی ریشہ دوانیوں سے محفوظ نہیں۔ لیکن "پی آئی اے" میں ان کی خفیہ سرگرمیاں نقطہ عروج پر ہیں۔ کم لوگ جانتے ہیں کہ قادیانیوں کے مرکز "ربوہ" میں تمام قادیانیوں یا قادیانیت کی طرف مائل لوگوں کی فہرستیں موجود ہوتی ہیں۔ جنہیں پاکستان کے مختلف اداروں میں پہلے سے موجود لابی اور منظم سازشوں کے ذریعے کھپا دیا جاتا ہے۔ جہاں ان سے قادیانی مقاصد کی تکمیل کے لیے متعین اہداف پورے کرائے جاتے ہیں۔ چنانچہ ایک گمنام سازش کے تحت پی آئی اے میں اوپر سے نیچے تک بے شمار قادیانیوں کو کھپا دیا گیا ہے۔ جو ہر روز ایک نئی سازش کے ذریعے اس قومی ادارے کی رگ جاں سے خون نچوڑ رہے ہیں۔

قومی فضائی ادارہ کے موجودہ چیف پائلٹ' پلاننگ اینڈ شیڈولنگ' کیپٹن ایم۔ اے خان ہیں۔ جو نہ صرف مرزا غلام احمد قادیانی اور مرزا طاہر کے سلسلہ نسب سے قریبی تعلق رکھتے ہیں۔ بلکہ ان کے نبی ہونے کا پرچار بھی علی الاعلان کرتے ہیں۔ کیپٹن ایم۔ اے خان کے بقول قومی فضائی ادارے میں تقریباً ۵۵۰ پائلٹوں میں سے ۱۶۰ پائلٹس اعلانیہ قادیانی ہیں۔ کیپٹن ایم۔ اے خان کے ہم زلف کیپٹن بختیار چیف پائلٹ کارپوریٹ سیفٹی کے منصب پر فائز ہیں۔ مزید برآں کیپٹن طاہر (فوکر چیف) کیپٹن سمیع' کیپٹن سعادت اللہ ندیم اور ان کے صاحبزادے عمر' کیپٹن ہمایوں ظفر' کیپٹن آفتاب چنہ' کیپٹن ایم ایم سلیم' کیپٹن

بشارت احمد اور کیپٹن بی ایم امجد کا شمار بھی پی آئی اے کے قادیانی ٹولے میں ہوتا ہے۔ ان کے علاوہ پی آئی اے کی تین لیڈی پائلٹس میں سے دو یعنی کیپٹن رفعت حئی اور کیپٹن عائشہ رابعہ قادیانی ہیں۔ یہ ہوا باز بین الاقوامی فضائی روٹس پر قومی پرچم بردار جہازوں کو لاتے اور لے جاتے ہیں۔ اطلاعات کے مطابق کیپٹن ایم اے خان' کیپٹن طاہر اور کیپٹن آفتاب وی آئی پی طیارے کے ذریعے حرمین شریفین تک کا سفر کرتے ہیں۔ یہ ایک حیرت انگیز امر ہے کہ سعودی عرب میں قادیانیوں پر پابندی عائد ہونے کے باعث یہ لوگ سوائے اس کے سعودی عرب جا ہی نہیں سکتے کہ مسلمان کی حیثیت سے اپنا دوسرا پاسپورٹ بھی رکھتے ہیں۔ چنانچہ مصدقہ اطلاعات کے مطابق بیشتر ہوا بازوں نے دوہرے پاسپورٹ بنا رکھے ہیں جس کے تحت وہ عام پروازوں میں خود کو قادیانی ظاہر کرتے ہیں' لیکن سعودی عرب ایسے ممالک میں جہاں ان کے داخلے پر پابندی ہے' وہاں یہ خود کو مسلمان ظاہر کر کے پہنچ جاتے ہیں۔ پی آئی اے میں بھرتی ہونے والے نئے ہوا بازوں کو جن مراحل سے گزرنا پڑتا ہے۔ یہاں قدم قدم پر ان کا واسطہ قادیانی نیٹ ورک سے وابستہ ہوا بازوں یا انسٹرکٹروں سے پڑتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس مضبوط گروہ کی موجودگی میں کوئی مسلمان ہوا باز کس طرح پی آئی اے میں بھرتی ہو سکتا ہے؟

مزید برآں پی آئی اے کے ڈپٹی مینجنگ ڈائریکٹر فنانس ارشد محمود اور ڈپٹی مینجنگ ڈائریکٹر مارکیٹنگ خورشید انور کے علاوہ کئی ڈائریکٹر اور جنرل مینجر مثلاً ڈائریکٹر انجینئرنگ ایس یو زمان' اسپیشل اسسٹنٹ ٹو مینجنگ ڈائریکٹر سکندر الٰہی' سیکریٹری پی آئی اے غضنفر مشکور اور پی آئی اے ٹریننگ سنٹر کے پرنسپل مسٹر صادق کا تعلق بھی قادیانی نیٹ ورک سے بتایا جاتا ہے۔ پی۔ آئی۔ اے میں قادیانی نیٹ ورک کا سب سے اہم رکن تبسم خالد منہاس ہے۔ یہ کھلے بندوں حضور اکرم ﷺ کی شان میں گستاخی کے باعث پی آئی اے میں نقص امن کا مسئلہ بھی پیدا کرتا رہا ہے۔ اطلاعات کے مطابق یہ قومی فضائی ادارے میں قادیانیوں کا سب سے فعال ایجنٹ ہے۔ خود اس کے والد سندھ کی قادیانی جماعت کے امیر رہے ہیں۔ تبسم منہاس کو پاک فضائیہ سے اپنی مذموم و مشکوک سرگرمیوں کے باعث ملازمت سے نکال دیا گیا تھا۔ مزید برآں تبسم منہاس کو متعلقہ اداروں نے اپنے ریمارکس میں ہر طرح کی سرکاری و نیم سرکاری ملازمت کے لیے نااہل قرار دیا تھا۔ مگر پی آئی اے

میں قادیانیوں کی مضبوط لابنگ اور اجارہ داری کے باعث بالآخر انہیں پی آئی اے ٹریننگ سینٹر میں پے گروپ پانچ میں انسٹرکٹر کی حیثیت سے ملازمت فراہم کر دی اور پھر چند سال کے اندر ہی تمام سینیئرز کی حق تلفی کرتے ہوئے انہیں جنرل منیجر ایڈمن سروسز کے بااختیار اور اہم عہدے تک پہنچا دیا گیا یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ قادیانی لابی قومی فضائی ادارے میں اس قدر مستحکم ہے کہ تبسم خالد منہاس کے متعلق انٹر سروسز انٹیلی جنس کے مذکورہ ریمارکس تک کا لحاظ نہیں رکھا گیا۔

قومی فضائی ادارے میں سب سے زیادہ منافع کمانے والا یہی قادیانی ٹولہ ہے جو مختلف کنٹریکٹ اور ٹھیکوں کے لیے متعلقہ لوگوں کو تحائف کے ذریعے رام کرتا ہے۔ اس سلسلے میں کئی سابقہ اور حالیہ ڈائریکٹرز اور جنرل منیجر اس ٹولے کے تحائف سے مستفید ہوتے رہے ہیں۔ ان میں سابقہ ڈائریکٹر ایڈمنسٹریشن ایم خان' سابق جنرل منیجر کرنل ایس ایچ اے زیدی' ایئر کموڈور انور علی' شباہت حسین اور جنرل سروسز کے دیگر اعلیٰ انتظامی اہلکار شامل ہیں۔ مذکورہ ٹولے میں سے صرف تبسم منہاس کا ہی ذکر کیا جائے تو اس نے "تحائف کی تکنیک" سے پی آئی اے کے بے شمار ٹھیکے مختلف افراد اور اداروں کے نام سے اپنے اقربا کے لیے حاصل کیے۔ تبسم منہاس نے بیشتر ٹھیکے بحیثیت منیجر ویلفیئر اینڈ کینٹین کی حیثیت سے حاصل کیے۔ ان ٹھیکوں میں سے پی آئی اے کو افرادی سہولت مہیا کرنے والی تنظیم میسرز سپریم سروسز اور میسرز سپر سروسز قابل ذکر ہے۔ ان کنٹریکٹروں کے ذریعے پی آئی اے کے مختلف شعبوں میں کام کرنے والے ساڑھے تین سے چار ہزار ملازمین کے "سروسز چارجز" مذکورہ کمپنیوں کو کم از کم دو سو روپے سے ایک ہزار روپے فی ملازم تک ادا کیے جا رہے ہیں۔ اس طرح صرف ایک ہی مد میں قادیانیوں کی سرپرستی میں چلنے والی تنظیم کو کروڑوں روپے ماہانہ ادائیگی کی جا رہی ہے اور ہزاروں یومیہ ملازمین (جن کا تعلق ان کنٹریکٹر یا ان کی تنظیموں سے ہونے کے باوجود) جو قومی فضائی ادارے میں خدمات انجام دے رہے ہیں' محض قادیانیوں کے رحم و کرم پر ہیں۔ مذکورہ کمپنیوں کے پروپرائیٹرز بالترتیب عبدالرحمٰن منہاس اور خرم منہاس ہیں جو تبسم خالد منہاس کے سگے عم زاد ہیں۔ علاوہ ازیں جینی ٹوائیل سروسز مہیا کرنے اور پی آئی اے سٹاف کو یونیفارم مہیا کرنے کے ٹھیکے بھی منہاس برادران کے پاس ہیں۔ ان مدات سے بھی مذکورہ فرمیں لاکھوں روپے

ماہانہ کما رہی ہیں۔ مالی مفادات کے حصول کی یہ مثال محض ایک ڈیپارٹمنٹ سے متعلق ہے۔ وگرنہ پی آئی اے کے سینکڑوں شعبوں اور ڈویژنوں میں سے کوئی بھی قادیانی دسترس سے باہر نہیں۔

پچھلے دنوں تبسم منہاس نے منیجر ویلفیئر اینڈ کینٹین کی حیثیت سے کینٹینوں کے مختلف معاملات میں کروڑوں روپے کا خورد برد کیا۔ چنانچہ معاملہ منکشف ہونے پر تبسم منہاس کو محض معطل کر دیا گیا لیکن پھر اس پوری انضباطی کارروائی کو محض محکمانہ ٹرانسفر تک محدود کر دیا گیا اور اسے انتہائی اہم اور حساس سیکشن ٹیکنیکل گراؤنڈ سپورٹ کے منیجر بنا دیا گیا اور ہنوز اسی عہدے پر براجمان ہے۔

تبسم منہاس اور کیپٹن ایم اے خان قادیانیت کی تبلیغ کے حوالے سے بھی بڑی شہرت رکھتے ہیں۔ جماعت احمدیہ کے مبلغین کی آمد و رفت کے مواقع پر پاکستان بھر کے ہوائی اڈوں پر ان سے وی آئی پی سلوک کیا جاتا ہے۔ قومی فضائی ادارے میں بچھے قادیانی جال کے نتیجے میں قادیانیت کو عالمی تبلیغ کے لیے نہایت ارزاں مواقع میسر آتے ہیں۔ یہ سب کچھ کیونکر ممکن ہوتا ہے؟ اس کا جواب قادیانیت کی خفیہ سرگرمیوں کے باعث دینا نہایت مشکل ہے۔ لیکن مختلف مواقع پر ان کی جو سرگرمیاں بے نقاب ہوتی رہتی ہیں۔ ان سے ان کے بچھائے ہوئے جال کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ مثلاً کراچی ایئرپورٹ سے جرمنی جانے والا چار ہزار کلوگرام قادیانی لٹریچر' پی آئی اے کے ایک دیانتدار ویجی لینس آفیسر چودھری محمد صدیق نے روک لیا۔ اس طرح نہ صرف قادیانیت کے فروغ پر مشتمل لٹریچر روکا گیا بلکہ پی آئی اے کو ہونے والا لاکھوں روپے کا خسارہ بھی بچا لیا گیا لیکن اس نیک نام آفیسر کی فرض شناسی اور حب الوطنی کے "جرم" میں انہیں قادیانی لابی نے ملازمت سے ہی نکلوا دیا۔ اسی طرح قادیانیوں کی منظم لابنگ کے باعث مذکورہ فرض شناس ویجی لینس آفیسر کی پرسنل فائل میں پی آئی اے کے اعلیٰ ترین حکام کی جانب سے جاری کی جانے والی کم و بیش دو درجن تعریفی اسناد بھی محض ردی ثابت ہوئیں۔ یہ سب کچھ قادیانی نیٹ ورک کی انتقامی کارروائیوں اور محکمہ کے قادیانی نواز جنرل منیجر میاں عبداللہ کی منتقم مزاجی اور ذاتی دشمنی کے باعث ہوا جس کے تحت چودھری محمد صدیق کو سب سے پہلے کراچی سے لاہور بھیجا گیا اور بعد ازاں جبری ریٹائر کر دیا گیا۔

قادیانیت کو تحفظ فراہم کرنے کے سلسلے میں جب تبسم منہاس کی ساری سرگرمیاں بے نقاب ہوگئیں اور پی آئی اے کے مختلف محکمے اس کی بدعنوانیوں کے باعث ہونے والی بدنامی پر اسے تنبیہہ کرنے لگے تو تبسم منہاس نے پی آئی اے اسٹاف کالونی کراچی ایئرپورٹ کی مسجد کے پیش امام مولوی یٰسین کو اپنے دام تزویر میں پھانسا اور اپنی مذموم سرگرمیوں کے لیے نہ صرف ایک محفوظ آڑ حاصل کی بلکہ عام سادہ لوح مسلمانوں میں عالم دین کے حوالے سے پائی جانے والی محبت کو اپنے لیے ایک اخلاقی حمایت کے طور پر بھی استعمال کیا۔

مولوی یٰسین کو قادیانی لابی نے پی آئی اے ٹریننگ سینٹر میں ایک انسٹرکٹر کی تھکا دینے والی ذمہ داریوں سے نجات دلوا کر محض دو وقت کی نمازوں کی امامت کے لیے تقرری دلوا دی۔ جس کے عوض انہیں ماہانہ ۳۵ ہزار سے زائد تنخواہ ادا کی جارہی ہے۔ قاری یٰسین صاحب گزشتہ چار برس سے پی آئی اے ٹاؤن شپ میں واقع ایک جامع مسجد کی تعمیر و توسیع کی تکمیل میں رکاوٹ بنے ہوئے ہیں حالانکہ مسجد کی تعمیر کا یہ پروجیکٹ محض ایک سال کا تھا۔ لیکن چار سال کی تاخیر کے باوجود یہ تاحال تکمیل کی منتظر ہے۔ اطلاعات کے مطابق قاری یٰسین مسجد کے لیے طے کردہ بلڈنگ اینڈ ورکس ڈیپارٹمنٹ کے مجوزہ نقشہ کے خلاف متعلقہ ماہرین کو بے جا مداخلت کے ذریعے الجھا رہے ہیں تاکہ یہ پروجیکٹ مکمل نہ ہو سکے۔ اس کی واحد وجہ یہ ہے کہ زیر تعمیر مسجد چندے کے حصول کا ایک منافع بخش ذریعہ ہے۔

چنانچہ قادیانی محمد یٰسین نے ایک ''مصلے اسکیم'' کا سلسلہ شروع کرتے ہوئے عام مسلمانوں سے بالعموم اور پی آئی اے کے ملازمین سے بالخصوص ۱۴۰۰ روپے فی مصلّٰی (ون پیس اونیکس ماربل) کے لیے چندہ طلب کیا۔ یہ سلسلہ پچھلے چار سال سے تاحال جاری ہے۔ حالانکہ پی آئی اے انتظامیہ نے پچھلے سال ون پیس اونیکس ماربل مصلے اسکیم کا نظام یکسر ختم کر دیا ہے اور مسجد کے پورے فرش کے لیے مالاگوری ماربل کے ٹکڑوں کی خریداری بھی کرلی گئی ہے۔ لیکن اس کے باوجود قاری موصوف پرانی اسکیم کے تحت تاحال چندہ جمع کر رہے ہیں۔

اس طرح قادیانی لابی نے اپنی مذموم سرگرمیوں کا نشانہ اب مذہبی رہنماؤں کے

ساتھ ساتھ مقدس جگہوں کو بھی بنالیا ہے۔ قاری یٰسین کو اپنے جال میں پھانسنے کے علاوہ اس لابی نے باوید اقبال رندھاوا کو جدہ میں بطور ایڈمن منیجر (اسٹاف نمبر ۳۱۵۵۸) میں تعینات کرا دیا ہے۔ اطلاعات کے مطابق یہ ایک جانے پہچانے قادیانی ہیں۔ اس طرح سعودی عرب میں قادیانیوں کے داخلے پر پابندی کے باوجود قادیانی لابی کے ذریعے ایک منظم سازش کے تحت ان کے سرکردہ لوگوں کو وہاں پہنچادیا جاتا ہے۔ جہاں یہ آہستہ آہستہ اپنے عقائد خبیثہ کی تبلیغ و ترویج کرتے ہیں۔ کیا یہ معاملہ پاکستان کو درپیش کسی بھی بحران سے زیادہ اہم نہیں؟

("تکبیر" ۳۱ مئی ۱۹۹۷ء)



# قادیانی جنرل پاکستان کا چیف مارشل لاء

# ایڈمنسٹریٹر بنتے بنتے رہ گیا

از قلم: محمد حنیف ندیم



جناب بریگیڈیئر ریٹائرڈ عبدالرحمٰن صدیقی نے اپنے ایک مضمون میں مندرجہ ذیل انکشافات کیے ہیں۔

"١٦دسمبر کو سقوط ڈھاکہ کا المیہ پیش آیا۔ ملک دولخت ہوا اور پورے ملک پر حسرت ویاس کے سیاہ بادل چھا گئے۔

بظاہر جنرل یحیٰی اپنی جگہ پر جمے بیٹھے تھے مگر حقیقت میں ان کے اقتدار کے ایوان کی دیواریں ہل چکی تھیں۔ ان کے خلاف قوم کے ساتھ ساتھ فوج میں بھی شدید جذبہ پیدا ہو چکا تھا۔ اب سب کی آنکھیں صرف ذوالفقار علی بھٹو پر لگی تھیں کہ وہ واپس وطن آئیں اور قوم کو سہارا دیں۔ خود پاک فوج اور فضائیہ کی اعلیٰ قیادت کا بھی یہی خیال تھا کہ ان حالات میں بھٹو صاحب کے علاوہ اقتدار اعلیٰ کسی اور فرد یا پارٹی کے حوالے کرنے کے متعلق سوچا تک نہیں جا سکتا تھا۔ ان کی وطن واپسی کے لیے ایک خاص طیارے کا بندوبست کیا گیا اور ٢٠دسمبر کی علی الصباح وہ بخیریت راولپنڈی پہنچ گئے۔

اپنی آمد کے فوراً بعد بھٹو صاحب ایوان صدر پہنچے اور جنرل یحیٰی سے اقتدار کی فوری منتقلی کا مطالبہ کیا۔ بھٹو صاحب کے علاوہ وہاں جو دوسرے افراد موجود تھے' ان میں جنرل گل

حسن، ایئر مارشل رحیم، جنرل عبدالحمید خان (آرمی کے چیف آف اسٹاف اور جنرل یحییٰ کے دست راست) اور مسٹر مصطفیٰ کھر وغیرہ شامل ہیں۔

متعدد ثقہ شہادتوں کے مطابق جب بھٹو صاحب نے جنرل یحییٰ سے استعفیٰ طلب کیا تو موصوف نے پہلے تو سخت برہمی کا اظہار کیا۔ مگر بعد میں جب انہیں یقین ہو گیا کہ بات تمام ہو چکی ہے تو انہوں نے بڑی نرمی اور مصالحت کا انداز اختیار کر کے بھٹو صاحب کو اس شرط پر وزارت عظمیٰ کی پیشکش کی کہ انہیں آئینی صدر کی حیثیت سے رہنے دیا جائے جبکہ کل اختیارات وزیر اعظم کے پاس رہیں جب بھٹو صاحب نے ان کی اس پیشکش کو بھی سختی سے رد کر دیا تو جنرل موصوف نے بحیثیت سی این سی واپس جی ایچ کیو جانے کو کہا اور جب بھٹو صاحب ان کے استعفیٰ پر مصر رہے تو جنرل یحییٰ نے ریٹائرمنٹ کی صورت میں اپنی جگہ جنرل حمید کو سی این سی بنانے کا مشورہ دیا۔ اس پر بھٹو نے سخت برہمی کا اظہار کر کے جواب دیا کہ آپ کی جگہ کون لیتا ہے، کون نہیں لیتا، اس سے قطعی آپ کا کوئی واسطہ نہیں۔ بس آپ گھر تشریف لے جائیں۔

میرے راوی کے مطابق اس کے بعد دونوں میں کچھ تلخ کلامی ہوئی مگر جنرل حمید کی بروقت مداخلت سے بات وہیں ختم ہو گئی۔ ان کا مشورہ یہ تھا کہ پہلے یہ معلوم کریں کہ خود فوج اور اس کے افسر کیا چاہتے ہیں اور اس کا اندازہ وہ خود ان سے مل کر کریں گے۔ چنانچہ راولپنڈی اسٹیشن میں حاضر تمام افسروں کی میٹنگ کا بندوبست کیا گیا۔ پروگرام کے مطابق یہ میٹنگ ہوئی۔ جنرل حمید نے افسروں سے خطاب کیا اور اس کے بعد جو اس میٹنگ کا حشر ہوا، وہ ایک علیحدہ داستان ہے اور سردست اس کی تفصیل کی نہ گنجائش ہے، اور نہ ہی موقع۔

بہر حال اس روز (۲۰ دسمبر ۱۹۷۱ء) دوپہر کی خبروں میں ریڈیو پاکستان نے بھٹو صاحب کے بحیثیت چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر اور صدر مملکت کے تقرر کا اعلان کر دیا اور اس طرح ان کے اقتدار کا وہ سلسلہ جو دو فوجیوں یعنی جنرل اسکندر مرزا اور جنرل ایوب کے توسط سے تیرہ سال پہلے شروع ہوا تھا، اپنے نقطہ عروج کو پہنچ گیا۔ (جنگ کراچی، ص ۳، ۵ فروری ۱۹۸۹ء)

سب جانتے ہیں کہ جنرل عبدالحمید قادیانی تھا جسے جنرل یحییٰ خان فوج کا کمانڈر انچیف

بنانا چاہتے تھے۔ ہمیں اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ یحییٰ خان کے ارد گرد قادیانیوں نے گھیرا ڈالا ہوا تھا۔ سول میں اس پر مسٹر ایم ایم احمد مسلط تھا۔ یحییٰ خان کو اس پر اتنا اعتماد تھا کہ جب وہ شاہ ایران کی دعوت پر ایک روزہ دورے کے لیے ایران گئے تو مسٹر ایم ایم احمد کو قائم مقام صدر بنا گئے۔ جب وہ کرسی صدارت سنبھالنے کے لیے بذریعہ لفٹ جا رہے تھے تو اسلم قریشی نے غیرت ایمانی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے زخمی کر دیا اور وہ بجائے منصب صدارت سنبھالنے کے ہسپتال پہنچ گئے اور اس طرح قادیانیوں کا حصول اقتدار کا خواب پورا نہ ہو سکا۔

اسی ایم ایم احمد نے سقوط مشرقی پاکستان میں اہم کردار ادا کیا اور جب پاکستان اس عظیم سانحہ سے دوچار ہو گیا تو قادیانیوں نے باقی ماندہ پاکستان پر اقتدار حاصل کرنے کا منصوبہ بنایا اور اس کے لیے بھی یحییٰ خان کو استعمال کرنا شروع کر دیا۔ چنانچہ سقوط مشرقی پاکستان کے بعد بھٹو مرحوم کا ملک میں آنا اور یحییٰ خان کا ان سے اصرار کرنا کہ جنرل حمید کو سی این سی بنا دو' اس بات کا واضح ثبوت ہے۔ اس وقت فوج میں ۱۷ جنرل قادیانی تھے جو یحییٰ خان پر مسلط تھے۔ اگر جنرل حمید کمانڈر انچیف بن جاتے تو ظاہر ہے کہ وہی چیف مارشل لاء ایڈ منسٹریٹر بھی بن جاتے۔ اور پھر ملک میں وہ خون خرابہ ہوتا کہ الامان والحفیظ

ہمارا شروع دن سے ہی یہ موقف تھا کہ قادیانی کوئی مذہبی فرقہ یا جماعت ہرگز نہیں بلکہ یہ ایک سیاسی ٹولہ ہے جس کے عزائم یہودیوں کی طرح انتہائی خطرناک ہیں۔ اس لیے حکمران طبقہ کو چاہیے کہ وہ اس ٹولہ کی چکنی چپڑی باتوں میں نہ آئے اور فوراً ان کو کلیدی عہدوں خاص طور پر فوج جیسے اہم محکمہ سے نکالا جائے۔ موجودہ حالات میں جبکہ پورے ملک میں عصبیت اور نفرت کی آگ سلگ رہی ہے' اس ٹولہ کی کلیدی عہدوں سے علیحدگی انتہائی ضروری ہے۔

(ہفت روزہ "ختم نبوت" کراچی' جلد ۷' شمارہ ۳۹)

# تحقیقاتی کمیشن برائے سقوط مشرقی پاکستان

## کے صدر کے نام ایک درخواست کا متن

منجانب مناظر اسلام مولانا لال حسین اختر (امیر چہارم مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان)

واجب الاحترام جناب عالی مقام جسٹس حمود الرحمٰن صاحب صدر تحقیقاتی کمیشن برائے سقوط مشرقی پاکستان!

جناب عالی!

سقوط مشرقی پاکستان صرف پاکستان ہی کے لیے نہیں بلکہ تمام دنیائے اسلام کے لیے عظیم المیہ ہے۔ اس سلسلہ میں چند گزارشات پیش خدمت ہیں۔

۱۔ صدر یحییٰ، ریٹائرڈ جرنلوں کے علاوہ صدر کے مشیر جناب ایم ایم احمد بھی سقوط مشرقی پاکستان کے ذمہ دار ہیں۔

۲۔ خصوصاً اس لیے کہ ایم ایم احمد ایسے فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں جن کے نزدیک:

(الف) مرزا غلام احمد کو نبی نہ ماننے والے سب کافر ہیں۔ (ایم ایم احمد نے اپنے فوجی عدالت کے بیان میں اس کی تصدیق کی ہے لہٰذا ان کے نزدیک پاکستان اسلامی ملک نہیں ہے)

(ب) ان کے فرقہ کے خلیفہ دوم اور جناب ایم ایم احمد کے تایا جان نے فرمایا تھا کہ اگر ملک تقسیم ہو گیا تو ہم پھر سے اسے ملانے کی کوشش کریں گے۔

(ج) ان کے فرقہ نے تقسیم ملک کے وقت باؤنڈری کمیشن میں مسلمانوں کے مطالبہ سے علیحدہ میمورنڈم پیش کر کے بقول جسٹس منیر سخت مخمصہ پیدا کر دیا۔

(د) ان امور کو جناب جسٹس محمد منیر نے تسلیم کیا ہے۔ ایم ایم احمد 'یحییٰ' مجیب مذاکرات میں ان کے ہمراہ رہے۔ مشرقی پاکستان کے رہنماؤں نے ان کے چلن کے باعث ان کی علیحدگی کا مطالبہ کیا۔

صدر یحییٰ کے افواج بحریہ پاکستان کے لیے منظور کردہ دس کروڑ روپے ادا نہ کر سکے۔ اس طرح ایم ایم احمد نے پاکستان کی بحری قوت کو کمزور رکھا۔

ایم ایم احمد جس فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں ان کی قادیان (بھارت) کی شاخ نے بنگلہ دیش کی جانب سے بھارت سرکار کو مکمل تعاون کا یقین دلایا جبکہ قادیان میں مقیم ان کے ممبران کو خلیفہ ربوہ ہی مقرر کرتے ہیں اور ان کے مصارف ادا کرتے ہیں۔

جناب والاشان!

بحریہ کے بجٹ کے متعلق شہادت کے لیے جناب مظفر وائس ایڈمرل کو طلب فرمایا جائے۔ دیگر امور کے متعلق تحریری شہادت موجود ہے جو عند الطلب پیش کی جاسکتی ہے۔

لال حسین اختر فیض باغ لاہور

امیر مرکزیہ مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان' تغلق روڈ ملتان

## دلائل متعلقہ جزو نمبر۱

سقوط مشرقی پاکستان یحییٰ خان اینڈ کو کی حرکات قبیحہ 'فرض ناشناسی' ملک و ملت سے غداری کا نتیجہ ہے۔ جو لوگ یحییٰ خان کے ساتھ شریک کار تھے' ان میں سب سے زیادہ یحییٰ خان کو ایم ایم احمد ہی پر اعتماد تھا اور مسٹر احمد ہی نے مشرقی پاکستان کی علیحدگی کا پلان تیار کیا تھا۔

## یحییٰ خان کا سب سے زیادہ معتمد

یہ حملہ آپ پر اس وقت کیا گیا جب کہ محترم جناب صدر مملکت آغا محمد یحییٰ خان ملک سے باہر دو روز کے لیے ایران تشریف لے گئے تھے اور صاحبزادہ ایم ایم احمد بطور قائم مقام

صدر کام کررہے تھے۔

(قادیان کا آرگن' بحوالہ ماہنامہ "الفرقان"' ربوہ ستمبر۱۷ء' ص۶)

## مشرقی پاکستان کی علیحدگی

قومی اسمبلی کی بساط لپیٹ دینے کے ساتھ ہی مشرقی پاکستان کی قسمت کا فیصلہ ذہنی طور پر کرلیا گیا تھا۔ یہ بات عام طور پر کہی جاتی ہے کہ ایم ایم احمد نے ایک مضبوط رپورٹ تیار کی جس میں اعداد و شمار سے ثابت کیا گیا کہ مشرقی پاکستان کے علیحدہ ہو جانے سے مغربی پاکستان کی حیثیت قائم رہے گی اور اس میں استحکام پیدا ہو گا۔

(اردو ڈائجسٹ' ص۳۰' فروری ۱۹۷۲ء)

## دلائل متعلقہ جزو نمبر۲

(الف) ذیلی دفعہ (ا) ایم ایم احمد نے اپنے مبینہ حملہ آور محمد اسلم قریشی کے مقدمہ فوجی عدالت میں بیان دیتے ہوئے کہا "میرا دادا نبی تھا اور جو شخص اسے نبی نہیں مانتا' وہ کافر ہے"

(مندرجہ ماہنامہ "الحق" اکوڑہ خٹک' رمضان ۹۱ھ)

(ب) ایم ایم احمد کے والد مرزا بشیر احمد ایم اے نے اپنی کتاب کلمہ الفصل ص ۱۱۰ پر لکھا ہے کہ "ہر ایک شخص جو موسیٰ کو نبی مانتا ہے' مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا یا عیسیٰ کو تو مانتا ہے مگر محمد کو نہیں مانتا یا محمد کو تو مانتا ہے پر مسیح موعود کو نہیں مانتا' وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر ہے اور دائرہ اسلام سے خارج ہے"۔

(ج) ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں۔ یہ دین کا معاملہ ہے اس میں کسی کا اپنا اختیار نہیں کہ کچھ کرسکیں۔

(انوار خلافت' ص۱۰' از بشیر الدین محمود' خلیفہ دوم قادیانی)

(د) مسٹر ظفر اللہ نے بے باکی اور جرات سے کہا کہ بے شک میں نے قائداعظم کا جنازہ عمداً نہیں پڑھا۔ مولانا نے پوچھا کیوں؟ مسٹر ظفر اللہ نے جواب دیا کہ میں اس کو سیاسی لیڈر

سمجھتا تھا۔

حضرت مولانا نے دریافت فرمایا کہ کیا تم مرزا قادیانی کو پیغمبر نہ ماننے والے سارے مسلمانوں کو کافر سمجھتے ہو؟ حالانکہ تم اسی حکومت کے وزیر بھی ہو۔

سر ظفراللہ نے کہا کہ آپ مجھے کافر حکومت کا مسلمان ملازم سمجھ لیں یا مسلمان حکومت کا کافر نوکر۔ تم کو بھی ایسا سمجھنے کا حق ہے۔

(سر ظفراللہ خان بحوالہ مولانا محمد اسحاق' خطیب جامع مسجد ایبٹ آباد' بحوالہ زمیندار' مورخہ ۸ فروری ۱۹۵۰ء' بحوالہ الفلاح پشاور' ۲۸ اگست ۱۹۴۹ء)

جب پاکستان کے تمام اسلامی فرقے مرزائیوں کی نظر میں مسلمان ہی نہیں تو پاکستان اسلامی حکومت بھی نہیں۔

ان کی بعض تحریروں سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ تقسیم کے مخالف تھے اور کہتے تھے کہ اگر ملک تقسیم ہو گیا تو وہ اسے دوبارہ متحد کرنے کی کوشش کریں گے۔

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت' مرتبہ جسٹس محمد منیر' ص۲۰۹)

قادیان جماعت احمدیہ کا مرکز ہے۔ جس کی شاخیں ساری دنیا میں پھیلی ہوئی ہیں۔ ۱۹۴۷ء کے فسادات کی وجہ سے متعدد احمدیوں کو قادیان مجبوراً چھوڑنا پڑا تھا اور وہ واپس آ کر یہاں بسنے کے لیے بے قرار ہیں۔

(بحوالہ کارروائی قادیان جماعت احمدیہ کا ۵۹ واں اجلاس' مندرجہ الفضل لاہور' ۳۱ دسمبر ۱۹۴۹ء)

ذیل دفعہ ج

اس ضمن میں ایک بہت ناگوار واقعہ کا ذکر کرنے پر مجبور ہوں۔

میرے لیے یہ بات ہمیشہ ناقابل فہم رہی ہے کہ احمدیوں نے علیحدہ نمائندگی کا اہتمام کیوں کیا۔ اگر احمدیوں کو مسلم لیگ کے موقف سے اتفاق نہ ہوتا تو ان کی طرف سے علیحدہ نمائندگی کی ضرورت ایک افسوس ناک امکان کے طور پر سمجھ میں آ سکتی تھی۔ شاید وہ علیحدہ ترجمانی سے مسلمان مسلم لیگ کے موقف کو تقویت پہنچانا چاہتے تھے۔ لیکن اس سلسلہ میں انہوں نے شکر گڑھ کے مختلف حصوں کے لیے حقائق اور اعداد و شمار پیش کیے۔ اس طرح احمدیوں نے یہ پہلو اہم بنا دیا کہ نالہ بھیں اور نالہ بستر کے درمیانی علاقہ میں غیر مسلم اکثریت

آباد ہے اور اس دعویٰ کے لیے دلیل مہیا کردی کہ نالہ اچھ اور نالہ بھیں کا درمیانی علاقہ از خود بھارت کے حصہ میں آجائے گا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ علاقہ ہمارے (پاکستان) کے حصہ میں آگیا ہے لیکن گورداسپور کے احمدیوں نے اس وقت ہمارے لیے سخت مخمصہ پیدا کردیا۔

(بیان جسٹس محمد منیر' اخبار نوائے وقت لاہور' ۶ جولائی ۱۹۶۴ء)

## دلائل متعلقہ جزو نمبر ۳

یحییٰ مجیب مذاکرات ۷۱ء میں ایم ایم احمد کی حرکات کے باعث مشرقی پاکستان کے انتہائی ذمہ دار حلقوں نے شکوک و شبہات کا اظہار کیا۔

۲۴ مارچ کو ڈھاکہ میں ایم ایم احمد کی موجودگی پر انتہائی ذمہ دار حلقوں نے شکوک کا اظہار کیا کہ انہوں نے اقتصادی امور کے سیکرٹری' منصوبہ بندی کمیشن کے ڈپٹی چیئرمین صدر کے اقتصادی امور کے مشیر اور مشرقی پاکستان میں طوفان زدہ افراد کی آبادکاری کی رابطہ کمیٹی کے چیئرمین کی حیثیت سے ہمیشہ مشرقی پاکستان کو اقتصادی طور پر محروم رکھا۔

(جنگ کراچی' ۲۶ مارچ ۷۱ء' ص ۸' کالم نمبر ۵)

مولانا شاہ احمد نورانی ایم این اے نے عوام پر زور دیا کہ وہ ملک کے اتحاد اور سالمیت کی خاطر مزید قربانیاں دینے کے لیے تیار رہیں اور ملک کو تقسیم کرنے کی تمام سازشوں کو ناکام بنادیں۔

انہوں نے بتایا کہ مشرقی پاکستان کے اخبارات صدر کے اقتصادی مشیر مسٹر ایم ایم احمد کی ڈھاکہ میں موجودگی پر نکتہ چینی کررہے ہیں۔ اس کے باوجود وہ مذاکرات میں صدر کے مشیر کی حیثیت سے کام کررہے ہیں۔

(روزنامہ مشرق لاہور' ۲۵ مارچ ۷۱ء' صفحہ آخری' کالم نمبر ۲)

## دلائل متعلقہ جزو نمبر ۴

سازش کا پانچواں حصہ "ہماری بحریہ کو جس قدر نظرانداز کیا گیا' وہ بڑا ہی تکلیف دہ المیہ ہے۔ یحییٰ خان نے وائس ایڈمرل مظفر حسن کو اختیار دیا تھا کہ وہ ہر سال دس کروڑ

روپے بحریہ کو مضبوط بنانے کے لئے اپنی مرضی سے خرچ کرسکتے ہیں۔ معلوم ہوا کہ اس کے متعلق پلان تیار کیا گیا مگر آخری وقت پر جناب ایم ایم احمد نے جواب دیا کہ یہ رقم ہم نہیں دے سکتے۔

(اردو ڈائجسٹ، جنوری ۷۲ء، ص ۵۵)

## دلائل بابت جزو نمبر ۵

جناب ایم ایم احمد جس فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں، ان کی قادیان (بھارت) شاخ نے بنگلہ دیش کی حمایت کی اور بھارت سرکار کو مکمل تعاون کا یقین دلایا اور بھارتی وزیر اعظم مسز اندرا گاندھی کی حمایت کے علاوہ مالی امداد دینے کا بھی اعلان کیا گیا۔

(اڈیٹر کا مضمون، روزنامہ "جسارت" کراچی، ۱۴ ستمبر ۷۱ء)

قادیان (بھارت) میں مرزائی جماعت کو مالی امداد پاکستان کے مرزائیوں کی طرف سے دیئے جانے کا اعتراف ایم ایم احمد نے فوجی عدالت کے بیان میں کیا ہے نیز یہ کہ قادیان کے نظم و ضبط، نظامت ربوہ ہی کے ماتحت ہیں۔

## مشہور قادیانی شاہ نواز لمیٹڈ کے خاندان پر

# مرزا طاہر کا عتاب

## اس کے بیٹے' اہلیہ اور بیٹی کا قادیانیت سے اخراج

از قلم: محمد حنیف ندیم

قادیانیوں کو اگر کوئی مسلمان دعوت دیتا ہے کہ اسلام قبول کرلو' حضور تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن اطہر کے ساتھ وابستہ ہو جاؤ' مرزا قادیانی کا ناپاک دامن چھوڑ دو اور مسلمان ہو جاؤ تو وہ جھٹ سے مرزا قادیانی کا شعر سنا دیتے ہیں کہ۔

ہم تو رکھتے ہیں مسلمانوں کا دیں
دل سے ہیں خدام ختم المرسلین

پھر جب انہیں مرزا قادیانی کی گمراہ کن متضاد تحریریں دکھائی جاتی ہیں اور یہ بتایا جاتا ہے کہ ایسے اشعار اور حوالے مرزا قادیانی کی کتابوں سے اس لیے ڈھونڈ ڈھونڈ کر پیش کیے جاتے ہیں تاکہ قادیانی جو مرزا قادیانی اور اس کی رائل فیملی کے جال میں پھنس گئے ہیں' انہیں یہ احساس نہ ہونے پائے کہ وہ مسلمانوں سے الگ کوئی فرقہ یا مذہب ہیں۔ کیونکہ ان میں جس دن یہ احساس پیدا ہو گیا کہ قادیانیت کوئی مذہب یا فرقہ نہیں بلکہ منافقوں کا ایک ٹولہ ہے تو اسی دن قادیانیت پر دو حرف بھیج کر اس سے چھٹکارا حاصل کرلیں گے۔ دوسرا مقصد ان حوالوں سے مسلمانوں کو دھوکہ دینا ہے تاکہ وہ آسانی سے ان کے جال میں پھنس جائیں۔

اگر قادیانی مسلمانوں کا کوئی فرقہ ہوتا تو مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا بشیر احمد ایم۔اے اور دوسرا بیٹا جو اس کا دوسرا گدی نشین ہے' یہ نہ لکھتے کہ مسلمانوں سے رشتے ناطے' لین دین' سلام کلام ناجائز ہے۔ ان کی اقتداء میں "نماز" نہ پڑھی جائے۔ ان کے جنازوں حتیٰ کہ معصوم بچوں کے جنازوں میں بھی شریک نہ ہوا جائے۔"

بانی پاکستان قائداعظم محمد علی جناح کی نماز جنازہ میں انگریز سے سر کا خطاب پانے والا مشہور قادیانی چوہدری ظفراللہ خان اس لیے شریک نہ ہوا کہ وہ مرزا محمود کے فتویٰ کے مطابق ان کو کافر سمجھتا تھا۔

یہ الگ بات ہے کہ مسلمان بھی یہ نہیں چاہتے کہ ان کے جنازوں میں کوئی قادیانی شریک ہو۔ کیونکہ نماز جنازہ مردے کے لیے ایک دعا ہے جبکہ کافر کی دعا لگتی نہیں' رد ہو جاتی ہے۔ اگر کوئی قادیانی کسی مسلمان کے جنازے میں شریک ہو گیا تو وہ اس مردے کے لیے رحمت و مغفرت کا موجب نہیں' زحمت و عذاب کا سبب بن سکتا ہے۔ اس لیے یہ اچھا ہوا کہ قادیانی خود ہی مسلمانوں سے الگ ہو گئے۔

اب رہی رشتے ناطے کی بات' تو مسلمان یہ بھی نہیں چاہتے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے منکروں اور گستاخوں سے ان کی رشتہ داری کا تعلق قائم ہو' جبکہ خود ان کے نزدیک بھی مسلمانوں سے رشتہ داری حرام اور ناجائز ہے' چنانچہ اگر کسی قادیانی نے کسی مسلمان سے رشتہ داری کر بھی لی تو اسے جماعت سے خارج کر دیا گیا۔ اس کی بہت سی مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔

تازہ مثال یہ ہے کہ شاہنواز لمیٹڈ مرسڈیز کاروں کی مشہور فرم ہے مشہور قادیانی شاہنواز اس کے مالک ہیں' شاہ نواز خاندان کے بارے میں اگر یہ کہا جائے کہ یہ پاکستان کا ایک امیر ترین خاندان ہے' تو غلط نہ ہو گا۔ شاہ نواز صاحب کے صاحبزادے جناب چوہدری محمود نواز صاحب نے اپنی والدہ صاحبہ کے مشورے سے اپنی ہمشیرہ محترمہ کا رشتہ کسی مسلمان سے طے کر دیا۔ یہ خبر ربوہ پہنچی تو انہیں ناگوار گزری کہ رشتہ کرنا ہی تھا تو کسی مسلمان سے کیوں کیا؟ اور دوسرے اپنے "امام" مرزا طاہر سے مشورہ کیوں نہیں لیا۔ چنانچہ اس بات کی کوشش بھی کی گئی اور دباؤ بھی ڈالا گیا کہ یہ رشتہ نہ ہو سکے لیکن مبینہ طور پر محمود نواز صاحب نے زبان کر کے پھرنے سے انکار کر دیا۔

یہ مرزا طاہر اور رائل فیملی کو مزید شاق گزرا۔ اس عمل عدولی کے نتیجہ میں قادیانی جماعت نے جناب محمود نواز صاحب' ان کی والدہ اور ان کی ہمشیرہ کو جماعت سے خارج کر دیا اور اس کا باقاعدہ اعلان گزشتہ جمعہ کو انور ہسپتال کے مرزا اڑے میں جمعہ کے وقت کیا گیا۔ ایسے بہت سے قادیانی مل جائیں گے جن کی مسلمانوں سے رشتہ داریاں ہیں لیکن رائل فیملی اور مرزا طاہر کا نزلہ شاہ نواز خان پر کیوں گرا؟ یہ ایک طویل داستان ہے' جس کے لیے ہمیں پیچھے کی طرف لوٹنا پڑے گا۔

مرزا احمد بیگ (محترمہ محمدی بیگم کے والد محترم) کسی مقصد کے لیے مرزا قادیانی کے پاس آئے اور اپنا مدعا پیش کیا۔ مرزا نے کہا کہ یہ مدعا تو پورا ہو جائے گا لیکن اس کے لیے آپ کو اپنی لڑکی کا رشتہ میرے ساتھ کرنا ہو گا۔ کوئی غیرت مند باپ اپنی لڑکی کے بارے میں ایسی بات برداشت نہیں کر سکتا۔ مرزا احمد بیگ کی غیرت جاگ اٹھی۔ اس نے کہا کہ کام جائے بھاڑ میں' میں ایسا کام نہیں کر سکتا۔ بعد میں مرزا قادیانی نے کہا کہ خدا نے اس کا نکاح آسمان پر میرے ساتھ کر دیا ہے۔ اگر یہ رشتہ دوسری جگہ کرنے کی کوشش کی گئی تو اس کا انجام خطرناک ہو گا۔ یہ ہو گا' اور وہ ہو گا کی خوب دھمکیاں دی گئیں۔ قادیانی نبوت نے خوب پر پرزے نکالے۔ الہامات پہ الہامات داغے۔ عبرت انگیز اور ذلت آمیز موت کی پیش گوئیاں گھڑیں۔

آخری حربہ کے طور پر لالچ بھی دیا لیکن احمد بیگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سچا امتی تھا۔ وہ مرزا قادیانی کی گیدڑ بھبکیوں میں نہ آیا اور مرزا قادیانی کو ٹھینگا دکھا دیا۔ آخر مرزا حسرت و نامرادی کا طوق گردن میں ڈال کر راہی ملک عدم ہو گیا۔

اب آیئے مرزا محمود کے بیٹے مرزا ناصر کی طرف۔ ڈاکٹر طاہرہ نامی ایک لڑکی تھی۔ مرزا ناصر کو وہ کئی بار درشن دے چکی تھی۔ اس کے والد کو اس کے مستقبل کی فکر دامن گیر ہوئی اور اس کے ہاتھ پیلے کرنے کا پروگرام بنایا تو اپنے "امام" (ہاں وہی امام جس کا دعویٰ ہے کہ اسے امامت خدا کی طرف سے ملی ہے) کے پاس آیا اور لمبی چوڑی فہرست پیش کی کہ بچی کے ہاتھ پیلے کرنے ہیں۔ میری نگاہ میں یہ رشتے ہیں۔ حضور جو منظور فرمائیں۔ مرزا ناصر نے فہرست لے کر رکھ دی اور کہہ دیا کہ کل آنا' میں اپنے "رب" کا عندیہ معلوم کر لوں۔

چنانچہ وہ اگلے دن آیا تو وہ فہرست اسے تھمادی۔ اس میں سب نام قلمزد کرکے سب سے اوپر اپنا نام لکھ دیا اور کہا' میں نے استخارہ کرکے معلوم کیا ہے کہ یہ رشتہ تیرے لیے انتہائی بابرکت ہوگا۔ غرض رشتہ ہوگیا۔ ربوہ میں مٹھائیاں تقسیم ہوگئیں۔ مرزا ناصر ہنی مون منانے اسلام آباد چلے گئے۔ اسی اثناء میں خطیب ختم نبوت مولانا اللہ وسایا فرشتہ اجل بن کر مرزا ناصر کی کوٹھی کے قریب والی مسجد میں پہنچ گئے۔ خوب گرجے برسے۔ تقریر جاری تھی کہ مرزا ناصر پر دل کا دورہ پڑا اور مرزا ناصر یہ جا' وہ جا۔

قصہ مختصر یہ قادیانیوں میں جو مالی لحاظ سے مستحکم اور مضبوط پارٹیاں ہیں' ان پر یہ پابندی ہے کہ وہ اپنے لڑکے لڑکیوں کا رشتہ اپنے "امام" سے مشورہ لیے بغیر نہ کریں۔ غریب قادیانیوں پر اس کا اطلاق نہیں۔ پابندی کا مقصد بھی یہی ہے کہ اگر کوئی رشتہ اچھا بھی ہو اور مالدار بھی ہو تو ان کا امام اسے اپنے یا اپنی رائل فیملی کے شہزادوں اور شہزادیوں کے لیے منتخب کرلیتا ہے اور بنیاد اس کی "استخارہ" ہی ہوتی ہے۔ قادیانیوں میں یہ چہ مگوئیاں عام ہو رہی ہیں کہ:

چوہدری محمود نواز چیئرمین شاہ نواز لمیٹڈ نے یہ غلطی کی کہ اپنی ہمشیرہ کے رشتے کے لیے مرزا طاہر کی طرف رجوع نہیں کیا۔ دوسری غلطی یہ کی کہ مسلمان کا انتخاب کیا اور چونکہ اس جرم میں اس کی والدہ اور ہمشیرہ بھی شریک تھیں اس لیے وہ بھی مجرم قرار پائیں۔ مرزا طاہر نے غصہ یوں نکالا کہ انہیں جماعت سے خارج کردیا۔

اس سے بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ ان کا اخراج کیوں عمل میں آیا۔ چوہدری محمود نواز صاحب' ان کی والدہ صاحبہ اور ہمشیرہ صاحبہ کو ہم تو یہی مشورہ دیں گے کہ وہ آنکھیں کھولیں۔ قادیانی کی رائل فیملی سے چھٹکارا حاصل کرکے حلقہ بگوش اسلام ہو جائیں اور مسلم برادری کے فرد بن جائیں۔ اس سلسلہ میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ان کی ہر طرح سے راہنمائی اور امداد کرنے کے لیے تیار ہے' وہ ہمارے پاس آئیں' ہم ان کے سامنے قادیانیت اور مرزا قادیانی کو اس کے اصلی روپ میں دکھانے کے لیے تیار ہیں۔

(ہفت روزہ ختم نبوت کراچی۔ جلد ۶' شمارہ ۷ ا اکتوبر ۱۹۸۷ء)

# قادیانی غدّاروں کی نشاندہی

تاریخ تحفظ ختم نبوت سیریز 7

ترتیب و تحقیق
محمد طاہر رزاق

- جن کے ہزاروں آدمی، اسرائیل کی فوج میں بھرتی ہیں۔
- جنہوں نے افواج پاکستان میں بغاوت کر کے پاکستان میں اقتدار پر قبضہ کرنے کی کئی بار ناپاک جسارت کی۔
- جنہوں نے سندھ کو سندھو دیش بنانے کے تانے بانے بنے...... اور ہندوؤں کے ساتھ مل کر سندھیوں کو علیحدگی پر ابھارا۔
- جن کا مذہبی عقیدہ ہے کہ بہت جلد اکھنڈ بھارت بنے گا۔
- جن کے نام نہاد سائنس دان ڈاکٹر عبدالسلام نے وطن عزیز کو "لعنتی سرزمین" کہا۔
- جنہوں نے گستاخ رسول راجپال ملعون کو قتل کرنے والے عظیم مجاہد اسلام غازی علم الدین شہید پر سخت تنقید کی۔
- جنہوں نے حد بندی کمیشن کے سامنے مسلمانوں سے ہٹ کر، قادیان حاصل کرنے کیلئے اپنا الگ میمورنڈم پیش کیا۔ جس کے نتیجے میں گورداسپور بھارت کے قبضے میں چلا گیا اور بھارت کو کشمیر پر قبضہ کرنے کا واحد زمینی راستہ مل گیا۔
- جنہوں نے پاکستان میں الگ ریاست ربوہ کے نام سے بسائی۔ اور ربوہ میں مسلمانوں کا داخلہ ممنوع قرار دیا۔ قادیانی خلیفہ ربوہ میں مطلق العنان حکمران ہوتا تھا، جہاں پاکستان کا قانون اثر انداز نہیں ہوتا تھا۔
- جن کا نام نہاد سائنس دان ڈاکٹر عبدالسلام بھارت کو ہر نئے اسلحے کی تیاری پر مبارکباد پیش کیا کرتا تھا۔
- جنہوں نے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ضلع گورداسپور بھارت کے حوالے کیا اور گورداسپور کو پاکستان میں شامل سمجھے، وہاں بیٹھے لاکھوں مسلمان موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے۔

اے محبانِ وطن! قادیانیوں کے ہاتھوں لہولہو ارض وطن تمہیں اپنے دفاع کیلئے پکار رہی ہے
خدارا اس کی دلدوز پکار سنیں...... اور اس کے دفاع کیلئے مستعد ہو جائیں!!!